بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



# حجۃ اللہ البالغۃ

مع ترجمہ اردو

## نعمۃ اللہ السابغۃ

جلد دوم

مؤلفہ: حضرت امام شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ
مترجمہ: حضرت علامہ ابو محمد عبد الحق صاحب حقانی
تزئین: مولانا محمد لطیف صاحب و معراج محمد صاحب بارق

ناشر
کتب خانہ رحیمیہ دیوبند (یوپی) انڈیا۔
مطبوعہ: راحت پریس دیوبند

# عرض ناشر

حضرت علامہ شاہ ولی اللہ دہلوی رحؒ کی عدیم النظیر تالیف "حجۃ اللہ البالغہ" مع ترجمہ اردو جناب کے پیشِ نظر ہے۔ یہ ہماری خوش قسمتی تھی کہ ہمارے مخلص احباب نے اس چشمۂ فیض و علم کی طرف رہنمائی کی اور ان ہی کی سعی بلیغ کا نتیجہ تھا کہ جناب پیر صاحب درگاہ شریف (سندھ) کے کتب خانہ عالیہ علمیہ سے حضرت مولانا ابو محمد عبدالحق صاحب حقانی کا ترجمہ موسوم "بہ نعمۃ اللہ السابغۃ" دستیاب ہوا۔ اس سلسلہ میں ہم حضرت پیر محب اللہ صاحب، جناب مولانا عزیز احمد صاحب اور جناب مولانا غلام مصطفٰے صاحب قاسمی کے بیحد ممنون ہیں۔ فجزاھو اللہ تعالیٰ خیر الجزاء۔

یہ ترجمہ چونکہ ۱۳۰۲ھ میں مکمل ہوا تھا اس لئے قدیم طرز تحریر میں زینت پیدا کرنے کی خاطر اس پر نظر ثانی کرائی گئی ہے اور اس کتاب کی دینی اہمیت کے پیش نظر ترجمہ کے ساتھ اصل عربی متن بھی قائم کیا گیا ہے تاکہ اہلِ علم حضرات بھی خاطر خواہ مستفید ہوں۔۔۔۔ توقع ہے کہ بزرگانِ سلف کی ان مساعی جمیلہ سے عقائد و اعمال کی راہ میں شمع ہدایت کا کام لیا جائے گا۔

نیازمند۔ محمد اسحاق صدیقی مالک کتبخانہ رحیمیہ دیوبند۔ یوپی۔ انڈیا۔ ۱۵ اگست ۱۹۶۵ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرست مضامین حجۃ اللہ البالغہ مترجم جلد دوم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# القِبلة

لما قدم النبي صلى الله عليه وسلم المدينة صلى الى بيت المقدس ستة او سبعة عشر شهرا، ثم امر ان يستقبل الكعبة فاستقر الامر على ذلك۔

اقول السر فی ذلک انه لما كان تعظيم شعائر الله وبيوته واجبا لاسيما فيما هو اصل اركان الاسلام، وام القربات واشهر شعائر الدين، وكان التوجه فی الصلاة الى ما هو مختص بالله بطلب رضا الله بالتقرب منه اجمع للخاطر واحث على صفة الخشوع واقرب لحضور القلب لانه يشبه مواجهة الملك فی مناجاته اقتضت الحكمة الالهية الجعل استقبال قبلة ما شرطا فی الصلاة فی جميع الشرائع، وكان ابراهيم واسمعيل عليهما السلام ومن تدين بدينهما يستقبلون الكعبة، وكان اسرائيل عليه السلام وبنوه يستقبلون بيت المقدس هذا هو الاصل المسلم فی الشرائع فلما قدم النبی صلى الله عليه وسلم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# قبلہ کا بیان

جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ تشریف لائے تو سولہ یا سترہ مہینے تک بیت المقدس کی سمت نماز پڑھتے رہے پھر آپ کو کعبہ کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنے کا حکم ہوا۔ اور یہی حکم ثابت اور قائم رہا۔

میں کہتا ہوں اس میں راز یہ ہے کہ جب کہ اللہ تعالے کے شعائر اور اس کے گھروں کی تعظیم واجب تھی بالخصوص اس عبادت میں جو ارکان اسلام کی اصل اور سب عبادتوں کی جڑ اور شعائر دین میں سب سے زیادہ مشہور شعار ہے اور نماز میں اس چیز کی طرف منہ کرنا جو خدا تعالے کی عبادت کر کے رضامندی حاصل کرنے میں خدا تعالے کے ساتھ مخصوص ہے باعث اجتماع خاطر اور صفت خشوع کا سبب اور حضور قلب کے لئے اقرب تھا، کیونکہ اس صورت میں کلام کرنا بادشاہ کے سامنے عرض و معروض کرنے کے مشابہ ہے اس واسطے حکمت الٰہی کا مقتضے یہ ہوا کہ جمیع مذاہب میں نماز کے اندر کسی نہ کسی قبلہ کی طرف رخ کرنا شرط قرار دیا جائے اور حضرت ابراہیم اور حضرت اسمٰعیل علیہما السلام اور جو ان کے دین پر تھے کعبہ کی طرف منہ کیا کرتے تھے اور حضرت اسرائیل علیہ السلام اور ان کی اولاد بیت المقدس کی طرف منہ کرتی تھی۔ یہ اصل تمام شرائع میں مسلم ہے پھر جب نبی صلے اللہ علیہ وسلم مدینہ میں تشریف

المدينة وتوجهت العناية الى تاليف الاوس والخزرج وحلفائهم من اليهود وصاروا هم القائمين بنصرته، ثم الامة التى اخرجت للناس وصارت مضر وما والاها اعدى اعاديه وابعد الناس عنه اجتهد وحكم باستقبال بيت المقدس اذ الاصل ان يراعى فى اوضاع القربات حال الامة التى بعث الرسول فيها وقامت بنصرته وصارت شهداء على الناس وهم الاوس والخزرج يومئذ، وكانوا اخضع شئ لعلوم اليهود بينه ابن عباس رضى الله عنه فى تفسير قوله تعالى فأتوا حرثكم انى شئتم حيث قال انما كان هذا الحى من الانصار وهم اهل وثن مع هذا الحى من اليهود وهم اهل الكتاب فكانوا يرون لهم فضلا عليهم فى العلم فكانوا يقتدون بكثير من فعلهم الحديث وايضا الاصل ان تكون الشرائع موافقة لما عليه الملل الحقة مالم تكن من تحريفات القوم وتعمقاتهم ليكون اتم لاقامة الحجة عليهم واشد لطمانينة قلوبهم، واليهود هم القائمون برواية الكتاب السماوى والعمل بما فيه، ثم احكم الله اياته واطلع نبيه على ما هو اوفق بالمصلحة من هذا واقعد بقوانين التشريع بالنفث فى روعه اولا فكان يتمنى ان يؤمر باستقبال الكعبة، وكان يقلب وجهه فى السماء

لائے، اور اوس و خزرج کی اور یہود میں سے جو ان کے حلیف تھے ان کی آپ نے تالیفِ قلوب چاہی اور وہی لوگ آپ کی مدد کے لئے کھڑے ہوئے۔ اور وہی لوگ ایسی امت بنے جو لوگوں کی نفع رسانی کے لئے پیدا ہوئے تھے، اور مضر اور ان کے احباب آپ کے بڑے دشمن تھے اور سب لوگوں سے زیادہ ان کو آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے بُعد تھا۔ اس واسطے آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے اجتہاد سے بیت المقدس کی طرف منہ کرنے کا حکم فرمایا کیونکہ اصل یہ ہے کہ عبادات میں اس امت کے طریقہ کی رعایت ہونی چاہئے جس میں رسول بھیجا گیا۔ اور اس نے رسول کی مدد کی اور جو لوگوں پر گواہ بنی، اور وہ لوگ اس وقت میں اوس اور خزرج ہی تھے اور وہ علوم یہود کے بہت ہی پابند تھے، حضرت عبد اللہ بن عباس نے اللہ تعالیٰ کے قول، فاتوا حرثکم انی شئتم، کی تفسیر میں اسی کو بیان کیا ہے جیسا کہ انہوں نے کہا ہے "یہ انصار کا گروہ جو بت پرست تھا یہودی گروہ کا ساتھی تھا جو اہل کتاب تھے تو یہ لوگ یہود کو اپنے اوپر علم میں فضیلت دیتے تھے۔ اور اپنے بہت سے کاموں میں انکی پیروی کرتے تھے" الحدیث،

اور نیز اصل یہ ہے کہ شرائع کو ملل حقہ کے موافق ہونا چاہیئے جبتک کہ ان میں لوگوں کی تحریفات اور ان کے تکلفات نہ داخل ہوں۔ تاکہ اس سے لوگوں پر اقامت حجت پورے طور پر ہوسکے اور نہایت اچھی طرح سے ان کے قلوب کا اطمینان ہوسکے اور یہودی آسمانی کتاب کو برابر بیان کرتے رہتے تھے۔ اور اس پر عمل کرتے تھے، پھر اللہ تعالےٰ نے اپنی آیات کو محکم اور مضبوط کیا اور اپنے نبی کو اولاً اس کے دل میں القا فرماکر اس چیز پر مطلع کردیا جو اس کی نسبت زیادہ مصلحت کے موافق تھی اور قوانین تشریع کے اعتبار سے زیادہ پائدار تھی اس واسطے آپ اس بات کی تمنا کرتے تھے کہ کعبہ کی طرف منہ کرنے کا حکم ہوجائے اور اس آرزو میں کہ جبرائیل علیہ السلام یہ حکم لیکر نازل ہوتے

طمعاً ان یکون جبرائیل نزل بذلک وبما انزل فی القرآن العظیم ثانیاً، ولذلک لان النبی صلی اللہ علیہ وسلم بعث فی الامیین الآخذین بالسنۃ الاسماعیلیۃ. وقدر اللہ فی سابق علمہ انہم ہم القائمون بنصرۃ دینہ، وہم شہداء اللہ علی الناس من بعدہ، وہم خلفاؤہ فی امتہ وان الیہود لا یؤمن منہم الا شرذمۃ قلیلۃ والکعبۃ من شعائر اللہ عند العرب اذعن لہا اقاصیہم ودانیہم، وجرت السنۃ عندہم باستقبالہا فی صلواتہم فلا معنی للعدول عن ذلک، ولما کان استقبال القبلۃ شرطاً وانما ارید بہ تکمیل الصلوٰۃ ولیس شرطاً لا یتأتی اصل فائدۃ الصلاۃ الا بہ تلا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فیمن تحری فی لیلۃ مظلمۃ وصلی لغیر القبلۃ قولہ تعالیٰ فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْہُ اللّٰہِ۔ یؤمی الی ان صلاتہم جائزۃ للضرورۃ

ہوں گے آپ آسمان کی طرف دیکھا کرتے تھے اور پھر دوبارہ اللہ تعالیٰ نے قرآن کے اندر نازل فرما کر اس سے مطلع کر دیا۔ اور اس کی وجہ یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ان لوگوں میں مبعوث ہوئے جو ان پڑھ تھے۔ ملت اسماعیلیہ کے پابند تھے۔ اور اللہ تعالیٰ کے علم ازلی میں یہ بات مقدر ہو چکی تھی کہ یہی لوگ اللہ کے دین کے حامی اور مددگار ہوں گے اور رسول کے بعد لوگوں پر اللہ تعالیٰ کے گواہ ہوں گے اور اس کی امت میں اس کے خلیفہ بنیں گے۔ اور یہود میں سے بہت ہی کم اشخاص ایمان لائیں گے۔

نیز عرب کے نزدیک کعبہ شعائر اللہ میں سے ایک شعار ہے جس کا ان کے اعلیٰ اور ادنیٰ کو یقین ہے اور اس کی طرف منہ کرنے میں ان کا ایک عام طریقہ جاری رہا ہے۔ پس اس سے عدول کرنے کی کوئی وجہ نہیں، اور چونکہ قبلہ کی طرف منہ کرنا نماز کی تکمیل کے لئے شرط قرار دیا گیا ہے اور ایسی شرط نہیں قرار دیا گیا کہ اس کے بغیر نماز کا اصل فائدہ ہی حاصل نہ ہو سکے اس واسطے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کے متعلق جو اندھیری رات میں اٹکل سے قبلہ رخ ہو کر نماز پڑھے اور حقیقت میں اس کا منہ قبلہ کی طرف نہ ہو اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان پڑھا۔ "پس جس طرف تم متوجہ ہو خدا کی ذات وہیں ہے" جس سے آپ نے اس بات کی طرف ارشاد فرمایا کہ ضرورت کے وقت ان کی اس طرح کی نماز جائز ہے۔

## السترۃ

قولہ صلی اللہ علیہ وسلم لو یعلم المار بین یدی المصلی ماذا علیہ لکان ان یقف اربعین خیراً لہ من ان یمر بین یدیہ۔

اقول السر فی ذلک ان الصلوٰۃ من

## سُترہ کا بیان

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جو شخص نماز پڑھنے والے کے سامنے سے گذرتا ہے اگر اس کو اس کا وبال معلوم ہو جائے تو چالیس سال تک ٹھیرا رہنا نمازی کے سامنے سے ہو کر گذرنے سے اس کو بہتر معلوم ہوتا۔"

میں کہتا ہوں، اس میں یہ راز ہے کہ نماز شعائر الٰہی

شعائر الله يجب تعظيمها، ولما كان
المطلوب في الصلاة التشبه بقيام العبيد
بخدمة مواليهم ومثولهم بين
أيديهم كان من تعظيمها أن لا
يمر المار بين يدي المصلي، فان
المرور بين السيد وعبيده القائمين
إليه سوء أدب. وهو قوله صلى الله
عليه وسلم إن أحدكم إذا قام في
الصلاة فإنما يناجي ربه وإن ربه
بينه وبين القبلة، الحديث، وضم
معه ذلك أن مرور المار بما يؤدي إلى
تشويش قلب المصلي، ولذلك كان
له حق في درئه، وهو قوله صلى الله عليه
وسلم فليقاتله فانه شيطان وقوله
صلى الله عليه وسلم تقطع الصلاة
المرأة والحمار والكلب الأسود.

أقول مفهوم هذا الحديث أن
من شروط صحة الصلاة خلوص
ساحتها من المرأة والحمار والكلب
والسر فيه أن المقصود من الصلاة
هو المناجاة والمواجهة مع رب العالمين
واختلاط النساء والتقرب منهن
والصحبة معهن مظنة الالتفات
إلى ما هو ضد هذه الحالة، والكلب
شيطان لما ذكرنا لا سيما الأسود
فانه أقرب إلى فساد المزاج
وداء الكلب. والحمار أيضا بمنزلة
الشيطان لأنه كثيرا ما يسافد بين
ظهراني بني آدم وينتشر ذكره

میں سے ہے جن کی تعظیم واجب ہے اور چونکہ نماز میں
مقصود اس حالت کے ساتھ تشبیہ دینا ہے جو غلام کی
اپنے مالک کے سامنے خاموشی کے ساتھ خدمت کے
واسطے کھڑا ہوتے وقت ہوتی ہے اس واسطے نماز
کی تعظیم یہ ہے یہ بات بھی ہو کہ کوئی گذرنے والا نماز
پڑھنے والے کے سامنے سے نہ گذرے کیونکہ آقا اور اس
کے غلام کے درمیان سے جو دست بستہ اس کے
سامنے کھڑے ہوئے ہیں گذرنا بے ادبی ہے اس کے متعلق نبی
صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جب تم میں سے کوئی شخص
نماز میں کھڑا ہوتا ہے تو وہ اپنے رب سے عرض و معروض کرتا
ہے اور اس کا رب اس کے اور قبلہ کے درمیان ہوتا ہے"
الحدیث، اور اس کے ساتھ ایک بات یہ بھی ہے کہ
نمازی کے سامنے سے گذرنے سے نمازی کے دل میں
تشویش پیدا ہوتی ہے اسی واسطے نمازی کو اس کے
ہٹانے کا حق حاصل ہے اس کے متعلق نبی صلے اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا "عورت، گدھا، اور سیاہ کتا نمازی
کی نماز کو توڑ دیتا ہے"

میں کہتا ہوں اس حدیث کا مفہوم یہ ہے کہ نماز کی صحت
کے شروط میں سے ایک شرط یہ بھی ہے کہ نماز کی جگہ عورت
اور گدھے اور کتے سے خالی ہونی چاہیے، اور اس میں راز یہ
ہے کہ نماز سے مقصود مناجات اور رب العالمین کے روبرو
کھڑا ہونا ہوتا ہے، اور عورتوں سے ملنا اور ان کا قریب
ہونا اور ان کے ساتھ صحبت رکھنا اس حالت کے خلاف
حالت کی طرف متوجہ ہونے کا مظنہ ہے، اور کتا شیطان
ہے جس کی وجہ ہم بیان کر چکے ہیں بالخصوص سیاہ کتا
کیونکہ وہ فساد مزاج اور دیوانہ پن کی طرف اور کتوں سے
زیادہ قریب ہے، اور گدھا بھی بمنزلہ شیطان کے ہے.
کیونکہ وہ بسا اوقات لوگوں کے سامنے اپنی مادہ سے
مشغول ہو جاتا ہے اور اس کے آلہ کو حرکت ہوتی رہتی ہے

فتكون رؤية ذلك مخلة بما هو بصدده لكن لم يعمل به حفاظ الصحابة وفقهاؤهم، منهم علي وعائشة وابن عباس وابو سعيد وغيرهم رضي الله عنهم ورأوه منسوخا وان كان في استدلالهم على النسخ كلام. وهذا احد المواضع التي اختلف فيها طريقا التلقي من النبي صلى الله عليه وسلم، وقوله صلى الله عليه وآله وسلم اذا وضع احدكم بين يديه مثل مؤخرة الرحل فليصل ولا يبال بمن وراء ذلك۔

پس نماز کے اندر اس کا دیکھنا نماز کی مقصودہ حالت کے اندر خلل پیدا کرنے والا ہے لیکن اس حدیث پر حفاظ صحابہ اور فقہاء صحابہ نے عمل نہیں کیا ہے۔ ان صحابہ میں سے حضرت علی اور حضرت عائشہ اور حضرت ابن عباس اور حضرت ابو سعید وغیرہم ہیں اور انہوں نے اس حدیث کو منسوخ سمجھا ہے اگرچہ ان کے استدلال نسخ میں کلام ہے اور یہ بھی ان مواضع میں سے ایک ہے جن میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے حدیث لینے کے دونوں طریقے مختلف ہوئے ہیں، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جب تم میں سے کوئی اپنے سامنے کجاوے کے پشتہ کے برابر کوئی چیز رکھ لے تو پھر وہ نماز پڑھ لے اور اس شخص کی کچھ پروا نہ کرے جو اس سے پرے ہو کر گذرتا ہے

اقول لما كان في ترك المرور حرج ظاهر امر بنصب السترة لتتميز ساحة الصلاة بادي الرأي، فيلحق بالمرور من بعد۔

میں کہتا ہوں چونکہ نمازی کے سامنے سے ہو کر بالکل نہ گذرنے میں بڑا بھاری دقت تھی اس واسطے آپ نے سترہ کے کھڑا کرنے کا حکم دیا تاکہ ظاہر بین نماز کی جگہ جدا معلوم ہو۔ اور اس کے پرے سے ہو کر گذرنا ایسا سمجھا جائے جیسے دور سے گذرنا،

## الامور التي لابد منها في الصلاة

## ان امور کا بیان جو نماز کے اندر ضروری ہیں

اعلم ان اصل الصلوة ثلاثة اشياء، ان يخضع لله تعالى بقلبه ويذكر الله بلسانه، ويعظمه غاية التعظيم بجسده، فهذه الثلاثة اجمع الامم على انها من الصلاة، وان اختلفوا فيما سوى ذلك وقد رخص النبي صلى الله عليه وسلم عند الاعذار في غير هذه الثلاثة ولم يرخص فيها، وقد قال النبي صلى الله عليه وسلم

واضح ہو کہ نماز میں تین چیزیں اصل ہیں ایک یہ کہ دل سے اللہ تعالے کے سامنے جھکنا، دوسرے زبان سے اللہ تعالے کا ذکر کرنا، تیسرے جسم سے اللہ تعالیٰ کی غایت درجہ تعظیم کرنا، یہ تین چیزیں ایسی ہیں جن کا اجزاء نماز ہونے میں تمام امتوں کا اتفاق ہے اگرچہ ان کے علاوہ امور میں ان کا اختلاف ہے، اور ان تینوں کے سوا دیگر امور میں بوقت عذر نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے رخصت دی ہے، مگر ان تینوں کے اندر کسی وقت بھی معافی نہیں دی، اور وتر کے بارے میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا" اگر تجھ میں طاقت نہ ہو تو اشارے سے ادا کر لے"۔ اور نبی

فی الوتر ان لم تستطع فاوم ایماء او
اراد النبی صلے اللہ علیہ وسلم
ان یشرع لھم فی الصلاۃ حدین
حدا لا یخرج من العھدۃ باقل منہ،
وحدا ھو الاتم الاکمل المستوفی لفائدۃ
الصلاۃ، والحد الاول یشتمل علی ما
یجب اعادۃ الصلاۃ بترکہ، وما
یحصل فیھا نقص بترکہ، ولا یجب
الاعادۃ وما یلام علی ترکہ اشد
الملامۃ من غیر جزم بالنقص، و
الفرق بین ھذہ المراتب الثلاثۃ
صعب جدا، ولیس فیہ نص صریح
ولا اجماع الا فی شئ یسیر، ولذلک
قوی الخلاف بین الفقھاء فی ذلک،
والاصل فیہ حدیث الرجل المسئ فی
صلاتہ حیث قال لہ رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم ارجع فصل فانک
لم تصل، مرتین او ثلاثا. ثم قال
النبی صلے اللہ علیہ وسلم اذا
قمت الی الصلاۃ فاسبغ الوضوء
ثم استقبل القبلۃ فکبر، ثم اقرأ
بما تیسر معک من القرآن، ثم ارکع
حتے تطمئن راکعا، ثم ارفع راسک
حتی تستوی قائما، ثم اسجد حتی تطمئن
ساجدا ثم ارفع حتی تطمئن جالسا ثم
اسجد حتے تطمئن ساجدا، ثم ارفع
حتی تطمئن جالسا، ثم افعل ذلک
فی صلاتک کلھا، وفی روایۃ الترمذی
فاذا فعلت ذلک فقد تمت صلاتک

صلے اللہ علیہ وسلم نے چاہا کہ نماز کے اندر ان کے لئے
دو حدیں مقرر کی جائیں، ایک تو وہ حد مقرر کی جائے کہ اس میں
کمی کرنے سے بری الذمہ نہ ہو سکے اور ایک وہ حد مقرر کی جائے
جو نماز کے فائدہ کو پورا اور کامل کرنے والی ہو، اور حد
اول ان امور پر مشتمل ہے جن کے ترک کرنے سے نماز کا
اعادہ واجب ہوتا ہے اور جن کے ترک کرنے سے نماز میں
نقصان لازم آتا ہے، اور اعادہ واجب نہیں ہوتا۔ اور جن
کے ترک کرنے سے سخت ملامت کی جاتی ہے۔ اگرچہ نماز
میں نقص پیدا ہونے کا یقین نہیں ہوتا اور ان تینوں
میں فرق کرنا بہت مشکل ہے اور اس کے بارے میں کوئی
نصِ صریح یا اجماع نہیں ہے مگر کسی میں برائے نام، اور اسی
وجہ سے اس امر میں فقہاء کے درمیان بہت بڑا اختلاف ہو گیا
ہے، اور اصل اس میں اس شخص سے متعلق حدیث ہے جس
نے بُرے طور پر نماز پڑھی تھی تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم
نے اس سے فرمایا تھا "لوٹ جا اور نماز پڑھ کیونکہ تو نے
نماز نہیں پڑھی" آپ نے ایسا ہی دو بار یا تین بار فرمایا، پھر
نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جب تو نماز کے لئے کھڑا ہو
تو پورا پورا وضو کر پھر قبلہ رو کھڑا ہو کر تکبیر کہہ پھر جو کچھ تجھ کو قرآن
یاد ہو اس میں سے جو پڑھ سکے تو پڑھ پھر رکوع کر یہاں تک کہ
تجھ کو رکوع میں اطمینان حاصل ہو جائے پھر اپنا سر اٹھا یہاں تک
کہ سیدھا کھڑا ہو جائے پھر سجدہ کر یہاں تک کہ سجدوں میں
اطمینان حاصل ہو جائے۔ پھر سر اٹھا یہاں تک کہ
اطمینان کے ساتھ بیٹھ جائے پھر خوب اطمینان کے
ساتھ سجدہ کر پھر سر اٹھا یہاں تک کہ اطمینان سے
بیٹھ جائے پھر اپنی تمام نماز میں اسی طرح سے کر" اور
اور ترمذی کی روایت میں اس کے ساتھ یہ بھی ہے "پھر
جب تو نے اس طرح سے کیا تو تیری نماز پوری ہو گی
اور اگر تو نے اس میں کچھ کم کیا تو تو نے اپنی نماز
میں سے کم کیا" امام ترمذی نے بیان کیا کہ یہ نسبت

وان انتقصت منها انتقصت من صلاتك قال كان هذا اهون عليهم من الاولى انه من انتقص من ذلك شيئا انتقص من صلاته ولم تذهب كلها، وما ذكره النبي صلى الله عليه وسلم بلفظ الركنية كقوله صلى الله عليه وسلم لا صلاة الا بفاتحة الكتاب، وقوله صلى الله عليه وسلم لا تجزئ صلاة الرجل حتى يقيم ظهره في الركوع والسجود وما سمى الشارع الصلاة به فانه تنبيه بليغ على كونه ركنا في الصلاة كقوله صلى الله عليه وسلم من قام رمضان وقوله صلى الله عليه وسلم فليركع ركعتين وقوله تعالى واركعوا مع الراكعين وقوله تعالى وادبار السجود، وقوله تعالى وقران الفجر، وقوله تعالى وقوموا لله قانتين وما ذكره بما يشعر بانه لا بد منه كقوله صلى الله عليه وسلم تحريمها التكبير وتحليلها التسليم، وقوله صلى الله عليه وسلم في كل ركعتين التحية وقوله صلى الله عليه وسلم في التشهد اذا فعلت ذلك تمت صلاتك، ونحو ذلك وما لم يختلف فيه المسلمون انه لا بد منه في الصلاة وتوارثوه فيما بينهم وتلاوموا على تركه وبالجملة فالصلاة على ما تواتر عنه صلى الله عليه وآله وسلم

پہلی روایت کے جس میں یہ زیادتی نہیں ہے اس روایت میں لوگوں کے لئے آسانی ہے کیونکہ جس شخص نے ان امور میں سے کچھ کمی کی تو اس کی نماز نقصان کے ساتھ ہوگئی اور بالکل ضائع نہ ہوئی اور حد اول میں بعض وہ چیزیں ہیں جن کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے رکنیت کے لفظ کے ساتھ بیان فرمایا ہے جیسے آپ نے فرمایا "بغیر فاتحۃ الکتاب کے نماز نہیں ہوتی" اور فرمایا "آدمی کی نماز نہیں ہوتی یہاں تک کہ رکوع اور سجود میں اپنی پشت سیدھی نہ کرے" اور حد اول میں بعض وہ چیزیں ہیں جن کے ساتھ شارع نے نماز کو تعبیر فرمایا کیونکہ اس سے ان چیزوں کا نماز کے اندر رکن ہونے پر تنبیہ بلیغ پائی جاتی ہے جیسے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "من قام رمضان" اور آپ نے فرمایا "فلیرکع رکعتین" اور اللہ تعالے کا فرمان "وارکعوا مع الراکعین" اور اس کا فرمان "وادبار السجود" اور اس کا فرمان "وقرآن الفجر" اور اس کا فرمان "وقوموا للہ قانتین"[1]

اور حد اول میں بعض وہ چیزیں ہیں جن کو اس طرح بیان کیا ہے کہ ان کا ضروری ہونا سمجھا جاتا ہے جیسے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "نماز کی تحریم تکبیر ہے اور اس کی تحلیل سلام ہے" اور آپ نے فرمایا "ہر دو رکعت کے بعد تشہد پڑھنا چاہیئے" اور تشہد کے بارے میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جب تو نے اس کو کر لیا تو تیری نماز تمام ہوگئی" اور اسی طرح کی دیگر احادیث ہیں۔

اور حد اول میں بعض وہ چیزیں ہیں کہ نماز کے اندر ان کے ضروری ہونے میں مسلمانوں کا اختلاف نہیں ہے

[1] ان آیات میں اللہ تبارک وتعالےٰ نے رکوع، سجدہ، قرآن اور قیام کے الفاظ ذکر فرمائے ہیں اور ان سے نماز پڑھنا مراد ہے اس طرح کی تعبیران کے ارکان نماز ہونے پر تنبیہ کرتی ہے ۱۲

وتوارثت الامة ان يتطهر ويستر عورته ويقوم ويستقبل القبلة بوجهه ويتوجه الى الله بقلبه ويخلص له العمل ويقول الله اكبر بلسانه ويقرأ فاتحة الكتاب ويضم معها الا فى ثالثة الفرض ورابعته سورة من القرآن ثم يركع وينحنى بحيث يقدر على ان يمسح ركبتيه برؤس اصابعه حتى يطمئن راكعا ثم يرفع رأسه حتى يطمئن قائما، ثم يسجد على الآراب السبعة اليدين والرجلين والركبتين والوجه، ثم يرفع رأسه حتى يستوى جالسا، ثم يسجد ثانيا كذلك فهذه ركعة، ثم يقعد على رأس كل ركعتين ويتشهد فان كان آخر صلاته صلى على النبى صلى الله عليه وآله وسلم ودعا احب الدعاء اليه وسلم على من يليه من الملائكة والمسلمين، فهذه صلاة النبى صلى الله عليه وآله وسلم لم يثبت انه ترك شيئا من ذلك قط عمدا من غير عذر فى فريضة، وصلاة الصحابة والتابعين، ومن بعدهم من ائمة المسلمين، وهى التى توارثوا انها مسمى الصلاة وهى من ضروريات الملة، نعم اختلف الفقهاء فى احرف منها هل هى اركان الصلاة لا يعتد بها بدونها، او واجباتها التى تنقص

اور دواماً ان میں برابر جاری رہیں اور ان کے ترک کرنے والے پر ملامت ہوتی رہی۔

الحاصل نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے نماز کے متعلق جو تواتر سے ثابت ہے۔ اور جو امت کو مسلسل حاصل ہوتا رہا ہے یہ ہے کہ پاکی حاصل کرے اور ستر عورت کرے اس کے بعد کھڑا ہو اور اپنا منہ قبلہ کی طرف کرے اور دل سے خداتعالیٰ کی طرف توجہ کرے اور خالص اس کے لئے عمل کرے اور زبان سے اللہ اکبر کہے اور فاتحۃ الکتاب پڑھے اور بجز فرض نماز کی تیسری اور چوتھی رکعت کے قرآن کی کوئی اور سورت اس کے ساتھ پڑھے پھر رکوع کرے اور اس قدر جھک جائے کہ انگلیوں کی پوروں سے گھٹنوں کو پکڑ سکے حتیٰ کہ اطمینان سے رکوع کرے۔ پھر رکوع سے سر اٹھائے حتیٰ کہ اطمینان سے کھڑا ہو جائے پھر ساتوں اعضاء یعنی دونوں ہاتھ، دونوں پاؤں، دونوں گھٹنوں اور منہ کے ساتھ سجدہ کرے، پھر سجدہ سے سر اٹھا کر اطمینان کے ساتھ بیٹھ جائے پھر اسی طرح سے دوبارہ سجدہ کرے پس یہ ایک رکعت ہے، پھر ہر دو رکعت کے بعد بیٹھے اور تشہد پڑھے، اور اگر نماز کی اخیر رکعت ہو تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھے اور جو دعا سب سے زیادہ اس کو پسند ہو پڑھے اور اس کے آس پاس جو فرشتے اور مسلمان ہیں ان کے اوپر سلام کہے پس یہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی نماز ہے، کسی فرض نماز میں یہ ثابت نہیں کہ آپ نے قصداً بلاعذر کے ان امور میں سے کسی امر کو ترک کیا ہو۔ اور یہی صحابہ تابعین اور ان کے بعد کے ائمہ مسلمین کی نماز ہے اور سب لوگ انہی افعال کو نماز اور ان کو ضروریات دین میں سے کہتے چلے آئے ہیں، ہاں! فقہاء کا ان میں سے چند امور

بتركها، او ابعاض يلام على تركها
وتجبر بسجدة السهو.
والاصل في ذلك ان خضوع القلب
لله وتوجهه اليه تعظيما ورغبة ورهبة
امر خفي لا بد له من ضابط فضبطه النبي
صلى الله تعالى عليه وآله وسلم
بشيئين ان يستقبل القبلة بوجهه
وبدنه. وان يقول بلسانه الله اكبر
وذلك لان من جبلة الانسان انه
اذا استقر في قلبه شئ جرى حسب
ذلك الاركان واللسان. وهو قوله
صلى الله عليه وسلم ان في جسد
ابن آدم مضغة الحديث، ففعل اللسان
والاركان اقرب مظنة وخليفة لفعل
القلب ولا يصلح للضبط الا ما يكون
كذلك. ولما كان الحق متعاليا عن
الجهة نصب التوجه الى بيته واعظم
شعائره مقام التوجه اليه وهو قوله
صلى الله عليه وسلم مقبلا الى الله
بوجهه وقلبه. ولما كان التكبير افصح
عبارة عن انقياد القلب للتعظيم لم
يكن لفظ احق ان ينصب مقام توجه
القلب منه. وفيها وجوه اخرى منها
ان استقبال القبلة واجب من جهة
تعظيم بيت الله ووقت بالصلاة
ليكمل كل واحد بالآخر، ومنها
انه اشهر علامات الملة الحنيفية
التي يتميز بها الناس من غيرها
فلا شئ من ان ينصب مثله علامة

کے اندر اختلاف ہے کہ آیا وہ ارکان نماز ہیں جن کے
بغیر نماز کا اعتبار نہیں یا نماز کے واجبات ہیں جن
کو ترک کرنے سے نماز میں نقصان آتا ہے یا ایسے
اجزاء ہیں جن کو ترک کرنے سے ملامت کی جاتی ہے
اور سجدہ سہو سے اس کا نقصان پورا ہو جاتا ہے،
اور اس میں امر (یعنی) اصل یہ ہے کہ خدا تعالے کے لئے
دل میں خضوع کا ہونا اور اس کی طرف تعظیم اور رغبت اور
خوف کے ساتھ توجہ ہونا ایک امر مخفی ہے جس کے لئے
کسی ضابطہ کا ہونا ضروری ہے اس واسطے نبی صلے اللہ
علیہ وسلم نے دو چیزوں کے ساتھ اس کا انضباط فرمایا
ایک تو یہ کہ اپنا منہ اور بدن قبلہ کی طرف کر کے کھڑا
ہو اور دوسرے یہ کہ زبان سے اللہ اکبر کہے اس واسطے
کہ انسان کی جبلت میں یہ بات داخل ہے کہ جب اس
کے دل میں کوئی بات جم جاتی ہے تو اس کے تمام اعضاء
اور زبان اسی کے موافق حرکت کرتے ہیں اسی کے متعلق
نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا " ابن آدم کے بدن میں
ایک ٹکڑا ہے جب وہ درست ہوتا ہے تو تمام بدن
درست ہوتا ہے اور جب وہ خراب ہوتا ہے تو تمام بدن
خراب ہو جاتا ہے، پس زبان اور دیگر اعضاء کا عمل دل
کے فعل کا قائم مقام اور اس کا قوی مظنہ ہے اور ایسی
ہی چیز سے دل کے فعل کا انضباط ہو سکتا ہے. اور
چونکہ حق سبحانہ جہت سے پاک تھا اس واسطے اس کے
گھر کی طرف اور اس کے بڑے شعائر کی طرف توجہ کرنا خدا
تعالے کی طرف توجہ کرنے کا قائم مقام کر دیا گیا اور نبی
صلے اللہ علیہ وسلم کے اس قول سے یہی مراد ہے کہ
اپنے منہ اور دل سے خدا کی طرف متوجہ ہوں اور چونکہ اظہار
تعظیم کے لئے اللہ اکبر کا لفظ دلی انقیاد پر خوب تصریح
کرنے والا تھا، اس واسطے دلی توجہ کے قائم مقام کرنے
کے لئے کوئی لفظ اس سے بہتر نہ ہو. اور اس کے اندر

للدخول في الاسلام موقت باعظم
الطاعات واشهرها. وهو قوله
صلى الله عليه وسلم من صلى
صلاتنا واستقبل قبلتنا واكل
ذبيحتنا فذلك المسلم الذي له
ذمة الله وذمة رسوله، ومنها
ان القيام لا يكون تعظيما الا اذا كان
مع استقبال. ومنها انه لا بد لكل
حالة تباين سائر الحالات في الاحكام
من ابتداء وانتهاء، وهو قوله صلى
الله تعالى عليه وسلم تحريمها
التكبير وتحليلها التسليم؛

اما التعظيم بجسده فالاصل فيه
ثلاث حالات، القيام بين
يديه والركوع والسجود، واحسن
التعظيم ما جمع بين الثلاث و
كان التدريج من الادنى الى الاعلى
انفع في تنبيه النفس للخضوع من
غيره، وكان السجود اعظم التعظيم
يظن انه المقصود بالذات وان
الباقي طريق اليه، فوجب ان يؤدى
حق هذا الشبه وذلك بتكراره،

واما ذكر الله فلا بد من توقيته
ايضا فان التوقيت اجمع لشملهم
واطوع لقلوبهم وابعد من ان يذهب
كل احد الى ما يقتضيه رأيه حسنا
كان او قبيحا وانما تفوض اليهم
الادعية النافلة التي يخاطب بمثلها
السابقون على انها ايضا لم يتركها

اور وجوہ کئی ہیں۔ ازانجملہ یہ ہے کہ بوجہ تعظیم بیت اللہ اس
کی طرف منہ کرنا واجب ہے اس کو نماز کے ساتھ
اس واسطے موقت کر دیا تاکہ ایک سے دوسرے کی تکمیل
ہو جائے۔

ازانجملہ یہ ہے کہ قبلہ کی طرف منہ کرنا دین حنیفی
کی بڑی مشہور پہچان ہے جس کی وجہ سے لوگ دوسروں
سے متمیز ہو سکتے ہیں اس واسطے ضروری ہوا کہ ایسی چیز
اسلام کے اندر داخل ہونے کی علامت مقرر کی جائے
پس اس کا وقت سب سے زیادہ عظمت والی اور سب
سے زیادہ مشہور عبادت کے ساتھ مقرر کیا گیا۔ چنانچہ
آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جو شخص ہمارے
سی نماز پڑھے اور ہمارے قبلہ کی طرف منہ کرے
اور ہمارا ذبیحہ کھائے تو وہ مسلمان ہے جس کا خدا
تعالٰے اور اس کا رسول ذمہ دار ہے"۔

ازانجملہ یہ ہے کہ قیام بغیر استقبال کے
تعظیم نہیں ہو سکتا تھا۔

ازانجملہ یہ ہے کہ ہر حالت کے لئے جو احکام کے اندر
باقی حالات سے جدا ہو ایک ابتدا اور ایک انتہا ہونی
چاہیے اس کے متعلق نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے
"نماز کی تحریم اللہ اکبر کہنا ہے اور اس کی تحلیل السلام علیکم کہنا
ہے"۔

اب رہا جسم سے تعظیم کرنا سو اس میں اصل تین
حالات ہیں: ایک تو اس کے سامنے کھڑا ہونا اور ایک
رکوع کرنا اور ایک سجدہ کرنا۔

اور عمدہ تعظیم وہ ہے جس میں یہ تینوں ہوں، اور
خضوع کے بارے میں ادنیٰ سے اعلیٰ کی طرف بتدریج
انتقال کرنا دوسری چیزوں کی بہ نسبت نفس کی زیادہ
مناسب طور پر تنبیہ کرتا ہے۔ اور سجدہ کرنا اعلیٰ درجہ
کی تعظیم ہے گویا کہ یہ مقصود بالذات ہے اور باقی قیام اور

النبي صلى الله عليه وسلم بغير توقيت والواسع حبابا.

واذا تعين التوقيت فلا احق من الفاتحة لانها دعاء جامع انزله الله تعالى على السنة عباده يعلمهم كيف يحمدون الله ويثنون عليه ويقرون له بتوحيد العبادة والاستعانة، وكيف يسألون الطريقة الجامعة لانواع الخير ويتعوذون به من طريقة المغضوب عليهم والضالين، واحسن الدعاء اجمعه ولما كان تعظيم القران وتلاوته واجبا في الملة ولا شيء من التعظيم مثل ان ينوه به في اعظم اركان الاسلام وام القربات واشهر شعائر الدين، وكانت تلاوته قربة كاملة تكمل الصلاة وتتمها شرع لهم قراءة سورة من القران لان السورة كلام تام تحدى النبي صلى الله عليه وسلم ببلاغته المنكرين للنبوة، ولانها منفرزة بمبدئها ومنتهاها، ولكل واحد منها اسلوب انيق، واذا قدر من الشارع قراءة بعض السورة في بعض الاحيان جعل ان معناها ثلاث آيات قصار او آية طويلة ولما كان القيام لا تستوي افراده، فمنهم من يقوم مطرقا، ومنهم من يقوم منحنيا، وبعض جميع ذلك

رکوع وغیرہ اتنا فرق۔ واسطہ میں اس واسطے ضروری ہوا کہ اس کو کما حقہ ادا کیا جائے اور وہ سجدہ کو دو بار کرنے سے ادا ہو جاتا ہے، اب رہا ذکر الٰہی تو اس کے لئے بھی پابندی اوقات مشہور نہیں ہے اس واسطے کہ وقت کی پابندی سے لوگوں میں جمعیت رہتی ہے اور لوگوں کے دل اس چیز کو خوب مان لیتے ہیں، اور اس بات سے بھی اجتناب ہو جاتا ہے کہ ہر شخص اپنی رائے کے موافق چلے خواہ بھلی ہو یا بری البتہ ان کے سپرد دعائے نافلہ کی گئی ہیں جن سے سابقین مخاطب کئے جاتے ہیں، علاوہ بریں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بدون پابندی وقت کے ان کو بھی نہیں چھوڑا ہے اگرچہ وہ پابندی بطور استحباب کے ہے،

اور جب ذکر اللہ میں تعیین وقت ضروری ہوئی تو اس کے لئے سورہ فاتحہ سے زیادہ مناسب کوئی چیز نہ تھی کیونکہ وہ ایک جامع دعا ہے جس کو اللہ تعالے نے اپنے بندوں کی زبان میں اس بات کی تعلیم کے لئے نازل فرمایا ہے کہ کس طرح وہ اللہ تعالے کی حمد کریں اور کس طرح اس کی ثناء بیان کریں اور کس طرح خاص اسی کی عبادت کا اقرار کریں اور خاص اسی سے استعانت کا اقرار کریں اور کس طرح اس راستہ کو مانگیں جو ہر طرح کی خیر کا جامع ہو کس طرح اللہ تعالے کی پناہ چاہیں اور ان لوگوں کی راہ سے جن پر اللہ تعالے ناراض ہے اور جو گمراہ ہیں، اور عمدہ دعا وہ ہے جس میں یہ سب باتیں ہوں، اور چونکہ قرآن کی تعظیم اور اس کی تلاوت دین کے اندر واجب ہے اور اس سے بڑھ کر تعظیم کی کوئی صورت نہیں کہ اسلام کے سب سے بڑے رکن اور عبادات کی اصل اور دین کے سب سے مشہور شعار میں قرآن کو ملحوظ رکھا جائے اور تلاوت قرآن خود ایک مستقل عبادت ہے جو نماز کو کامل اور تمام کرتی ہے اس وجہ سے قرآن کی کسی سورت کا پڑھنا لوگوں کے لئے ضروری کیا گیا کیونکہ سورت ایک ایسا

من القيام مست الحاجة الى أن
تميز الانحناء المقصود مما
يسمى نياما، فضبط بالركوع
وهو الانحناء المفرط الذي تصل
به رؤوس الاصابع الى الركبتين
ولما لم يكن الركوع ولا السجود
تعظيما الا بان يلبث على تلك الهيئة
زمانا ويخضع لرب العالمين
ويستشعر التعظيم قلبه في تلك
الحالة جعل ذلك ركنا لازما. ولما
كان السجود والاستلقاء على البطن
وسائر الهيئات القريبة منه
مشتركة في وضع الرأس على الارض
والاول تعظيم دون الباقي مست
الحاجة الى ان يضبط الفارق بينهما
فقال امرت ان اسجد على سبعة
آراب الحديث. ولما كان كل
من يهوي الى السجود لا بد له من الانحناء
حتى يصل اليه، وليس ذلك ركوعا
بل هو طريق الى السجدة مست
الحاجة الى التفريق بين الركوع
والسجود بفعل اجنبي يتميز به
كل من الآخر فيكون كل واحد طاعة
مستقلة يقصدها مستأنفا فتتنبه
النفس لثمرة كل واحد بانفرادها
وهو القومة، ولما كان السجدتان
لا تصيران اثنتين الا بتخلل فعل
اجنبي شرعت الجلسة بينهما، و

پورا کلام ہے جس کی بناوٹ سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم
نے منکرین نبوت کو عاجز کر دیا۔ اور یہ بات بھی ہے کہ ہ
سورت اپنی ابتدا اور انتہا کی وجہ سے ایک جدا کلا
ہے۔ اور ہر ایک کا ایک عمدہ اسلوب ہے اور عجیب ش
کی جانب سے بعض مرتبہ نماز میں سورت کے ایک ٹکڑ
کا پڑھنا ثابت ہے تو علماء نے تین چھوٹی آیات یا ایک
بڑی آیت کو اسی کے حکم میں داخل کیا۔ اور جبکہ کھڑے
ہونے میں تمام افراد ایک طرح پر نہ تھے کیونکہ کوئی سر نگو
ہو کر کھڑا ہوتا ہے اور کوئی جھک کر کھڑا ہوتا ہے اور یہ
کھڑے ہونے میں شمار ہوتا ہے اس واسطے اس بات
ضرورت ہوئی کہ جو جھکنا مقصود ہے وہ قیام سے تمیز
جائے پس شرع نے اس کو رکوع کے ساتھ منضبط کر
جو اس قدر جھکنے کا نام ہے جس میں ہاتھوں کی انگلیا
گھٹنوں کو لگ جائیں، اور جبکہ رکوع اور سجود سے
اللہ تعالے کی تعظیم اسی وقت ہو سکتی ہے کہ اس حا
پر کچھ دیر تک رہے اور پروردگار عالم کے سامنے اپ
آپ کو پست کرے اور اس حالت میں اس کا دل اس
تعظیم سے خبردار ہو جائے اس واسطے اس کو ایک رکن ا
قرار دیا گیا

اور جبکہ سجدہ کرنا اور پیٹ کے بل لیٹ جانا ا
جو حالتیں اس کے قریب قریب ہیں سب کے اندر ز
پر سر رکھنا پایا جاتا ہے حالانکہ تعظیم صرف سجدہ کرنے میں
ہے نہ کہ باقی ہیئات میں اس واسطے اس بات کی ضر
ہوئی کہ ان میں کوئی مابہ الفرق مقرر کیا جائے پس
صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ مجھ کو سات اعضاء
سجدہ کرنے کا حکم ہوا ہے۔ الحدیث۔

اور جبکہ آدمی سجدہ کرنا چاہتا ہے تو اس کو سج
تک پہنچنے کے لئے جھکنا ضروری ہوتا ہے۔ اور وہ جھکنا

الطمانينة فيهما واعبا منافيا
للطاعة امر بالطمانينة فيهما، ولما كان الخروج من الصلاة بنقض
الطهارة او غيرها من مواثيق
الصلاة ومفسداتها قبيحا مستنكرا
منافيا للتعظيم ولا بد من فعل
تنتهي به الصلاة ويباح به ما
حرم في الصلاة ولو لم ينضبط لذهب
كل واحد الى هواه وجب ان لا يكون
الخروج الا بكلام هو احسن كلام
الناس اعني السلام وان يوجب
ذلك وهو قوله صلى الله عليه
وسلم تحليلها التسليم، وكان
الصحابة استحبوا ان يقدموا على
السلام قولهم السلام على الله
قبل عباده، السلام على جبرائيل
السلام على فلان، فغيره رسول
الله صلى الله عليه وآله وسلم
ذلك بالتحيات، وبين سبب
التغيير حيث قال لا تقولوا السلام
على الله فان الله هو السلام يعني
ان الدعاء بالسلامة انما يناسب
من لا تكون السلامة من العدم
ولواحقه ذاتيا له، ثم اختار
بعده السلام على النبي تنويها بذكره
واثباتا للاقرار برسالته واداء
لبعض حقوقه ثم عمم بقوله السلام
علينا وعلى عباد الله الصالحين،

رکوع نہیں ہوتا بلکہ سجدہ تک پہنچنے کا ایک ذریعہ ہوتا ہے اس
واسطے اس بات کی ضرورت ہوئی کہ رکوع اور سجود کے
درمیان ایک ایسے اجنبی فعل کو لا کر تفریق کی جائے جس
سے ہر ایک دوسرے سے علیحدہ ہو جائے تاکہ ہر ایک مستقل
عبادت قرار پائے اور نفس اس کا جداگانہ ارادہ کرے
تاکہ نفس ہر ایک کے ثمرات جداگانہ حاصل کرنے کے لئے آمادہ
رہے اور وہ فعل قومہ ہے، اور جبکہ دو سجدے بغیر
اجنبی فعل کے حائل ہوئے جدا جدا نہیں ہو سکتے تھے
اس واسطے ان کے درمیان جلسہ مشروع ہوا، اور
جبکہ سجدہ اور قومہ بدون اطمینان کے ایک طرح کا
ہلکا پن اور کھیل تھا جو شان عبادت کے بالکل منافی
تھا اس واسطے ان دونوں کو بھی اطمینان کے ساتھ ادا کرنے
کا حکم دیا گیا، اور جبکہ طہارت کو زائل کر کے یا اس
کے علاوہ کوئی ایسا فعل کر کے جو نماز کو فاسد اور باطل
کرنے والا ہو نماز سے باہر آنا قبیح، مکروہ اور تعظیم کے منافی
تھا اور ایسے فعل کا ہونا ضروری تھا جس سے نماز کا اتمام
ہو جائے، اور جو امور نماز کے اندر حرام تھے وہ حلال ہو جائیں
اور اگر کسی خاص فعل کو اس میں مقرر نہ کیا جاتا تو ہر شخص اپنی
خواہش کی پیروی کرتا اس واسطے ضروری ہوا کہ نماز سے
باہر ہونا صرف ایسے کلام کے ساتھ ہو جو لوگوں کے کلام میں
بہترین کلام ہو اور وہ سلام ہے اور اس کو واجب کر دیا جائے
چنانچہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "نماز سے
باہر آنا سلام پھیرنا ہے" اور صحابہ کو یہ امر مرغوب تھا
کہ سلام سے پہلے یہ کہتے تھے "خدا تعالے کے اوپر اس
کے بندوں سے پہلے سلام، جبرائیل کے اوپر سلام،
فلاں کے اوپر سلام، پس رسول اللہ صلے اللہ علیہ
وسلم نے اس کو التحیات کے ساتھ بدل دیا اور اس
بدلنے کا سبب یہ کہہ کر بیان فرمایا کہ مت

قال فاذا قال ذلک اصاب کل عبد صالح فی السماء والارض، ثم امر بالتشهد لانہ اعظم الاذکار، ثم قال ثم لیتخیر من الدعاء اعجبہ الیہ، وذلک لان وقت الفراغ من الصلاۃ وقت الدعاء لانہ تغشی بغاشیۃ عظیمۃ من الرحمۃ وحینئذ یستجاب الدعاء، ومن ادب الدعاء تقدیم الثناء علی اللہ والتوسل بنبی اللہ لیستجاب ثم تقرر الامر علی ذلک وجعل التشہد رکنا لانہ لولا ھذہ الامور لکان الفراغ من الصلاۃ مثل فراغ المعرض او النادم، وھنالک وجوہ کثیرۃ بعضھا خفی المأخذ وبعضھا ظاھرۃ لم نذکرھا اکتفاء بما ذکرنا۔

وبالجملۃ من تأمل فیما ذکرنا وفی القواعد التی اسلفناھا علم قطعا ان الصلاۃ بھذہ الکیفیۃ ھی التی ینبغی ان تکون وانھا لا یتصور العقل احسن منھا ولا اکمل، وانھا ھی الغنیمۃ الکبری لمغتنم ولما کان القلیل من الصلاۃ لا یفید فائدۃ معتدا بھا، والکثیر جدا یعسر اقامتہ اقتضت حکمۃ اللہ ان لا یشرع لھم اقل من رکعتین فالرکعتان اقل الصلاۃ، ولذلک قال فی کل رکعتین التحیۃ، وھھنا دقیق، وھو ان سنۃ اللہ تعالے

کیونکہ خدا کے اوپر سلام کیونکہ خدا تعالے تو خود سلام ہے"

یعنی سلامتی کی دعا تو اس کے لئے مناسب ہے جس کے لئے بسبب عدم کے اور اس کے لواحق کے سلامتی ذاتی نہ ہو پھر اس کے بعد نبی پر سلام کو مقرر کیا تاکہ نبی کے ذکر کی تعظیم ہو اور اس کی رسالت کا اقرار ہو اور اس کے کچھ حقوق بھی ادا ہو جائیں پھر یہ فرما کر سلام کی تعمیم کر دی "ہم پر سلام اور خدا تعالے کے نیک بندوں پر سلام ہو" آپ نے فرمایا جب کوئی یہ کہتا ہے تو اس کا سلام ہر نیک بندے کو پہونچتا ہے خواہ وہ آسمان میں ہو یا زمین میں ہو"

پھر تشہد کا حکم دیا کیونکہ وہ اعظم الاذکار ہے آپ نے فرمایا "اس کے بعد جو دعا اس کو پسند ہو اختیار کرے" اور یہ اس واسطے کہ نماز سے فارغ ہونے کا وقت دعا کرنے کا وقت ہے کیونکہ اس وقت رحمت الٰہی اس پر چھا جاتی ہے اور ایسی حالت میں دعا قبول ہوتی ہے، اور دعا کے آداب میں سے یہ ہے کہ پہلے خدا کی ثنا کرے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو وسیلہ بنائے تاکہ دعا قبول ہو پھر اسی پر تعین ہو گیا اور تشہد نماز کے لئے رکن قرار دیا گیا کیونکہ اگر یہ امور نہ ہوتے تو نماز سے آدمی اس طرح فارغ ہوتا جیسے کوئی اعراض کرنے والا یا نادم آدمی فارغ ہوتا ہے

اور اس مقام کے متعلق بہت سے وجوہ ہیں۔ جن میں سے بعض پوشیدہ ہیں اور بعض ظاہر ہیں ہم نے ان کو اس لئے ذکر نہیں کیا کہ پہلے ہم جو کچھ بیان کر چکے ہیں وہ کافی ہے،

مختصر یہ کہ جو شخص ہمارے مذکورہ کلام میں غور کرے گا اور ان قواعد میں فکر کرے گا جن کو ہم پہلے بیان کر چکے ہیں تو یقیناً وہ یہ جان لے گا کہ نماز اسی کیفیت کے ساتھ ہونی چاہئے اور عقل اس سے بہتر اور کامل صورت کو

في عدد الركعات، وزاد فيها استحب طول القراءة لمن اطاقه، وهو قوله تعالى وقرآن الفجر ان قرآن الفجر كان مشهودا، والله اعلم ؃

اس واسطے مغرب کے اندر اس مقدار کا زیادہ کرنا مناسب نہیں ہے جو بعد میں نمازوں میں کی گئی ہے، اور فجر کا وقت خواب اور غفلت کا وقت ہے اس واسطے اس کی عدد رکعات میں زیادتی نہیں کی گئی بلکہ جس پڑھ سکتا ہے اس کے لئے طول قرأت کو مستحب کر دیا، اسی کے متعلق اللہ تعالیٰ کا قول ہے "اور فجر میں قرآن کا پڑھنا بلاشبہہ فجر میں قرآن کا پڑھنا رو برو ہوتا ہے" واللہ اعلم ؃

## اذكار الصلاة وهيأتها المندوب اليها

اعلم ان الحد الاكمل الذي يستوفي فائدة الصلاة كاملة زائد على الحد الذي لا بد منه بوجهين بالكيف والكم، اما الكيف فاعني به الاذكار والهيئات ومؤاخذة الانسان نفسه بان يصلي لله كأنه يراه ولا يحدث فيها نفسه، وان يحترز من هيئات مكروهة ونحو ذلك، واما الكم فصلوات يتنفلون بها، وسيأتيك ذكر النوافل من بعد ان شاء الله تعالى، والاصل في الاذكار حديث علي رضي الله عنه في الجملة، وابي هريرة، وعائشة، وجبير بن مطعم وابن عمر وغيرهم رضي الله عنهم في الاستفتاح، وحديث عائشة، وابن مسعود، وابي هريرة، وثوبان، وكعب بن عجرة رضي الله عنهم في سائر المواضع وغير هؤلاء ممن نذكره تفصيلا،

## نماز کے اذکار اور اس کی ہیئات مستحبہ کا بیان ؃

واضح ہو کہ اس حد کو جس سے نماز کا پورا فائدہ حاصل ہوتا ہے اس حد پر جو نماز کے اندر ضروری ہے دو وجہ سے زیادتی ہے۔ بالکیف اور بالکم، کیف سے ہماری مراد اذکار اور ہیأت ہیں اور اپنے نفس کو اس طرح سے پابند کرنا ہے کہ یہ خیال کرے وہ اللہ تعالیٰ کے لئے نماز پڑھ رہا ہے گویا وہ اس کو دیکھ رہا ہے۔ اور نماز کے دوران وسوسے کو نہ آنے دے، اور مکروہ ہیئتوں سے اور اسی طرح کی اور باتوں سے احتراز کرے،

اور زیادتی بالکم سے ہماری مراد وہ نمازیں ہیں جن کے ساتھ لوگ نوافل پڑھتے ہیں، اور انشاء اللہ تعالیٰ عنقریب بعد میں نوافل کا ذکر آئے گا،

اور اذکار کے اندر اصل حضرت علی رضی اللہ عنہ کی حدیث ہے اور استفتاح یعنی قرآن پڑھنے سے قبل کچھ دعا پڑھنے میں حضرت ابوہریرہ، حضرت عائشہ، حضرت جبیر بن مطعم اور عبداللہ بن عمر وغیرہم رضی اللہ عنہم کی احادیث اصل ہیں اور باقی مواضع میں حضرت عائشہ، ابن مسعود، ابوہریرہ، ثوبان اور کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہم کی احادیث ہیں، ان کے علاوہ اور احادیث ہیں جن کو آگے تفصیل سے ذکر کریں گے، اور نماز کی ہیئت

والاصل في الهيئات حديث ابي حميد الساعدي الذي حدثه في عشرة من اصحاب النبي صلى الله عليه وسلم فسلموا له، وحديث عائشة ووائل بن حجر رضي الله عنهما في الجملة، وحديث ابن عمر رضي الله عنه في رفع اليدين، وغير هؤلاء مما سنذكره. والهيئات المندوبة ترجع الى معان، منها تحقيق الخضوع وضم الاطراف والتنبيه للنفس على مثل الحالة التي تعتري السوقة عند مناجاة الملوك من الهيبة والدهش، كصف القدمين ووضع اليمنى على اليسرى، وقصر النظر، وترك الالتفات، ومنها محاكاة ذكر الله وايثاره على من سواه باصابعه ويده حذو ما يعقله بجنانه، ويقوله بلسانه، كرفع اليدين، والاشارة بالمسبحة ليكون بعض الامر معاضد البعض ومنها اختيار هيئات الوقار ومحاسن العادات والاحتراز عن الطيش والهيئات التي يذمها اهل الرأي وينسبونها الى غير ذوي العقول كنقر الديك واقعاء الكلب، واحتفاز الثعلب، وبروك البعير وافتراش السبع، والتي تكون للمتجبرين واهل البلاء كالاختصار ومنها ان تكون الطاعة بطمانينة وسكون وعلى رسل

کے اندر اصل ابو حمید الساعدیؓ کی وہ حدیث ہے جس کو انہوں نے دس صحابہ کے سامنے بیان کیا اور سب نے اس کو تسلیم کیا اور حضرت عائشہ اور وائل ابن حجر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث بھی فی الجملہ اس میں مروی ہے، اور ابن عمر رضی اللہ عنہ کی حدیث رفع الیدین کے بارے میں مروی ہے اور ان کے علاوہ اور احادیث ہیں جن کو ہم عنقریب ذکر کریں گے

ہئیات مستحبہ کا مدار چند باتوں پر ہے ان میں سے ایک خضوع کا پیدا کرنا اور تمام اعضاء کو خدا تعالیٰ کے سامنے سکوڑ لینا اور نفس کو ایسی حالت پر متنبہ کرنا جو عام لوگوں کو بادشاہوں کے سامنے عرض و معروض کرتے وقت پیدا ہوتی ہے کہ ان پر ہیبت اور دہشت طاری ہو جاتی ہے، مثلاً دونوں قدموں کو برابر رکھنا اور داہنے ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر رکھنا اور نظر کو پست کرنا اور ادھر اور اُدھر نہ دیکھنا،

اور ان میں سے ایک خدا تعالیٰ کا ذکر کرنا اور ماسوا پر اس کے اختیار کر لینے کو دل میں سمجھتے وقت اور زبان سے کہتے وقت اپنی انگلیوں اور اپنے ہاتھ سے ظاہر کرنا مثلاً رفع الیدین کرنا اور انگشت شہادت سے اشارہ کرنا تاکہ ایک دوسرے کا معاون ہو جائے

اور ان میں سے ایک وقار اور محاسن آداب کے طریقوں کو عمل میں لانا اور طیش اور ان طریقوں سے پرہیز کرنا جن کو اہل عقل ناپسند کرتے ہیں اور حیوانات کی طرف منسوب کرتے ہیں جیسے مرغ کی طرح ٹھونگیں مارنا اور کتے کی طرح بیٹھنا اور لومڑی کی طرح سجدہ میں سمٹنا اور اونٹ کی طرح بیٹھنا اور درندے کی طرح ہاتھ و بازو پھیلا دینا اور ان ہئیات سے پرہیز کرنا جو اہل بلاء اور متکبر لوگوں کو عارض ہوتی ہیں جیسے پہلو پر ہاتھ رکھ کر کھڑا ہونا،

اور ان میں سے ایک یہ ہے کہ عبادت نہایت اطمینان

كجلسة الاستراحة ونصب اليمنى وافتراش اليسرى في القعدة الأولى لأنه أيسر لقيامه والقعود على الورك في الثانية لأنه أكثر راحة، وأما الأذكار فترجع إلى معان، منها إيقاظ النفس لتتنبه للخضوع الذي وضع له الفعل كأذكار الركوع والسجود، ومنها الجهر بذكر الله ليكون تنبيها للقوم بانتقال الإمام من ركن إلى ركن كالتكبيرات عند كل خفض ورفع، ومنها أن لا تخلو حالة في الصلاة من ذكر كالتكبيرات وكأذكار القومة والجلسة فإذا كبر رفع يديه إيذانا بأنه أعرض عما سوى الله تعالى، ودخل في حيز المناجاة ويرفع إلى أذنيه أو منكبيه، وكل ذلك سنة، ووضع يده اليمنى على اليسرى وصف القدمين، وتقصر النظر على محل السجدة تعظيما وجمعا لأطراف البدن وجمع الخاطر، ودعاء الاستفتاح تمهيد لحضور القلب وإزعاج للخاطر إلى المناجاة، وقد صح في ذلك صيغ، منها اللهم باعد بيني وبين خطاياي كما باعدت بين المشرق والمغرب، اللهم نقني من الخطايا كما ينقى الثوب الأبيض من الدنس، اللهم اغسل خطاياي بالماء والثلج والبرد ۔

اور سکون سے ادا کی جائے اور اس میں وقار پایا جائے جیسے دونوں سجدوں کے بعد جلسۂ استراحت اور قعدۂ اولیٰ میں دائیں پاؤں کا کھڑا رکھنا اور بائیں کا لٹا لینا کیونکہ کھڑا ہونے کے لئے اس میں آسانی ہے، اور قعدہ ثانیہ میں سرین پر بیٹھنا کیونکہ اس میں زیادہ راحت ہے، اور اذکار کا مدار بھی چند باتوں پر ہے ان میں سے ایک نفس کو اس خضوع کے لئے بیدار کرنا ہے جس کے لئے یہ فعل مقرر کیا گیا ہے جیسے رکوع اور سجود کے اذکار، اور ان میں سے ایک ذکر الٰہی کو بآواز بلند کہنا تاکہ لوگوں کو امام کا ایک رکن سے دوسرے رکن کی طرف منتقل ہونا معلوم ہو جائے جیسے ہر دفعہ جھکتے اور اٹھتے وقت اللہ اکبر کہنا،

اور ان میں سے ایک یہ ہے کہ نماز میں کوئی حالت ذکر سے خالی نہ ہو جیسے تکبیرات اور قومہ اور جلسہ کے اذکار ہیں، پس جب تکبیر کہے تو دونوں ہاتھ اوپر کو اٹھائے اس بات کو ظاہر کرنے کے لئے کہ اس نے خدا تعالیٰ کے سوا سب سے اعراض کر لیا اور حیز مناجات میں داخل ہو گیا اور ان کو کانوں تک یا مونڈھوں تک اٹھائے اور یہ دونوں طریق مسنون ہیں، اس کے بعد دائیں ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر رکھے اور دونوں قدم برابر رکھے، اور تعظیم کے لئے اور اس لئے کہ اجتماع خاطر کے ساتھ اجتماع اعضا بھی پایا جائے، نظر کو سجدہ کی جگہ پر جھکائے رکھے اور دعائے استفتاح پڑھے تاکہ حضورِ قلب پیدا ہو اور دل مناجات کی طرف مائل ہو اور اس بارے میں چند دعائیں صحیح صحیح وارد ہیں ازاں جملہ یہ ہے:۔ اے اللہ مجھ کو میری خطاؤں سے دور رکھ جس طرح تو نے مشرق کو مغرب سے دور رکھا، اے اللہ مجھ کو گناہوں سے اس طرح پاک کر دے جس طرح کپڑے کو میل سے پاک کیا جاتا ہے، اے اللہ

اقول الغسل بالثلج والبرد کنایۃ عن تکفیر الخطایا مع ایجاد الطمانینۃ وسکون القلب، والعرب تقول برد قلبہ ای سکن واطمأن، واتاہ الثلج ای الیقین ومنہا وجہت وجہی للذی فطر السموٰت والارض حنیفا وما انا من المشرکین ان صلاتی و نسکی ومحیای ومماتی للہ رب العالمین لاشریک لہ وبذلک امرت وانا اول المسلمین، وفی روایۃ وانا من المسلمین ، ومنہا سبحانک اللھم وبحمدک وتبارک اسمک وتعالیٰ جدک ولا الہ غیرک، اللہ اکبر کبیرا ثلاثا، الحمد للہ کثیرا ثلاثا، وسبحان اللہ بکرۃ واصیلا ثلاثا، ثم یتعوذ لقولہ تعالیٰ فاذا قرأت القراٰن فاستعذ باللہ من الشیطان الرجیم ؛

اقول السر فی ذلک ان من اعظم ضرر الشیطان ان یوسوس لہ فی تاویل کتاب اللہ مالیس بمرضی او یصدہ عن التدبر، وفی التعوذ صیغ، منہا اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم، ومنہا استعیذ باللہ من الشیطان الرجیم، ومنہا اعوذ باللہ من الشیطان من نفخہ ونفثہ وھمزہ، ثم یبسمل سر المشروع اللہ لنا من تقدیم التبرک باسم اللہ علی القراءۃ، ولان فیہ احتیاطا

میرے گناہوں کو پانی، برف اور اولوں سے دھودے، میں کہتا ہوں برف اور اولوں کے ساتھ دھونے سے مراد گناہوں کا دور کرنا ہے اور اس کے ساتھ سکونِ قلب اور اطمینان کا پیدا کرنا ہے، اور اہلِ عرب کہا کرتے ہیں برد قلبہ، یعنی اس کا دل مطمئن ہوگیا اور اتاہ الثلج، یعنی اس کو یقین آگیا،

اور ازانجملہ یہ ہے "میں اس ذات کی طرف متوجہ ہوا جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا، حق کی طرف متوجہ ہونے والا بنکر، اور میں شرک کرنے والوں میں سے نہیں ہوں، بے شک میری نماز میری عبادت میری زندگی اور میری موت سب اللہ تعالیٰ کے لئے ہے جو ہر عالم کا پروردگار ہے کوئی اس کا شریک نہیں اور مجھ کو اسی کا حکم دیا گیا ہے اور میں مسلمانوں میں سب سے پہلا مسلمان ہوں"، اور ایک روایت میں ہے "اور میں مسلمانوں میں سے ہوں"،

ازانجملہ یہ ہے سبحنک اللھم وبحمدک وتبارک اسمک وتعالیٰ جدک ولا الہ غیرک اللہ اکبر کبیرا تین بار والحمد للہ کثیرا تین بار سبحان اللہ بکرۃ واصیلا تین بار، اس کے بعد تعوذ پڑھے اس واسطے کہ اللہ تعالیٰ کا قول ہے پس جب تو قرآن پڑھے تو اللہ تعالیٰ کے ساتھ شیطان رجیم سے پناہ مانگ،

میں کہتا ہوں اس میں راز یہ ہے کہ شیطان کا سب سے بڑا ضرر یہ ہے کہ کتابِ الٰہی کے اندر اس تاویل کا وسوسہ ڈالتا ہے جو خدا کے نزدیک ناپسند ہے یا انسان کو اس کتاب کے اندر فکر کرنے سے باز رکھتا ہے، اور تعوذ کئی طرح سے مروی ہے ازانجملہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم ہے، ازانجملہ استعیذ باللہ من الشیطان الرجیم ہے، ازانجملہ اعوذ باللہ من الشیطان من نفخہ

اذ قد اختلفت الرواية هل هي اية
من الفاتحة ام لا ، وقد صح عن النبي
صلى الله عليه وسلم انه كان يفتتح الصلاة
اى القراءة بالحمد لله رب العالمين،
ولا يجهر ببسم الله الرحمن الرحيم.

اقول ولا يبعد ان يكون جهر بها
فى بعض الاحيان ليعلمهم سنة
الصلاة، والظاهر انه صلى الله عليه
وسلم كان يخص بتعليم هذه الاذكار
الخواص من اصحابه ولا يجعلها
بحيث يؤاخذ بها العامة ويلامون
على تركها، وهذا تاويل ما قاله
مالك رحمة الله تعالى عليه عنه،
وهو مفهوم قول ابى هريرة رضى الله
عنه كان النبى صلى الله عليه وسلم
يسكت بين التكبير وبين
القراءة اسكاتة، فقلت بابى
وامى اسكاتك بين التكبير والقراءة
ما تقول فيه؟ ثم يرتل سورة
الفاتحة وسورة من القرآن ترتيلا
يمد الحروف ويقف على رؤس الاى
يخافت فى الظهر والعصر، ويجهر الامام
فى الفجر، واوليى المغرب والعشاء،
وان كان ماموما وجب عليه الانصات
والاستماع، فان جهر الامام لم يقرأ
الا عند الاسكاتة، وان خافت فله
الخيرة. فان قرأ فليقرأ الفاتحة قراءة
لا يشوش على الامام، وهذا اولى الاقوال
عندى، وبه يجمع بين احاديث

ونفثہ وہمزہ ہے اس کے بعد آہستہ سے بسم اللہ پڑھے
کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ہمارے لئے قرأت سے بیشتر اپنے
نام سے برکت حاصل کرنے کو مقرر فرمایا ہے، اس کے
علاوہ بسم اللہ کے پڑھ لینے میں احتیاط بھی ہے کیونکہ اس
کے جزو فاتحہ ہونے میں یا نہ ہونے میں مختلف روائیتں ہیں
اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے صحیح طریقہ سے ثابت ہے. کہ
آپ نماز کو یعنی قرأت کو الحمد للہ رب العلمین سے شروع
کرتے تھے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو آواز سے نہیں
پڑھتے تھے۔

میں کہتا ہوں یہ کچھ بعید نہیں ہے کہ آپ نے بعض
اوقات میں بسم اللہ کو بلند آواز سے پڑھا ہو تاکہ آپ
لوگوں کو نماز کی سنت بتلا دیں اور ظاہر یہ ہے. کہ
نبی صلے اللہ علیہ وسلم اپنے مخصوص صحابہ کو یہ اذکار تعلیم
فرمایا کرتے تھے اور آپ ان اذکار کو یہ درجہ نہیں دیتے تھے. کہ
عام لوگوں سے ان کا مطالبہ کیا جائے اور ان کے
ترک سے وہ قابل ملامت ہوں، امام مالک رحمہ اللہ کے
قول کی میرے نزدیک یہی تاویل ہے اور ابو ہریرہ
رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قول سے یہی سمجھا جاتا ہے انہوں
نے فرمایا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تکبیر اور قرأت کے
درمیان کس قدر سکوت فرمایا کرتے تھے، میں نے عرض کیا.
میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں قرأت اور تکبیر کے
درمیان جو سکوت آپ کرتے ہیں اس میں آپ کیا پڑھا
کرتے ہیں؟

اس کے بعد سورہ فاتحہ اور کوئی اور سورت ترتیل کے
ساتھ پڑھے یعنی حروف کو مد کے ساتھ ادا کرے اور آیات
کے تمام ہونے پر ٹھیر جائے ظہر اور عصر میں قرأت آہستہ
کرے اور فجر کی نماز میں اور مغرب وعشاء کی پہلی دو رکعات
میں امام قرأت پکار کر کرے اور مقتدی پر واجب ہے. کہ
خاموش کھڑا رہے اور قرآن سنتا رہے، پس اگر امام جہر

الباب، والسر فيه ما نص عليه من ان القراءة مع الامام تشوش عليه وتفوت التدبر وتخالف تعظيم القران، ولم يعزم عليهم ان يقرءوا سرا لان العامة متى ارادوا ان يصححوا الحروف باجمعهم كانت لهم لجبة مشوشة فسجل في النهي عن التشويش ولم يعزم عليهم ما يؤدي الى النهي وابقى خيرة لمن استطاع وذلك غاية الرحمة بالامة والسر في مخافتة الظهر والعصر انهما مظنة الصخب واللغط في الاسواق والدور، واما غيرهما فوقت هدو الاصوات والجهر اقرب الى تذكر القوم واتعاظهم ؛

قوله صلى الله عليه وسلم اذا امن الامام فامنوا فانه من وافق تامينه تامين الملائكة غفر له ما تقدم من ذنبه ؛

اقول الملائكة يحضرون الذكر رغبة منهم فيه ويؤمنون على ادعيتهم لاجل ما يترشح اليهم من الملاء الاعلى، وفيه اظهار التاسي بالامام واقامة لسنة الاقتداء، وروي سكتتان: سكتة بين التكبير والقراءة ليتحرم القوم باجمعهم فيما بين ذلك فيقبلوا على استماع القراءة بعزيمة، وسكتة بين قراءة الفاتحة والسورة، قيل ليتيسر

کرتا ہے تو اس کے سکوت کے اوقات میں پڑھ لیا کرے اور اگر امام آہستہ پڑھ رہا ہے تو مقتدی کو اختیار ہے پس اگر پڑھنا چاہے تو سورہ فاتحہ کو اس طرح پڑھ لے کہ اس کے پڑھنے سے امام کو تشویش نہ ہو۔ اور میرے نزدیک یہ سب اقوال سے بہتر ہے اور اس کے ساتھ اس باب کی احادیث میں تطبیق ہو جاتی ہے اور اس میں راز وہی ہے جس کی تصریح کردی گئی ہے کہ امام کے ساتھ قرآن پڑھنا امام کی تشویش کا سبب بنتا ہے اور اس سے قرآن کے اندر تدبر فوت ہو جاتا ہے اور وہ قرآن کی تعظیم کے خلاف ہے اور شارع نے لوگوں پر یہ واجب نہیں کیا کہ امام کے پیچھے سورہ فاتحہ کو آہستہ پڑھا کریں اس واسطے کہ جب تمام اہل جماعت صحیح صحیح حروف ادا کرنے کی کوشش کریں گے تو ان سب کی ایک آواز پیدا ہوگی جو امام کے لئے خلجان کا باعث ہوگی اس واسطے خلجان پیدا کرنے والی شئی سے آپ نے تاکیداً نہی فرمادی اور جو منہی عنہ کی طرف مؤدی ہو اس کا آپ نے لوگوں کو حکم نہیں دیا۔ اور ان کو اختیار دیدیا کہ جس سے ہو سکے وہ کرے اور یہ امت کے لئے بہت بڑی رحمت ہے، ظہر اور عصر کی نماز میں قرآن آہستہ پڑھنے میں یہ راز ہے کہ دن کے وقت بازاروں اور گھروں میں شوروغل ہوتا ہے اور ان دو وقتوں کے سوا اور اوقات میں آوازوں کو سکون ہو جاتا ہے اور جہر کے ساتھ پڑھنے میں لوگوں کو وعظ وتذکیر خوب اچھی طرح ہوتی ہے،

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جس وقت امام آمین کہے تم بھی آمین کہو کیونکہ جس کی آمین ملائکہ کی آمین کے ساتھ ملجاتی ہے اس کے سب پہلے گناہ معاف ہو جاتے ہیں"

میں کہتا ہوں مجالس ذکر میں فرشتے مشتاق ہو کر حاضر ہوتے ہیں اور لوگوں کی دعاؤں پر آمین کہتے ہیں کیونکہ ملاء اعلیٰ سے ان کے اوپر القاء ہو جاتا ہے اور اس حدیث میں

لهم القراءة من غير تشويش و
ترك انصات ٭

اقول الحديث الذي رواه
اصحاب السنن ليس بصريح
في الاسكاتة التي يفعلها الامام
لقراءة المامومين فان الظاهر
انها للتلفظ بامين عند من يسر
بها او سكتة لطيفة تميز بين
الفاتحة وامين لئلا يشتبه غير
القرآن بالقرآن عند من يجهر
بها او سكتة لطيفة ليرد الى القارئ
نفسه وعلى التنزل فاستغراب
القرن الاول اياها يدل على انها
ليست سنة مستقرة ولا مما
عمل به الجمهور والله اعلم ٭

ويقرأ في الفجر ستين آية
الى مائة تداركا لقلة ركعاته
بطول قراءته، ولان زمن الاشغال
المعاشية لم يستحكم بعد فيغتنم
الفرصة لتدبر القرآن، وفي العشاء
سبح اسم ربك الاعلى، والليل
اذا يغشى، ومثلها، وقصة معاذ، وما
كره النبي صلى الله عليه وسلم من تنفير القوم
مشهورة وجعل الظهر على الفجر، والعصر على العشاء
في بعض الروايات، والظهر على العشاء
والعصر على المغرب في بعضها، وفي
المغرب بقصار المفصل لضيق الوقت
وكان رسول الله صلى الله عليه
وسلم يطول ويخفف على ما يرى

امام کی اقتداء کا اظہار ہے اور اقتداء کا طریقہ قائم ہوتا ہے
نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے دو سکوت مروی ہیں۔ ایک
سکوت تکبیر اور قرأت کے درمیان ہے تاکہ اس عرصہ میں
تمام لوگ تکبیر تحریمہ کرلیں اور قرأت کے سننے پر بالقصد متوجہ
ہو جائیں، اور ایک سکوت سورہ فاتحہ اور دوسری سورت
کی قرأت کے درمیان ہے، لوگوں نے اس کی وجہ یہ بیان کی
ہے کہ بلا تشویش اور بلا ترک سکوت مقتدیوں کو قرأت
آسان ہو جائے۔

میں کہتا ہوں اصحاب سنن نے آنحضرتؐ سے جو حدیث
روایت کی ہے اس سے صراحۃً وہ سکوت جو مقتدیوں
کے پڑھنے کے لئے امام کرتا ہے ثابت نہیں ہوتا کیونکہ
ظاہر یہ ہے کہ یہ سکوت آمین کہنے کے لئے ہے ان کے
نزدیک جو آہستہ آمین کہتے ہیں یا جو آمین بالجہر کہتے ہیں ان
کے نزدیک یہ ایک سکتہ لطیفہ ہے جو سورہ فاتحہ اور آمین
میں تمیز کر دیتا ہے تاکہ مقتدیوں کے آمین کہنے سے قرآن غیر
قرآن کے ساتھ مخلوط نہ ہو جائے۔ یا یہ ہلکا سا سکتہ اس
لئے ہے کہ قاری دم لے لے اور اگر تسلیم بھی کرلیا جائے کہ یہ
سکوت قرأت مقتدی کے لئے ہے پھر بھی قرن اول کا اس
کوئی بات سمجھنا اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ یہ کوئی
سنت مستقرہ نہیں ہے اور نہ ان سنن میں سے ہے جن پر
جمہور نے عمل کیا ہے، واللہ اعلم ٭

اور فجر کی نماز میں ساٹھ آیت سے لیکر سو آیت تک
پڑھنا چاہئے تاکہ اس کی کمی رکعات کا بدل طول قرأت سے
ہو جائے اور کیونکہ ہنوز اشغال معاش کی کدورت اس کے
دل میں مستحکم نہیں ہے اسواسطے قرآن میں تدبر کرنے کے لئے
اس فرصت کو غنیمت جانے، اور عشاء کی نماز میں سبح
اسم ربک الاعلی، واللیل اذا یغشی، اور ان جیسی
سورتیں پڑھنی چاہئیں، اور حضرت معاذ کا قصہ اور آں
حضرتؐ کا لوگوں کو نفرت دلانے سے ناراض ہونا مشہور

بما يقرب ماخذه من ماخذ العلوم العادية كالايمان بالغيب والتوحيد الانفعالى، وصفة السر شهود ما يجل عن العلوم العادية وانما هو حكاية ما عن المجرد الصرف الذى ليس فى زمان ولا مكان ولا يوصف بوصف ولا يشار اليه باشارة، والشرع لما كان نازلا على ميزان الصورة الانسانية دون الخصوصيات الفردية لم يبحث عن هذا التفصيل كثير بحث وترك مباحثها فى مخدع الاجمال، وسائر الملل والنحل ايضا عندهم علم من ذلك يعرف بالاستقراء مع نوع من التفطن ؛

المقدمة الثانية :- اعلم ان الرجل العقيل الذى مكنت مادته لظهور احكام النوع فيها كاملا وافرا وهو رئيس افراد الانسان بالطبع والدستور الذى يعرف جميع الافراد قربا من الحد الاعلى، ويبعد منه بالنظر اليه هو الذى غلب عقله على قلبه مع قوة قلبه وسبوغ قواه وقهر قلبه على نفسه مع شدة نفسه ووفور مقتضياتها فهذا هو الذى تمت اخلاقه وقويت فطرته ودونه اصناف كثيرة متفاوتة يظهرها التأمل الصحيح، واما الحيوان الاعجم ففيه القوى الثلاث ايضا الا ان عقله مغلوب قلبه ونفسه فى الغاية فلم يستحق التكليف، ولا لحق بالملأ الاعلى، وهو قوله تبارك وتعالى ولقد كرمنا بنى ادم وحملنهم فى البر والبحر ورزقناهم من الطيبات وفضلناهم على كثير ممن خلقنا تفضيلا و

بالغیب اور توحید انفعالی، اور سر کی صفت اس چیز کا مشاہدہ کرنا ہے جو علوم عادیہ سے برتر ہے بلکہ وہ اس مجرد محض سے حکایت ہے جو نہ کسی زمان میں ہے اور نہ مکان میں اور نہ کسی وصف سے موصوف ہو سکتا ہے اور نہ اس کی طرف اشارہ ہو سکتا ہے، اور چونکہ شرع صورتِ انسانی کے میزان پر نازل ہوئی ہے خصوصیات فردیہ کے اعتبار سے نہیں اسواسطے شرع نے اس تفصیل سے زیادہ بحث نہیں کی اور اس کے مباحث کو اجمال کے خزانہ میں چھوڑ دیا ہے اور تمام اہل ملل ونحل کے نزدیک بھی اس کے متعلق کچھ بیان ہے جو تتبع کے ساتھ ایک قسم کے تفطن اور فہم سے پہچانا جاتا ہے،

مقدمہ ثانیہ :- واضح ہو کہ قوی العقل اور قوی الجسم آدمی جس کے مادہ میں اس کے نوع کے احکام ظاہر ہونے کی پوری اور کامل قابلیت ہے اور وہ شخص افراد انسان کا بالطبع رئیس اور وہ قانون ہے جس کی وجہ سے تمام افراد کا اعلیٰ درجہ کی حد سے قرب و بعد معلوم ہوتا ہے وہ شخص یہ ہے کہ باوجود قوت قلب کے اور پورے پورے قوی ہونے کے اس کی عقل اس کے قلب پر غالب ہے اور باوجود شدت نفس کے اور کثرت خواہشات کے اسکا قلب اس کے نفس پر غالب ہے پس ایسا شخص وہ ہو سکتا ہے جس کے اخلاق تام اور اس کی فطرت قوی ہے اور اس سے نیچے بہت سی مختلف قسمیں ہیں جو تامل صحیح سے معلوم ہوتی ہیں اور جانوروں میں بھی یہ تینوں قوتیں پائی جاتی ہیں، لیکن ان کی عقل قلب اور نفس کے نیچے نہایت درجہ مغلوب ہوتی ہے اس واسطے وہ مکلف ہونے کی قابلیت نہیں رکھتے اور نہ عالم بالا میں ملجانے کے قابل ہوتے ہیں چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے البتہ ہم نے آدمیوں کو بزرگی دی اور جنگل و دریا میں ان کو سوار کیا اور ہم نے ان کو پاک چیزیں دیں اور ہم نے اپنی اکثر مخلوق پر ان کو فضیلت دی؛

اور یہ قوی العقل آدمی اگر اس کی عقل ان عقائد

هذا الرجل العتيك ان كان عقله منقادا
للعقائد الحقة الماخوذة من الصادقين
الأخذين عن الملأ الاعلى صلوات عليهم
فهو المؤمن حقا، وان كان له مع ذلك
سبيل الى الملأ الاعلى ياخذ عنهم بغير
واسطة ففيه شعبة من النبوة وميراث
منها، وهو قوله صلى الله عليه وسلم
الرؤيا الصالحة جزء من ستة واربعين
جزءا من النبوة، وان كان عقله منقادا
لعقائد زائغة ماخوذة من المضلين
المبطلين فهو الملحد الضال. وان كان
عقله منقادا لرسوم قومه ولما ادركه
بالتجربة والحكمة العملية فهو الجاهل
لدين الله، ولما كان الامر على ذلك
وجب في حكمة الله تعالى ان ينزل كتابا
على ازكى خلق الله واعتكهم واشبههم
بالملأ الاعلى ثم يجمع اليه الآراء حتى
تصير احكامه من المشهورات الذائعة
ليهلك من هلك عن بينة ويحيى من حيّ
عن بينة، وان يبين لهم هذا النبي
صلوات الله وسلامه عليه طرق
الاحسان والمقامات التي هي ثمراته
اتم بيان:

وبالجملة اذا آمن الرجل بكتاب
الله تعالى او بما جاء به نبيه صلوات
الله وسلامه عليه من بيانه ايمانا
يستتبع جميع قواه القلبية والنفسية
ثم اشتغل بالعبودية حق الاشتغال
ذكرا باللسان وتفكرا بالجنان واذابا

حقہ کی فرمانبردار ہے جو صادقین کو ملاء اعلیٰ سے حاصل ہوئی
ہیں صلوات اللہ علیہم تو وہ فی الحقیقت مؤمن ہے اور اگر
اس کے باوجود ملاء اعلیٰ تک رسائی بھی ہے کہ ان سے بلا واسطہ
فیضان حاصل کرتا ہے تو اس شخص میں نبوت کا ایک شعبہ
اور اس کی میراث ہے چنانچہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
"اچھا خواب نبوت کے چھیالیس حصوں میں سے ایک
حصہ ہے،، اور اگر ان کی عقل ان عقائد باطلہ کے تابع
ہے جو مضلین ومبطلین سے ماخوذ ہیں تو وہ شخص ملحد اور
گمراہ ہے اور اگر اس کی عقل اپنی قوم کے رسوم اور ان چیزوں
کے تابع ہے جو اس کو تجربہ اور حکمت عملیہ سے معلوم ہوئے
ہیں تو وہ دین الہٰی سے جاہل ہے اور جبکہ لوگ مختلف
الاحوال تھے تو حکمت الہٰی میں ضروری ہوا کہ ایک کتاب
ایسے شخص پر نازل کرے جو اللہ تعالے کی تمام مخلوق میں
پاکیزہ اور سب سے زیادہ قوی العقل اور عالم بالا کے
ساتھ سب سے زیادہ مشابہت رکھنے والا ہو پھر لوگوں
کی رائیں اس کے ساتھ متفق ہو جائیں حتیٰ کہ اس کے احکام
مشہورات سے شمار ہونے لگیں تاکہ جو ہلاک ہو تو جان کر
ہلاک ہو اور جو نجات پائے تو جان کر نجات پائے، اور یہ
بات ضروری ہوئی کہ یہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام لوگوں
کو احسان کے طریقے اور مقامات جو اس کے ثمرات ہیں
خوب اچھی طرح بیان کرے،

حاصل کلام یہ ہے کہ انسان جب کتاب الہٰی پر
اور اس چیز پر جو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے بیان
سے ثابت ہے اس طرح سے ایمان لاتا ہے کہ اس کے جمیع
قوائے قلبیہ ونفسیہ سیر ہو جاتے ہیں پھر وہ شخص پورے
طور پر ذکر لسانی اور فکر قلبی کے ساتھ عبادت میں
مشغول ہو جاتا ہے اور اعضاء کو ادب دیتا رہتا
ہے اور ایک مدت دراز تک اس کی مداومت بھی رکھتا
ہے تو ان لطائف ثلثہ میں سے ہر ایک اس عبادت سے

بالجوارح، وداوم على ذلك مدة مديدة
شرب كل واحد من هذه اللطائف الثلاث
حظه من العبودية، وكان الامر شبيها
بالدوحة اليابسة تسقى الماء الغزير
فيدخل الري كل غصن من اغصانها
وكل ورق من اوراقها، ثم ينبت منها
الازهار والثمار فكذلك تدخل العبودية
في هذه اللطائف الثلاث وتغير صفاتها
الطبيعية الخسيسة الى الصفات الملكية
الفاضلة، فتلك الصفات ان كانت
ملكات راسخة تستمر افاعيلها على نهج
واحد او نهج متقاربة، فهي المقامات
وان كانت بوارق تبدو تارة وتنمحي
اخرى ولما تستقر بعد، او هي امور ليس
من شانها الاستقرار كالرؤيا والهواتف
والغلبة تسمى احوالا واوقاتا، ولما كان
مقتضى العقل في غلواء الطبيعة البشرية
التصديق بامور ترد عليه مناسبا لها
صار من مقتضاه بعد تهذيبه اليقين
بما جاء به الشرع كأنه يشاهد كل
ذلك عيانا كما اخبر زيد بن حارثة حين
قال له صلى الله عليه وسلم لكل حق حقيقة
فما حقيقة ايمانك؟ فقال كاني
انظر الى عرش الرحمن بارزا، ولما
كان من مقتضاه ايضا معرفة الاسباب
لما يحدث من نعمة ونقمة صار من
مقتضاه بعد تهذيبه التوكل والشكر
والرضاء والتوحيد، ولما كان من مقتضى
القلب في اصل الطبيعة محبة المنعم

حصہ لے لیتا ہے اور اس کی مثال ایک ایسے خشک درخت
کی جس کو بکثرت پانی دیا جائے اور اس کی ہر ہر شاخ
اور ہر ہر پتی میں تازگی پہنچ جائے پھر اس سے پھل وپھول
پیدا ہوں پس اسی طرح ان لطائف ثلثہ میں عبادت
داخل ہوکر ان کی صفات طبعیہ خسیسہ کو صفات ملکیہ فاضلہ
سے بدل دیتی ہے پس یہ صفات اگر ملکات راسخہ ہیں
جن سے افعال ہمیشہ ایک طرح پر یا قریب قریب صادر
ہوتے ہیں تو ان کو مقامات کہتے ہیں، اور اگر وہ صفات
ایسے ہیں کہ مثل بجلی کے کبھی ظاہر ہوجاتے ہیں اور کبھی
پوشیدہ ہوجاتے ہیں اور ہنوز ان کو قرار نہیں ہے، یا
وہ صفات اس قسم کے امور ہیں جن کی شان سے قرار
نہیں ہے جیسے رویا اور ہواتف اور غلبہ تو ان کو احوال
واوقات کہتے ہیں اور چونکہ طبیعت بشری کے غلبہ کی
حالت میں عقل کا مقتضیٰ ان امور کی تصدیق کرنا تھا جو
طبیعت بشریہ کے مناسب عقل کو پیش آتے ہیں اس
واسطے تہذیب کے بعد عقل کا یہ مقتضیٰ ہے کہ جو امور شرع
سے ثابت ہیں اس کی اس طرح تصدیق کرے گویا کہ
عیاناً وہ ان کا مشاہدہ کررہی ہے جیسا کہ زید بن حارثہ
نے بیان کیا جبکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان سے پوچھا
تھا:۔ "ہر شئی کی ایک حقیقت ہے پس تیرے ایمان کی
کیا حقیقت ہے؟" انہوں نے عرض کیا گویا کہ میں خداتعالی
کے عرش کو سامنے دیکھتا ہوں"

اور چونکہ عقل کا مقتضیٰ ہر نعمت ومصیبت کے
اسباب کو پہچاننا ہے اس واسطے اس کا مقتضیٰ تہذیب
کے بعد توکل اور شکر اور رضامندی اور توحید ہے اور چونکہ
قلب کا مقتضیٰ اصل طبیعت کے اعتبار سے منعم
اور مربی کے ساتھ محبت کرنا اور دشمن ومخالف کے
ساتھ بغض رکھنا اور ایذا پہنچانے والی چیزوں سے خوف
کرنا اور نفع پہنچانے والی چیزوں سے امید رکھنا ہے

الحرب وبغض المنافر الشانئ والخوف مما يؤذيه والرجاء لما ينفعه كان مقتضاه بعد التهذيب محبة الله تعالى والخوف من عذابه ورجاء ثوابه، ولما كان من مقتضى النفس فى غلواء طبيعتها الانهماك فى الشهوات والدعة كان صفتها عند تهذيبها التوبة والزهد والاجتهاد وهذا الكلام انما اوردنا به ضرب المثال والمقامات ليست محصورة فيما ذكرنا نقس غير المذكور على المذكور، والاحوال كالسكر والغلبة والعزوف عن الطعام والشراب مدة مديدة، وكالرؤيا والهاتف على المقامات ؂

واذ قد فرغنا مما يتوقف عليه شرح احاديث الباب حان ان نشرع فى المقصود، فنقول اصل المقامات والاحوال المتعلقة بالعقل هو اليقين وينشعب من اليقين التوحيد والاخلاص والتوكل والشكر والانس والهيبة والتفريد والصديقية والمحدثية وغير ذلك مما يطول عده، قال عبد الله بن مسعود اليقين الايمان كله، ويروى رفعه، وقال صلى الله عليه وسلم واقسم لنا من اليقين ما تهون به علينا مصائب الدنيا ؂

اقول معنى اليقين ان يؤمن المؤمن بما جاء به الشرع من مسألة القدر ومسألة المعاد، ويغلب الايمان على عقله حتى يمتلئ عقله ويترشح من عقله رشحات على قلبه ونفسه حتى يصير المتيقن به كالمعاين

اس واسطے تہذیب کے بعد اس کا مقتضی خدا تعالے سے محبت اور اس کے عذاب سے خوف اور اس کے ثواب کی امید ہے اور چونکہ طبیعت کے ہیجان کے وقت نفس کا مقتضی لذائذ اور آرام میں غرق ہونا تھا اس واسطے تہذیب کے بعد اس کی صفت توبہ اور زہد اور مجاہدہ ہے اور یہ کلام ہم نے بطور مثال کے بیان کیا ہے ورنہ جو کچھ ہم نے بیان کیا ہے اس کے اندر مقامات منحصر نہیں ہیں لہذا غیر مذکور کو مذکور پر قیاس کر لیجئے اور احوال کو مثل سکر اور غلبہ اور مدت مدیدہ تک کھانے پینے سے اعراض اور مثل رویاء و ہاتف کو مقامات پر قیاس کر لیجئے،

اور جب ہم ان امور سے فارغ ہو گئے جن پر اس باب کی احادیث کی شرح موقوف ہے تو اب ہم اصل مقصود شروع کرتے ہیں پس ہم کہتے ہیں ان مقامات اور احوال کی اصل جو قلب سے متعلق ہیں یقین ہے اور یقین کی شاخیں توحید اور اخلاص اور توکل اور شکر اور اُنس اور ہیبت اور تفرید اور صدیقیت اور محدثیت اور اس کے علاوہ امور ہیں جن کا شمار کرنا طوالت ہے،

عبداللہ بن مسعود نے فرمایا یقین بالکل ایمان ہے اور ایک روایت میں یہ قول نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب ہے، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے دعا میں فرمایا کہ "اے اللہ ہم کو وہ یقین عطا کر جس کے سبب سے دنیا کے مصائب ہم پر سہل ہو جائیں"

میں کہتا ہوں یقین کے معنی یہ ہیں کہ ہر ہر مسئلہ پر جو کہ شرع سے ثابت ہے مؤمن ایمان لائے جیسے مسئلہ قدر و مسئلہ معاد، اور اس کی عقل پر ایمان یہانتک غالب ہو جائے کہ اسکی عقل ایمان سے پر ہو جائے اور پھر اس کی عقل سے اسکے قلب اور نفس پر اس یقین کا ترشح ہو حتی کہ وہ یقینی چیز بمنزلہ محسوس اور معائن کے ہو جائے، اور یقین کے ایمان ہونے کی وجہ یہ ہے کہ عقل کے مہذب کرنے میں یقین کو پورا پورا

المحسوس، وانما كان اليقين هو الايمان كله
لانه العمدة فى تهذيب العقل وتهذيب
العقل هو السبب فى تهذيب القلب و
النفس. وذلك لان اليقين اذا غلب على
القلب انشعب منه شعب كثيرة فلا يخاف
مما يخاف منه الناس فى العادة علما منه
بان ما اصابه لم يكن ليخطئه وما اخطاه
لم يكن ليصيبه، ويهون عليه مصائب
الدنيا اطمئنانا بما وعد فى الآخرة وتزدرى
نفسه بالاسباب المتكثرة علما منه بان
القدرة الوجوبية هى المؤثرة فى العالم
بالاختيار والارادة، وبان الاسباب
عادية فيفتر سعيه فيما يسعى الناس فيه و
يكدون ويكدحون فيستوى عنده ذهب
الدنيا وحجرها:

وبالجملة فاذا تم اليقين وقوى واستمر
حتى ما يغيره فقر ولا غنى ولا عز ولا ذل
انشعب منه شعب كثيرة، منها الشكر
وهو ان يرى جميع ما عنده من النعم
الظاهرة والباطنة فائضة من بارئه جل مجده
فيرتفع بعدد كل نعمة محبة منه الى بارئه
ويرى عجزه عن القيام بشكره فيضمحل
ويتلاشى فى ذلك، قال صلى الله عليه وسلم
اول من يدعى الى الجنة الحمادون الذين
يحمدون الله تعالى فى السراء والضراء:

اقول وذلك لانه اية انقياد عقله و
قلبه لليقين ببارئه، ولان معرفة النعم
ورؤيتها فيضا من بارئها اورثت نسمته
قوة فعالة فى عالم المثال تنفعل منها القو

دخل ہے اور تہذیب عقل قلب اور نفس کی تہذیب کا سبب ہے
اور اس کی وجہ یہ ہے کہ جب قلب پر یقین کا غلبہ ہوتا ہے تو اس
سے بہت سی شاخیں پیدا ہوتی ہیں، اور وہ شخص ان چیزوں سے
خوف نہیں کرتا جن چیزوں سے عادت کے طور پر لوگ ڈرتے
ہیں کیونکہ یہ شخص یہ سمجھ لیتا ہے کہ اس کو جو پیش آنے والا ہے وہ
اس سے ٹلتا نہیں اور جو پیش آنے والا نہیں ہے وہ ہرگز پیش نہیں
آئیگا اور اس شخص پر دنیا کے مصائب سہل ہو جاتے ہیں کیونکہ
جن کا آخرت میں وعدہ کیا گیا ہے اس کو ان چیزوں کے ملنے پر
پورا اطمینان ہوتا ہے اور اس کا نفس بہت سے اسباب کو حقیر سمجھتا
ہے یہ سمجھ کر کہ عالم میں جو کچھ مؤثر ہے وہ اس کی قدرت وجوبیہ
ہے جو اختیار اور ارادہ سے اثر کرتی ہے اور اس کو اس بات
کا یقین ہوتا ہے کہ یہ اسباب عادیہ ہیں اس واسطے اس کی
کوشش ان امور کے حاصل کرنے میں سست ہو جاتی ہے
جن کے حاصل کرنے میں لوگ بے حد کوشش کرتے ہیں اور
جان لڑا دیتے ہیں پس اس کے نزدیک دنیا کا سونا اور پتھر یکساں
معلوم ہوتا ہے،

حاصل کلام یہ ہے کہ جب یقین کامل اور پائدار ہو جاتا ہے اور
ہمیشہ رہتا ہے حتی کہ کوئی چیز اسکو نہیں بدل سکتی نہ فقر نہ دولت اور
نہ عزت اور نہ ذلت تو اس سے بہت سے شعبے پیدا ہو جاتے ہیں
جنمیں سے ایک شکر ہے، اور شکر کے معنی یہ ہیں کہ اسکے اوپر جس قدر
نعمتیں ہیں خواہ ظاہری ہوں یا باطنی ہوں ان سب کو اپنے اللہ
کی طرف سے سمجھے اور ہر نعمت کے مقابل میں ایک محبت اپنے باری
کیلئے پیدا کرے اور اس کا شکر ادا کرنے سے اپنے آپ کو قاصر سمجھے
پس وہ اس میں مضمحل اور کھپتا پھرے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا سب سے پہلے جنت میں حمد کرنے والے بلائے جائیں گے جو تری
اور سختی میں خدا تعالی کی حمد کرتے ہیں:

میں کہتا ہوں اسکی وجہ یہ ہے کہ خدا تعالی کی حمد کرنا اس بات
کی دلیل ہے کہ اسکی عقل اور اسکا قلب اس یقین کے تابع ہے جو اسکو خدا تعالی
کے ساتھ ہے اور اسلئے کہ نعمتوں کی معرفت اور منعم حقیقی کیطرف سے انکا فیضان

المثالية والهياكل الاخروية فلا ينزل
معرفة تفاصيل النعم ورؤية فيضانها
من المنعم جل مجده من الدعاء المستجاب
فى قرع باب الجود، ولا يتم الشكر حتى يتنبه
بعجيب صنع الله به فيما مضى من عمره
كما روى عن عمر رضى الله عنه انه قال
فى انصرافه من حجته التى لم يحج بعدها
الحمد لله ولا اله الا الله يعطى من شاء ما
يشاء لقد كنت فى هذا الوادى يعنى ضجنان
ارعى ابلا للخطاب، وكان فظا غليظا
يتعبنى اذا عملت ويضربنى اذا قصرت
وقد اصبحت وامسيت وليس بينى و
بين الله احد اخشاه، ومنها التوكل وهو
ان يغلب عليه اليقين حتى يفتر سعيه
فى جلب المنافع ودفع المضار من قبل
الاسباب ولكن يمشى على ما سنه الله
تعالى فى عباده من الاكتساب من غير
اعتماد عليها، قال صلى الله عليه وسلم
يدخل الجنة من امتى سبعون الفا بغير
حساب هم الذين لا يسترقون ولا يتطيرون
ولا يكتوون وعلى ربهم يتوكلون ۔

اقول انما وصفهم النبى صلى الله
عليه وآله وسلم بهذا الاعلام بان اثر
التوكل ترك الاسباب التى نهى الشرع
عنها لا ترك الاسباب التى سنها الله تعالى
لعباده وانما دخلوا الجنة من غير
حساب لانه لما استقر فى نفوسهم معنى
التوكل اورث ذلك معنى ينفض عنها
سببية الاعمال العاصية عليها من حيث

سمجھنا انہیں ایسی قوت پیدا کرتا ہے جو عالم مثالی میں مؤثر ہوتی ہے جس سے
قوائے مثالیہ اور اشکال اخرویہ اثر قبول کرتے ہیں پس نعمتوں کی تفاصیل
کو جاننا اور ان کے فیضان کو منعم حقیقی جل مجدہ کی طرف سے سمجھنا جود الٰہی
کے دروازہ کو کھٹکھٹانے میں دعائے مستجاب سے کم درجہ نہیں رکھتا، اور
شکر کامل اس وقت ہوتا ہے جبکہ آدمی کو خدا تعالیٰ کے اس عجیب برتاؤ
پر تنبہ ہوتا ہے جو اس کے ساتھ گذشتہ عمر میں کیا گیا ہے جیسا کہ حضرت
عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب وہ اپنے اخیر حج سے واپس ہوئے
تو انہوں نے یہ پڑھا سب تعریف خدا کے لئے ہے اور خدا تعالیٰ کے
سوا کوئی اور معبود نہیں جس کو جو چاہتا ہے عنایت کرتا ہے اس سے
پیشتر میں اسی جنگل ضجنان میں اپنے باپ خطاب کے اونٹ چرایا کرتا تھا
اور وہ بڑا سنگدل اور سخت آدمی تھا جب میں کام کرتا تھا تو مجھ کو
تھکا دیتا تھا اور جب میں کام میں کوتاہی کرتا تھا تو مجھ کو مارتا تھا،
اور میں اب صبح و شام ایسی حالت میں کرتا ہوں کہ میرے اور خدا
تعالیٰ کے درمیان کوئی ایسا شخص نہیں جس سے میں ڈرتا ہوں،

اور از آں جملہ توکل ہے اور اس کے معنی یہ ہیں کہ اس پر یقین
کا غلبہ اس قدر ہو کہ اسباب کی طرف سے منافع کے حاصل کرنے
اور نقصانات کے دور کرنے میں اس کی کوشش کم ہو لیکن وہ شخص
کسب کے ان طریقوں پر چلتا رہے جو اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں
کے لئے مقرر کئے ہیں اور ان اسباب پر اعتماد نہ کرے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا "میری امت میں سے ستر ہزار آدمی بغیر حساب کے جنت میں داخل
ہوں گے یہ وہ لوگ ہوں گے جو نہ منتر کو مانتے ہیں اور نہ فال کو مانتے
ہیں اور نہ داغ لگواتے ہیں اور اپنے رب پر بھروسہ کرتے ہیں"

میں کہتا ہوں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کے یہ اوصاف
اس لئے بیان فرمائے تاکہ معلوم ہو جائے کہ توکل کا اثر ان اسباب
کو ترک کرنا ہے جن سے شارع نے ممانعت کی ہے نہ ان اسباب کا ترک
کرنا جن کو خدا تعالیٰ نے اپنے بندوں کے لئے مقرر فرمایا ہے اور وہ
لوگ جنت میں بغیر حساب اس لئے داخل ہوں گے کہ جب انکے دلوں میں
توکل کے معنی ثابت ہو گئے تو اسکے سبب سے ان کے دلوں میں ایسی معنی پیدا
ہوئے جس سے ان اعمال کی سببیت جو انکے نفوس کو ابتلا پہنچاتی ہے

انہم ایقنوا بان لا مؤثر فی الوجود الا القدرۃ
الوجوبیۃ، ومنہا الہیبۃ وہی ان یستیقن
بعظم جلال اللہ حتی یتلاشی فی جنبہ کما
قال الصدیق اذ رأی طیرا وقع علی شجرۃ
فقال طوبی لک یا طیر واللہ لوددت
انی کنت مثلک تقع علی الشجر وتأکل من
الثمر ثم تطیر ولیس علیک حساب ولا
عذاب واللہ لوددت انی کنت شجرۃ الی جانب
الطریق مر علی جمل فاخذنی فادخلنی فاہ
فلاکنی ثم ازدردنی ثم اخرجنی بعرا ولم
اکن بشرا، ومنہا حسن الظن وہو معبر
عنہ فی لسان الصوفیۃ بالانس، و
ینشأ من ملاحظۃ نعم الحق والطافہ کما
ان الہیبۃ تنشأ من ملاحظۃ نقم الحق
وسطواتہ والمؤمن وان کان بنظرہ
الاعتقادی یجمع الخوف والرجاء لکن بحسب
مقامہ ربما یغلب علیہ الہیبۃ وربما یغلب
علیہ حسن الظن کمثل رجل قائم علی شفا
البئر العمیقۃ ترتعد فرائصہ وان کان
عقلہ لا یوجب خوفا، وکما ان حدیث
النفس بالنعم الہنیئۃ یفرح الانسان ان
کان عقلہ لا یوجب فرحا ولکن تشرب
الوہم فی ہاتین الحالتین خوفا وفرحا، و
قال صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حسن الظن
باللہ من حسن العبادۃ، وقال عن ربہ تبارک
وتعالی انا عند ظن عبدی بی :

اقول وذلک لان حسن الظن یہیئ
نفسہ لفیضان اللطف من بارئہ، ومنہا
التفرید وہو ان یستولی الذکر علی قواہ

ان سے دور ہو جاتی ہے اس وجہ سے کہ انہوں نے یقین کر لیا کہ سوائے قدرت وجوبیہ کے عالم میں کوئی مؤثر نہیں، اور از انجملہ ہیبت ہے اس کے یہ معنی ہیں کہ خدا تعالیٰ کی عظمت جلال کا یقین کرے یہاں تک کہ اسکے سامنے گھبراتا ہے جیسا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کہا تھا جبکہ ایک پرند کو درخت پر بیٹھا دیکھا تو فرمانے لگے "خوشخبری ہو تیرے لئے اے پرند! خدا کی قسم میں پسند کرتا ہوں کہ میں تجھ جیسا ہوتا تو کسی درخت پر بیٹھتا ہے اور اسکے پھل کھاتا ہے اور وہاں سے اڑ جاتا ہے نہ تجھ پر حساب ہے اور نہ عذاب، خدا کی قسم میں اس کو پسند کرتا ہوں کہ کسی راستہ پر ایک درخت ہوتا اور کسی اونٹ کا مجھ پر گذر ہوتا اور وہ مجھ کو اپنے منہ میں رکھ لیتا اور چبا کر نگل جاتا پھر مینگنی کر کے پیٹ کے راستہ سے نکال دیتا اور میں بشر نہ ہوتا"

اور از انجملہ حسن ظن ہے اور اسکو صوفیہ کی اصطلاح میں اُنس کہتے ہیں اور یہ اُنس خدا تعالیٰ کے انعامات اور الطاف میں غور کرنے سے پیدا ہوتا ہے جس طرح ہیبت عذاب الٰہی اور اس کی حکومت میں غور کرنے سے پیدا ہوتی ہے، اور مؤمن اگرچہ اپنی نظر اعتقادی کی وجہ سے خوف اور امید دونوں کو دل میں رکھتا ہے لیکن اس کے حال اور مقام کے سبب کبھی اس پر ہیبت غالب ہو جاتی ہے اور کبھی حسن ظن غالب ہو جاتا ہے جیسے کوئی شخص بڑے گہرے کنوئیں کے کنارے کھڑا ہو تو اسکے ہاتھ پاؤں کانپنے لگتے ہیں اگرچہ اس کی عقل خوف کی مقتضی نہیں ہے اور جیسے خوشگوار نعمتوں کو نفس کا یاد کرنا انسان کو خوش کرتا ہے اگرچہ اس کی عقل اسکی مقتضی نہیں ہے لیکن ان دونوں حالتوں میں وہم خوف اور فرحت پیدا کر دیتا ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خدا تعالیٰ کے ساتھ نیک گمان رکھنا حسن عبادت سے ہے" اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ سے نقل کرتے ہوئے فرمایا "میں اپنے بندے کے گمان کے موافق پیش آتا ہوں جو اس کو میرے ساتھ ہے"

میں کہتا ہوں اس کی وجہ یہ ہے کہ حسن ظن اس کے نفس کو اس قابل بنا دیتا ہے کہ اس کے پیدا کرنے والے کی طرف سے لطف کا فیضان ہو، اور از انجملہ تفرید ہے، تفرید کے معنی یہ ہیں کہ اسکے قوائے ادراکیہ پر ذکر کا غلبہ ہو جائے یہاں تک کہ ایسا ہو جائے

الادراكية حتى يصير كأنه يرى الله تعالى عياناً
فتضمحل احاديث نفسه وينطفئ كثير من
لهيبها، قال صلى الله عليه وسلم سيروا
سبق المفردون هم الذين وضع عنهم
الذكر اثقالهم ؛

اقول اذا اخلص نور الذكر الى عقولهم
وتشبح التطلع الى الجبروت في نفوسهم
انزجرت البهيمية وانطفاء لهيبها ف
ذهبت اثقالها، ومنها الاخلاص وهو
ان يتمثل في عقله نفع العبادة لله تعالى
من جهة قرب نفسه من الحق كما قال
تبارك وتعالى ان رحمة الله قريب من
المحسنين او من جهة تصديق ما وعد
الله تعالى على السنة رسله من ثواب
الآخرة فينشأ منه الاعمال بداعية
عظيمة لا يشوبها رياء ولا سمعة ولا
موافقة عادة وينسحب هذا الحال على
جميع اعماله حتى الاعمال المباحة
العادية، قال الله تعالى وما امروا الا
ليعبدوا الله مخلصين له الدين، وقال
صلى الله عليه وسلم انما الاعمال بالنيات؛
ومنها التوحيد وله ثلاث مراتب احدها
توحيد العبادة فلا يعبد الطواغيت و
يكره عبادتها كما يكره ان يقذف في النار
والثانية ان لا يرى الحول والقوة الا
لله ويرى ان لا مؤثر في العالم الا القدرة
الوجوبية بلا واسطة ويرى الاسباب
العادية انما تنسب المسببات اليها مجازا
ويرى القدرة غالباً على ارادة الخلق، ف

کہ گویا خدا تعالیٰ کو ظاہر میں دیکھ رہا ہے پس اس کے دل کی
باتیں مٹ جائیں اور ان کا اکثر جوش بجھ جائے، نبی صلے اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا" چلو مفردون سبقت کر گئے یہ وہ لوگ
ہیں جن کے بوجھ کو ذکر نے دور کر دیا"

میں کہتا ہوں جبکہ ذکر کا نور عقلوں کی طرف خالص ہو جاتا
ہے اور ان کے نفوس میں جبروت کی طرف مطلع ہونے کا نقش لگ
جاتا ہے تو قوت بہیمی دب جاتی ہے اور اس کا شعلہ بجھ جاتا ہے اور
اس کا بوجھ دور ہو جاتا ہے، اور از انجملہ اخلاص ہے اور اس کے
یہ معنی ہیں کہ بسبب قریب ہونے اس کے نفس کے حق تعالیٰ کے
ساتھ اس کی عقل میں عبادت الٰہی کا نفع متمثل ہو جائے جیسا
کہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے" بلاشک خدا تعالیٰ کی رحمت محسنین کے
قریب ہے" یا بسبب تصدیق کے کہ اللہ تعالیٰ نے
اپنے رسولوں کی زبان پر آخرت کے ثواب کا وعدہ
فرمایا ہے، پس ایک نہایت داعیہ کے ساتھ اس سے
ایسے اعمال صادر ہوتے ہیں جن میں نہ ریا و سمعہ کو
دخل ہے اور نہ موافقت عادت کو اور یہ حال اس کے
جمیع اعمال میں سرایت کر جاتا ہے حتیٰ کہ اعمال مباح
عادیہ میں بھی سرایت کر جاتا ہے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے
" اور ان کو اسی کا حکم دیا گیا تھا کہ اس کے لئے دین کو خالص
کر کے اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں"، اور نبی صلے اللہ علیہ
وسلم نے فرمایا" اعمال نیت سے ہیں"

اور از آنجملہ توحید ہے اور اس کے تین مرتبے ہیں
ایک توحید عبادت ہے اس کا نتیجہ یہ ہے کہ شیاطین کی پرستش
نہ کرے بلکہ ان کی عبادت کرنے سے ایسی نفرت کرے
جیسا کہ وہ آگ میں گرنے سے نفرت کرتا ہے، اور دوسرا
مرتبہ یہ ہے کہ تمام طاقت اور قوت خدا تعالیٰ کی طرف سے
سمجھے اور یقین کرے کہ بلا واسطہ سوائے قدرت وجوبیہ اور کوئی چیز عالم
میں مؤثر نہیں ہے اور اسباب کو عادی سمجھے اور یہ یقین کرے کہ مسببات
انکی طرف مجازاً منسوب ہوتی ہیں اور حکم الٰہی کو مخلوق کے ارادہ پر غالب سمجھے

والثالثة ان يعتقد تنزيه الحق عن مشاكلة
المحدثين ويرى اوصافه لا تماثل اوصاف
الخلق، ويصير الخبر في ذلك كالعيان، و
يطمئن قلبه بان ليس كمثله شيء من
حذو نفسه، ويتلقى اخبار الشرع بذلك
على بينة من ربه ناشئة من ذاته على
ذاته، ومنها الصديقية والمحدثية، و
حقيقتهما ان من الامة من يكون في اصل
فطرته شبيها بالانبياء بمنزلة التلميذ
الفطن للشيخ المحقق، فتشبهه ان كان
بحسب القوى العقلية فهو الصديق او
المحدث، وان كان تشبهه بحسب القوى
العملية فهو الشهيد والحواري، والى هاتين
القبيلتين وقعت الاشارة في قوله تعالى
والذين آمنوا بالله ورسله اولئك هم
الصديقون والشهداء، والفرق بين الصديق
والمحدث ان الصديق نفسه قريبة المأخذ
من نفس النبي كالكبريت بالنسبة الى
النار فكلما سمع من النبي صلى الله عليه
وسلم خبرا وقع في نفسه بموقع عظيم
وتلقاه بشهادة نفسه حتى صار كأنه
علم هاج في نفسه من غير تقليد، والى
هذا المعنى الاشارة فيما ورد من ان
ابا بكر الصديق كان يسمع دوي صوت
جبرئيل حين كان ينزل بالوحي على النبي
صلى الله عليه وسلم، والصديق تنبعث
من نفسه لا محالة محبة الرسول صلى
الله عليه وسلم اشد ما يمكن من الحب
فيندفع الى المواساة معه بنفسه وماله

اور تیسرا مرتبہ یہ ہے کہ خدا تعالےٰ کو مخلوق کی مشابہت سے بالکل پاک
سمجھے اور اس کے اوصاف کو مخلوق کے اوصاف سے غیر مماثل
جانے اور ان باتوں کا سننا اس کے لئے بمنزلہ مشاہدہ کے ہو
اور اس کا قلب خود مطمئن ہو جائے کہ اس کے مثل کوئی شئی
نہیں اور اس امر میں شرع کے اخبار کو اپنے رب کی طرف سے دلیل
اور سند سمجھے جو اس کی ذات سے پیدا ہوتے ہیں اور اسی کی
ذات سے قائم ہیں، اور از انجملہ صدیقیت اور محدثیت ہے
اور ان دونوں کی حقیقت یہ ہے کہ امت میں سے بعض
اشخاص ایسے ہوتے ہیں جن کی اصل فطرت میں انبیاء کے
ساتھ مشابہت ہوتی ہے جیسے ذہین شاگرد کو کسی محقق استاذ
کے ساتھ نسبت ہوتی ہے پس اگر اس شخص کو قوائے عقلیہ
کے اعتبار سے تشبہ ہو تو وہ صدیق یا محدث ہے اور اگر اس
کو قوائے عملیہ کے اعتبار سے مشابہت ہے تو وہ شہید اور
حواری ہے اور انہی دونوں گروہوں کی طرف اس آیت میں
اشارہ ہے" اور جو لوگ خدا تعالیٰ اور اس کے رسولوں پر
ایمان لائے وہی صدیق اور شہداء ہیں" اور صدیق اور محدث میں یہ
فرق ہے کہ صدیق کے نفس میں نبی سے اثر قبول کرنے کی نہایت درجہ
صلاحیت ہوتی ہے جیسے گندھک کو آگ کے ساتھ نسبت قریبہ ہے
پس وہ شخص جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی خبر سنتا ہے تو اس
کے نفس میں اس بات کی نہایت وقعت ہوتی ہے اور اس کو
اولی شہادت سے قبول کر لیتا ہے یہانتک کہ یہ خبر ایک ایسا علم ہو
جاتا ہے جو بلا تقلید اس کے دل میں حاصل ہے اور اسی معنی
کی طرف اشارہ ہے اس حدیث میں جو وارد ہوئی ہے کہ
جب حضرت جبرئیل علیہ السلام آپ پر وحی لاتے تھے
تو حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ ان کی آواز کی گنگنا ہٹ
سنتے تھے، اور صدیق کے دل میں رسول اللہ صلے اللہ
علیہ وسلم کی محبت جہانتک ممکن ہے ضرور پیدا ہوتی ہے
جس کی وجہ سے ہر حال میں وہ جان و مال سے سلوک
کرتا ہے، یہاں تک کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اس کے

والموافقة له فی کل حال حتی یخبر النبی صلی
الله علیه وسلم من حاله انه امن الناس
علیه فی ماله وصحبته، وحتی یشهد له
النبی صلی الله علیه وسلم بانه لو امکن
ان یتخذ خلیلا من الناس لکان هو
ذلک الخلیل، وذلک لتعاقب ورود انوار
الوحی من نفس النبی صلی الله علیه وسلم
الی نفس الصدیق، فکلما تکرر التاثیر و
التاثر والفعل والانفعال حصل الفناء
والفناء. ولما کان کماله الذی هو غایته
المقصودة بصحبة النبی صلی الله علیه وسلم
واستماع کلامه لاجرم کان اکثرهم له
صحبة، ومن علامة الصدیق ان یکون
اعبر الناس للرؤیا، وذلک لما جبل علیه
من تلقی الامور الغیبیة بادنی سبب،
ولذلک کان النبی صلی علیه وسلم
یطلب التعبیر من الصدیق فی واقعات
کثیرة. ومن علامة الصدیق ان یکون
اول الناس ایمانا وان یؤمن بغیر
معجزة. والمحدث تبادر نفسه الی بعض
معادن العلم فی الملکوت فتأخذ منه
علوما مما هیأه الحق هنالک لیکون شریعة
للنبی صلی الله علیه وسلم ولیکون اصلاحا
لنظام بنی آدم وان لم ینزل الوحی بعد
علی النبی صلی الله علیه وسلم کمثل
رجل یری فی منامه کثیرا من الحوادث
التی اجمع فی الملکوت علی ایجادها، ومن
خاصة المحدث ان ینزل القرآن علی وفق
رأیه فی کثیر من الحوادث، وان یری النبی

حال سے خبر دیتے ہیں کہ وہ آپ پر اپنی جان و مال سے سب سے زیادہ احسان کرنے والا ہے اور یہانتک کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اس کے لئے گواہی دیتے ہیں کہ لوگوں میں اگر خلیل بنانے کے قابل ہے تو وہ صدیق ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے نفس کی طرف سے صدیق کے نفس کی طرف انوار وحی کا نزول پے در پے ہوتا ہے پس جس قدر تاثیر اور فعل و انفعال مکرر ہوتا ہے اس کو فنا اور فنا کا رتبہ حاصل ہوتا ہے اور جبکہ اس صدیق کا کمال جو اس کا غایت مقصود ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں رہنے اور آپ کے کلام کے سننے سے حاصل ہوتا ہے تو وہ شخص آپ کی خدمت میں اور صحابہ کی بہ نسبت زیادہ رہتا ہے، اور صدیق کی علامت یہ ہے کہ وہ سب لوگوں سے زیادہ خواب کی تعبیر دے سکتا ہو کیونکہ اس کی سرشت میں یہ بات داخل ہوتی ہے کہ وہ اول سبب سے امورِ غیبیہ کو حاصل کرتا ہے اور اسی سبب سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم اکثر واقعات میں حضرت ابوبکر صدیق سے تعبیر لیا کرتے تھے، اور صدیق کی علامات میں سے یہ بھی ہے کہ وہ سب سے پہلے ایمان لانے والا ہو اور بغیر معجزہ دیکھے ایمان لائے اور محدث کے نفس کو علم کے ان بعض خزائن کی طرف بہت جلد رسائی ہو جاتی ہے جو عالم ملکوت میں ہیں پس جس قدر خدا نے مخلوق کے لئے مہیا کیا ہے وہاں سے حاصل کرتا ہے تاکہ وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے لئے شریعت ہو اور تاکہ بنی آدم کے نظام کے لئے اصلاح ہو اگرچہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر ہنوز وحی نہ نازل ہوئی ہو جیسے کوئی شخص اپنے خواب میں بہت سے وہ امور دیکھتا ہے جن کی ایجاد پر عالم ملکوت میں اجماع ہو چکا ہے،

اور محدث کے خواص سے یہ بات ہے کہ بہت سے حوادث میں اس کی رائے کے موافق قرآن نازل ہوتا ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم اپنے خواب

صلی اللہ علیہ وسلم فی منامہ انہ اعطاہ اللبن بعد ریہ، والصدیق اولی الناس بالخلافۃ لان نفس الصدیق تصیر وکرا لعنایۃ اللہ بالنبی ونصرتہ لہ وتاییدہ ایاہ حتی یصیر کان روح النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ینطق بلسان الصدیق وھو قول عمر حین دعا الناس الی بیعۃ الصدیق، فان یک محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قد مات فان اللہ قد جعل بین اظھرکم نورا تھتدون بہ ھدی اللہ محمدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وان ابابکر صاحب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وثانی اثنین وانہ اولی الناس باموركم فقوموا فبایعوا، ثم المحدث بعد ذلک اولی الناس بالخلافۃ، وذلک قولہ صلی اللہ علیہ وسلم اقتدوا بالذین من بعدی ابی بکر وعمر، وقولہ تعالی والذی جاء بالصدق وصدق بہ اولئک ھم المتقون، وقال صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لقد کان فیمن قبلکم محدثون فان یکن فی امتی احد فعمر ؛

ومن الاحوال المتعلقۃ بالعقل التجلی قال سھل التجلی علی ثلاثۃ احوال تجلی ذات وھی المکاشفۃ، وتجلی صفات الذات وھی مواضع النور، وتجلی حکم الذات وھی الآخرۃ وما فیھا فمعنی المکاشفۃ غلبۃ الیقین حتی یصیر کانہ یراہ ویبصرہ ویبقی ذاھلا عما عداہ کما قال صلی اللہ علیہ وسلم الاحسان ان

میں یہ دیکھتے ہیں کہ خود سیر ہونے کے بعد اپنا دودھ اس کو دیا ہے اور صدیق سب لوگوں سے زیادہ خلافت کی صلاحیت رکھتا ہے کیونکہ صدیق کا نفس اس عنایت الٰہی کا اور اس نصرت اور تائید کا جو نبی کے لئے ہوتی ہے آشیانہ ہوتا ہے یہانتک کہ وہ ایسا ہو جاتا ہے گویا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی روح صدیق کی زبان سے کلام کرتی ہے چنانچہ حضرت عمر نے لوگوں کو جب ابوبکر صدیق کی بیعت کے لئے بلایا تو یہ کہا کہ اگر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہوگیا ہے تو تحقیق اللہ تعالیٰ نے تم میں ایک ایسا نور پیدا کر دیا ہے جس سے تم رہبری حاصل کر سکتے ہو، خدا تعالےٰ نے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو ہدایت کی اور ابوبکر نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے صاحب اور غار کے رفیق ہیں اور تمہارے امور کے لئے سب سے بہتر ہیں لہذا ان سے بیعت کرو۔ صدیق کے بعد سب سے زیادہ خلافت کے قابل محدث ہوتا ہے اسی وجہ سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "پیروی کرو ان دو شخصوں کی جو میرے بعد ہوں گے ابوبکر اور عمر" اور اللہ تعالےٰ فرماتا ہے "اور جو شخص کہ سچ کو لایا اور اس کی تصدیق کی یہی لوگ ہیں متقی" اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "تم لوگوں سے پہلی امتوں میں محدث لوگ ہوا کرتے تھے پس میری امت میں اگر کوئی ہے تو عمر ہے"

عقل کے ساتھ جو احوال متعلق ہیں ان میں سے ایک تجلی ہے، سہل فرماتے ہیں کہ تجلی کی تین حالتیں ہیں ایک تجلی ذات ہے اور وہ مکاشفہ ہے اور ایک تجلی صفات الذات ہے اور وہ نور کے مواضع ہیں، اور ایک تجلی حکم الذات ہے اور وہ آخرت اور وہاں کی چیزیں ہیں، اور مکاشفہ کے معنی یقین کا غالب ہونا ہے یہانتک کہ اس کی یہ حالت ہو جائے کہ گویا وہ خدا تعالیٰ کو دیکھتا ہے اور ماسوا سے اس کو غفلت ہو جائے جیسا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے" احسان یہ ہے کہ

بد اللہ كأنك تراه اما مشاهدة العيان
هو في الأخرة لافي الدنيا، وقوله تجلي
فات الذات يحتمل وجهين احدهما
ن يراقب افعاله في الخلق ويستحضر صفاته
غلب يقين قدرة الله عليه فيغيب عن
سباب ويسقط عنه الخوف والتسبب
يغلب عليه علمه تعالى به فيبقي خاضعا
عوبا مدهوشا كما قال صلى الله عليه
سلم فان لم تكن تراه فانه يراك وهي
واضع النور بمعنى ان النفس تتنور بانوار
عددة تنقلب من نور الى نور ومن
اقبة الى مراقبة بخلاف تجلي الذات
لا تعدد هناك ولا تحول، وثانيهما ان
ي صفة الذات بمعنى فعلها وخلقها
مركن من غير توسط الاسباب الخارجية
مواضع النور هي الاشباح المثالية النورا
ي تتراءى للعارف عند غيبة حواسه
ن الدنيا، ومعنى تجلي الأخرة ان يعاين
مجازاة ببصر بصيرته في الدنيا والأخرة
يجد ذلك من نفسه كما يجد الجائع الم
رعة والظمآن المعطشة، فمثال الاول
ل عبد الله بن عمر حين سلم عليه
نسان وهو في الطواف فلم يرد عليه
سلام فشكا الى بعض اصحابه فقال
ن عمر كنا نتراءى الله في ذلك
مكان. وهذه الحالة نوع من الغيبة
نوع من الفناء، وذلك لان كل لطيفة
ن اللطائف الثلاث لها غيبة وفناء
غيبة العقل وفناؤه سقوط معرفة

تو خدا تعالیٰ کی عبادت اس طرح کر گویا کہ تو اس کو دیکھ رہا ہے لیکن آنکھوں سے مشاہدہ کرنا آخرت میں ہی ہوگا دنیا میں ممکن نہیں ہے اور یہ جو کہا ہے کہ صفات الذات کی تجلی تو اس میں دو احتمال ہے ایک یہ ہے کہ خدا تعالےٰ کے ان افعال میں غور کرے جو مخلوق میں پائے جاتے ہیں اور اس کی صفات کو پیش نظر کرے جس کی وجہ سے قدرت الٰہی کا یقین اس پر غالب ہو جاتا ہے اور اسباب سے غفلت ہو جاتی ہے اور خوف اور تسبب اس سے ساقط ہو جاتا ہے اور اس پر یہ بات غالب ہو جاتی ہے کہ خدا تعالیٰ اس کو جانتا ہے پس یہ شخص نہایت خضوع کی حالت میں مدہوش اور مرعوب رہتا ہے جیسا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "اگر یہ تصور نہ ہو کہ تو اس کو دیکھتا ہے تو یہ سمجھ کہ وہ تجھ کو دیکھتا ہے" اور یہ نور کے مواضع اس معنی کرکے ہیں کہ نفس انوار متعددہ سے منور ہو کر ایک نور سے دوسرے نور کی طرف اور ایک مراقبہ سے دوسرے مراقبہ کی طرف منقلب ہوتا ہے بخلاف تجلی ذات کے کہ وہاں پر نہ تعدد ہے اور نہ تغیر، اور دوسرا احتمال یہ ہے کہ صفت ذات کا اس طرح خیال کرے کہ بلا واسطہ اسباب خارجیہ کے محض امر کن سے ذات واجبی سے تمام افعال اور تمام مخلوقات پیدا ہوتی ہیں، اور مواضع نور وہ اشباہ مثالیہ نور یہ ہیں جو عارف کو دنیا سے بوقت غیبت حواس دکھائی دیتے ہیں، اور تجلی آخرت کے یہ معنی ہیں کہ دنیا و آخرت میں جزا و سزا کا بصیرت قلبی سے معائنہ کرے اور اسکو اپنے دل میں اس طرح پائے جس طرح بھوکے کو بھوک کی اور پیاسے کو پیاس کی تکلیف کا احساس ہوتا ہے۔ پس اول کی مثال یہ ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر طواف کر رہے تھے کہ ایک شخص نے انکو سلام کیا تو آپ نے اس کے سلام کا جواب نہیں دیا پس اس شخص نے انکے بعض اصحاب سے شکایت کی تو حضرت ابن عمر نے فرمایا ہم اس جگہ خدا تعالیٰ کا معائنہ کر رہے تھے اور یہ حالت ایک قسم کی غیبت اور ایک قسم کی فنا ہے کیونکہ لطائف ثلثہ میں سے ہر لطیفہ کیلئے ایک غیبت اور فنا ہوتی ہے پس عقل کی غیبت اور فنا یہ ہے کہ خدا تعالےٰ کی شنا

الاشياء شغلا بربه، وغيبة القلب و فناؤه سقوط محبة الغير والخوف منه وغيبة النفس وفناؤها سقوط شهوات النفس وانجماهاعن الالتذاذ بالشهوات ومثال الثانى ما قال الصديق وغيره من اجلاء الصحابة الطبيب امرضنى و مثال الثالث رؤية الانصار ظلة فيها امثال المصابيح، وما روى انه خرج رجلان من اصحاب النبى صلى الله عليه وآله وسلم من عند النبى صلى الله عليه وسلم فى ليلة مظلمة ومعهما مثل المصباحين بين ايديهما فلما افترقا صار مع كل واحد منهما واحد حتى اتى اهله، وما ورد فى الحديث ان النجاشى كان يرى عند قبره نور ۞

ومثال الرابع قول حنظلة الاسيدى لرسول الله صلى الله عليه وسلم تذكرنا بالنار والجنة، عن حنظلة الربيع الاسيدى قال لقينى ابوبكر فقال كيف انت يا حنظلة؟ قلت نافق حنظلة قال سبحان الله ما تقول؟ قلت نكون عند رسول الله صلى الله عليه وسلم يذكرنا بالجنة والنار كأنا رأى العين فاذا خرجنا من عند رسول الله صلى الله عليه وسلم عافسنا الازواج والاولاد والضيعات نسينا كثيرا قال ابو بكر فوالله انا لنلقى مثل هذا، فانطلقت انا وابوبكر حتى دخلنا على رسول الله صلى الله عليه وسلم فقلت نافق حنظلة يا

مشغول ہونے کے سبب تمام چیزوں کی معرفت ساقط ہو جائے اور قلب کی غیبت اور فنا یہ ہے کہ نہ غیر سے محبت رہے نہ خوف، اور نفس کی غیبت اور فنا یہ ہے کہ شہوات نفسانیہ ساقط ہو جائیں اور لذت حاصل کرنے سے باز رہے، اور دوسرے کی مثال وہ ہے جو حضرت ابوبکر صدیق اور جلیل القدر صحابہ نے فرمایا ہے طبیب نے مجھ کو مریض کر دیا اور تیسرے کی مثال یہ ہے کہ انصاری صحابی نے ایک سائبان دیکھا جس میں مشعلوں کی صورتیں تھیں اور وہ جو مروی ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس سے دو صحابی شب تاریک میں چلے اور ان کے ساتھ دو چراغ سے آگے آگے چلتے تھے پس جب وہ علیحدہ ہوئے تو ہر ایک کے ساتھ ایک ایک چراغ ہو گیا یہانتک کہ وہ اپنے گھر تک پہنچ گئے اور وہ جو حدیث میں آیا ہے کہ نجاشی کے قبر کے پاس ایک نور دکھائی دیتا تھا اور چوتھے کی مثال حنظلہ اسیدی کا وہ قول ہے جو انہوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا تھا کہ آپ ہم کو جنت و نار سے ڈراتے ہیں، حنظلہ ربیع الاسیدی سے مروی ہے انہوں نے کہا کہ ایک دفعہ حضرت ابوبکرؓ مجھ کو ملے انہوں نے فرمایا اے حنظلہ! کیا حال ہے؟ میں نے کہا حنظلہ تو منافق ہو گیا، حضرت ابوبکر نے فرمایا سبحان اللہ تم کیا کہتے ہو!! میں نے عرض کیا ہم رسول اللہ صلعم کے پاس بیٹھتے ہیں وہ ہم کو جنت و نار کا حال بیان فرماتے ہیں تو گویا ہم انکو آنکھوں سے دیکھنے لگتے ہیں پھر جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس سے چلے جاتے ہیں تو بیوی، بچوں اور مال و اسباب میں مصروف ہو جاتے ہیں اور بہت سی باتیں بھول جاتے ہیں، حضرت ابوبکر نے فرمایا خدا کی قسم ایسا حال ہمارا بھی ہوتا ہے پس میں اور حضرت ابوبکر نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف چلے یہاں تک کہ آپ کے پاس پہنچے تب میں نے عرض کیا یا رسول اللہ، حنظلہ تو منافق ہو گیا

رسول الله قال رسول الله صلى الله عليه وسلم
ذاك؟ قلت يا رسول الله نكون عندك
كرنا بالنار والجنة كأنا رأي عين فاذا
رجنا من عندك عافسنا الازواج والاولاد
ضيعات نسينا كثيرا فقال رسول الله
الله عليه وسلم والذي نفسي بيده لوتدومون
ما تكونون عندي وفي الذكر لصافحتكم
لائكة على فرشكم وفي طرقكم ولكن يا
نظلة ساعة وساعة ثلاث مرات فاشار
الله عليه وسلم الى ان الاحوال لا تدوم
ثال ايضا ما رأى عبد الله بن عمر في رؤياه
الجنة والنار، ومنها الفراسة الصادقة و
خاطر المطابق للواقع، قال ابن عمر
سمعت عمر يقول لشئ قط اني لاظنه
الا كان كما يظن؛

ومنها الرؤيا الصالحة وكان صلى الله عليه
سلم يعتني بتعبير رؤيا السالكين حتى روى
كان يجلس بعد صلاة الصبح ويقول من
ى منكم رؤيا فان قصها احد عبر ما شاء
، واعني بالرؤيا الصالحة رؤية النبي صلى
عليه وسلم في المنام، ورؤية الجنة و
ر ورؤية الصالحين والانبياء عليهم السلام
رؤية المشاهد المتبركة كبيت الله
رؤية الوقائع الاتية تقع كما يرى او
ضية على ما هي عليه ورؤية ما ينبهه
تقصيره بان يرى غضبه في صورة كلب
ضه ورؤية الانوار والطيبات من الرزق
رب اللبن والعسل والسمن ورؤية
ملائكة، والله اعلم؛

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ کیا بات ہے؟ میں نے کہا، یا رسول
اللہ ہم آپ کے پاس ہوتے ہیں اور جنت ونار کا حال آپ
ہم کو سناتے ہیں تو گویا ہم اس کو آنکھوں سے دیکھتے ہیں پھر
جب آپ کے پاس سے چلے جاتے ہیں تو اہل وعیال اور مال
واسباب میں مشغول ہو جاتے ہیں اور بہت سی باتیں بھول جاتے ہیں
تب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے
ہاتھ میں میری جان ہے اگر تم ہمیشہ اسی حالت پر رہو جو تمہاری میرے
پاس ہوتی ہے اور ذکر کرتے وقت ہوتی ہے تو تمہارے بستروں پر
اور راستوں میں تم سے فرشتے مصافحہ کیا کریں لیکن اے حنظلہ یہ
بات کبھی کبھی ہوتی ہے آپنے یہ تین مرتبہ فرمایا، پس نبی صلے اللہ علیہ
وسلم نے اس بات کی طرف اشارہ فرمایا کہ احوال قائم اور دائم نہیں
رہتے، اور اس کی ایک مثال وہ بھی ہے جو حضرت عبداللہ بن عمرؓ
نے خواب میں جنت ودوزخ کا معائنہ کیا تھا، اور ازانجملہ فراست
صادقہ اور گمان مطابق واقع ہے، حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرمایا
جب میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کسی بارے میں یہ سنا کہ میرا
اس کی نسبت یہ گمان ہے تو وہ بات ان کے گمان کے مطابق ہی
ہوتی تھی، اور ازانجملہ خواب صالح ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم
سالکین کے خواب کی تعبیر دینے میں اہتمام فرمایا کرتے تھے یہاں تک
کہ روایت ہے آپ نماز صبح کے بعد بیٹھ جاتے تھے اور پوچھا کرتے
تھے تم میں سے کسی نے خواب دیکھا ہے پس اگر کوئی بیان کرتا تو جو خدا
کو منظور ہوتا آپ تعبیر دیتے، اور صالح خواب سے مراد نبی صلے اللہ علیہ
وسلم کو خواب میں دیکھنا ہے یا جنت ونار کو دیکھنا ہے یا صالحین اور
انبیاء علیہم السلام کو دیکھنا ہے یا متبرک مقامات کو دیکھنا ہے جیسے خانہ کعبہ یا
آئندہ آنے والے حوادث کو دیکھنا ہے کہ جس طرح وہ انکو دیکھتا ہے اسی طرح
وہ واقع ہوتے ہیں یا امور ماضیہ کو اسی طرح دیکھنا جس طرح ان کا وقوع
ہوا ہے یا اس چیز کو دیکھنا ہے جو اس کی تقصیر وکوتاہی پر متنبہ
کرتی ہے جیسے اپنے غصہ کو کتے کی شکل میں دیکھنا کہ اس کو کاٹتا ہے
یا انوار اور اچھے کھانے پینے کو دیکھنا جیسے دودھ اور شہد اور گھی
کا پینا یا ملائکہ کو دیکھنا ہے۔ واللہ اعلم؛

ومنها وجدان حلاوة المناجاة وانقطاع
حديث النفس، قال رسول الله صلى الله عليه
وسلم من صلى ركعتين لا يحدث فيهما نفسه
غفر له ما تقدم من ذنبه، ومنها المحاسبة
وهي ابتولد من بين العقل لتنور بنور الايمان
والعمل الذي هو اول مقامات القلب، قال
صلى الله عليه وسلم الكيس من دان نفسه
وعمل لما بعد الموت، وقال عمر رضي الله
عنه في خطبته حاسبوا انفسكم قبل ان تحاسبوا
وزنوها قبل ان توزنوا وتزينوا للعرض الاكبر
على الله تعالى يومئذ تعرضون لا تخفى
منكم خافية، ومنها الحياء وهو غير الحياء
الذي هو من مقامات النفس ويتولد
من رؤية عزة الله تعالى وجلاله مع ملاحظة
عجزه عن القيام بحقه وتلبسه بالادناس
البشرية، قال عثمان رضي الله عنه اني لاغتسل
في البيت المظلم فانطوي حياء من الله تعالى؛
واما المقامات المتعلقة بالقلب فاولها
الجمع وهو ان يكون امر الآخرة هو المقصود
الذي يهتم به، ويكون امر الدنيا هينا عنده
لا يقصده ولا يلتفت اليه الا بالعرض من
جهة ان يكون بلغة له الى ما هو بسبيله
والجمع هو الذي يسميه الصوفية بالارادة
قال صلى الله عليه وسلم من جعل همه هما
واحدا هم الآخرة كفاه الله همه ومن تشعبت
به الهموم لم يبال الله في اي اودية هلك؛
اقول همة الانسان لها خاصية مثل
خاصية الدعاء في قرع باب الجود بل هي
مخ الدعاء وخلاصته، فاذا تجردت همته

اور از انجملہ مناجات کی حلاوت کا پانا اور وساوس نفسانی
کا منقطع ہونا ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جو
دو رکعت نماز اس طرح پڑھی کہ اس کے نفس میں وسوسہ نہ پیدا
ہو تو اس کے سب پہلے گناہ بخشے گئے"، اور از انجملہ محاسبہ ہے اور
عقل منور بنور ایمان اور اس ارادہ کے مابین سے پیدا ہوتا ہے
قلب کا پہلا مقام ہے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "دانا
وہ شخص ہے جو اپنے نفس کو مطیع کرے اور موت کے بعد کے
عمل کرے" اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے خطبہ میں
اس سے پہلے کہ تم سے حساب لیا جائے اپنے نفسوں سے حساب
لے لو اور پہلے اس سے کہ وزن کیا جائے تم ان کا وزن کر لو
خدا تعالے کے سامنے جو بڑی پیشی ہونے والی ہے اس کے لئے آراستہ
ہو جاؤ جس روز کہ تم پیش کئے جاؤ گے تمہاری کوئی بات
اس پر مخفی نہ رہے گی، اور از انجملہ حیا ہے اور یہ حیا اس
کا غیر ہے جو نفس کے مقامات سے ہے اور خدا تعالیٰ کی عزت
جلال دیکھنے سے مع اس بات کے ملاحظہ کے کہ میں ادائے شکر
عاجز ہوں اور ادناس بشریہ میں گرفتار ہوں پیدا ہوتی ہے
عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے کہ میں خدا سے حیا کرنے
سو تاریک مکان میں غسل کرتا ہوں اور کپڑا لپیٹ لیتا ہوں
جو مقامات قلب سے متعلق ہیں ان میں پہلا مقام جمع ہے اور
معنی یہ ہیں کہ امر آخرت ہی اس کے نزدیک مقصود اور مہتم بالشان
دنیا کے معاملات اسکی نظر میں ذلیل ہوں ان کا نہ قصد کرتا ہو ا
ان کی طرف التفات ہو مگر بجز اس صورت کے کہ جس کے ذریعے
یہ معاملات اس تک ذریعہ ہوں اور جمع اسی مقام کا نام ہے
صوفیہ ارادہ کے ساتھ تعبیر کرتے ہیں، نبی صلے اللہ علیہ وسلم
فرمایا "جو شخص اپنی فکر کو ایک فکر کر لے یعنی آخرت کی فکر کر
تو خدا تعالے اسکی فکر کے لئے کافی ہو جاتا ہے اور جسکو مختلف
ہوتے ہیں تو خدا تعالیٰ اس کی پرواہ نہیں کرتا کہ کس جنگل
وہ ہلاک ہوا"
میں کہتا ہوں انسان کے ارادہ کو جود الٰہی کے دروازہ کو

دینے میں دعاء کی سی خاصیت ہے بلکہ وہ دعاء کا مغز اور اس کا خلاصہ ہے پس جب انسان کی ہمت مرضیات حق کے

رضيات الحق كفاه الله تعالى فاذا حصل جمع
همته وداظب على العبودية ظاهرا وباطنا
ى ذلك فى قلبه محبة الله ومحبة رسوله
لا يزيد بالمحبة الايمان بان الله تعالى مالك
الملك وان الرسول صادق مبعوث من قبله
الخلق فقط بل هى حالة شبيهة بحالة
ظمان بالنسبة الى الماء والجائع بالنسبة
الطعام، وتنشأ المحبة من امتلاء العقل
كر الله تعالى والتفكر فى جلاله وترشح نور
يمان من العقل الى القلب وتلقى القلب
ك النور بقوة مجبولة فيه، قال رسول
الله صلى الله عليه وسلم ثلاث من كن فيه
جد حلاوة الايمان من كان الله ورسوله
حب اليه مما سواهما الحديث، وقال
الله عليه وسلم فى دعائه اللهم اجعل حبك
حب الى من نفسى وسمعى وبصرى واهلى
الى ومن الماء البارد، وقال لعمر لا تكون
مؤمنا حتى اكون احب اليك من نفسك
قال عمر والذى انزل عليك الكتاب
نت احب الى من نفسى التى بين جنبى
قال رسول الله صلى الله عليه وسلم
ان يا عمر تم ايمانك. وعن انس
قال سمعت رسول الله صلى الله عليه
وسلم يقول لا يؤمن احدكم حتى
يكون احب اليه من ولده ووالده
والناس اجمعين ⁂

اقول اشار النبى صلى الله عليه وسلم
الى ان حقيقة الحب غلبة لذة اليقين
العقل ثم على القلب والنفس حتى يقوم

خالص ہو جاتی ہے تو خدا تعالیٰ ہر بات میں اس کے لئے کافی ہو جاتا
ہے پس جب اس کی ہمت پختہ ہو جاتی ہے اور وہ ظاہر میں
اور باطن میں عبودیت پر مداومت کرتا ہے تو اس کا یہ نتیجہ
ہوتا ہے کہ اس کے دل میں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی
محبت ہو جاتی ہے اور اس محبت سے صرف اس بات کے یقین میں ہی زیادتی
نہیں ہوتی کہ خدا تعالیٰ مالک الملک ہے اور اس کا رسول سچا ہے اور وہ
خدا تعالیٰ کی طرف سے مخلوق کی طرف مبعوث ہے بلکہ وہ محبت
ایسی حالت ہے جیسے پیاسے کو پانی کے ساتھ اور بھوکے کو
کھانے کے ساتھ ایک نسبت ہوتی ہے اور یہ محبت ذکر الٰہی سے
عقل کے پُر ہونے سے اور اس کے جلال میں فکر کرنے سے اور عقل کی
قلب کی طرف نور ایمان کے مترشح ہونے سے اور قلب کے اس نور
کو بذریعہ اس قوت کے جو قلب کے اندر پیدا کی گئی ہے قبول کرنے
سے پیدا ہوتی ہے چنانچہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جس
شخص کے اندر یہ تین خصلتیں ہوتی ہیں وہ ایمان کی لذت پاتا
ہے وہ شخص جس کو خدا اور اس کا رسول سب سے زیادہ پیارا ہو،
الحدیث" اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی دعا میں کہا کہ "اے
اللہ تعالیٰ تو اپنی محبت کو میرے دل میں میری جان اور سمع
اور بصر اور میرے مال اور میرے اہل اور سرد پانی سے زیادہ
عزیز کر دے" اور آپ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا "جب تک میں
تجھ کو تیری جان سے زیادہ محبوب نہوں تو مؤمن نہیں ہے حضرت عمرؓ نے
عرض کیا قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ پر کتاب نازل کی آپ میری
اس جان سے زیادہ عزیز ہیں جو میرے دونوں پہلوؤں میں ہے تب
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عمر! اب تمہارا ایمان کامل
ہوا" اور حضرت انس سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول
اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سُنا ہے "تم میں سے کوئی شخص
ایمان والا نہیں ہو سکتا جبتک کہ میں اس کو اس کی اولاد اور اس کے
باپ اور سب لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہوں"۔

میں کہتا ہوں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس بات کی طرف اشارہ فرمایا
کہ محبت کی حقیقت لذت یقین کا عقل پر اور پھر قلب اور نفس پر غالب ہونے کا

مقام مشتہی القلب فی مجری العادة من حب الولد والاهل والمال، وحتی یقوم مقام مشتہی النفس من الماء البارد بالنسبة الی العطشان، فاذا کان کذلك فهو الحب الخاص الذی یعد من مقامات القلب قال صلی اللہ علیه وسلم من احب لقاء اللہ احب اللہ لقاءه ؞

اقول جعل النبی صلی اللہ علیه وسلم میل المؤمن الی جناب الحق وتعطشه الی مقام التجرد من جلباب البدن وطلبه التخلص من مضایق الطبیعة الی فضاء القدس حیث یتصل الی ما لا یوصف بالوصف علامة لصدق محبته لربه، قال الصدیق رضی اللہ عنه من ذاق خالص محبة اللہ تعالی شغله ذلك عن طلب الدنیا واوحشه عن جمیع البشر

اقول قوله هذا غایة فی الکشف من آثار المحبة فاذا تمت محبة المؤمن لربه ادی ذلك الی محبة اللہ له، ولیس حقیقة محبة اللہ لعبده انفعاله من العبد تعالی عن ذلك علوا کبیرا، ولکن حقیقتها المعاملة معه بما استعد له، فکما ان الشمس تسخن الجسم الصقیل اکثر من تسخینها لغیره وفعل الشمس واحد فی الحقیقة ولکنه یتعدد بتعدد استعداد القوابل، کذلك اللہ تعالی عنایة بنفوس عباده من جهة صفاتهم وافعالهم، فمن اتصف منهم بالصفات الخسیسة التی یدخل بها فی اعداد البهائم

قلب کی ان خواہشوں کے قائم مقام ہوجاتی ہے جو قلب کو عادۃً مرغوب ہوتی ہیں جیسے اولاد اور بیوی اور مال کی محبت اور یہاں تک کہ وہ نفس کی خواہشات کے قائم مقام ہوجاتی ہے جیسے پیاسے کو پانی کی خواہش، پس جب ایسی حالت ہوجاتی ہے تو یہ وہ محبت خاص ہوتی ہے جو مقامات قلب سے شمار کیجاتی ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جو شخص خدا تعالےٰ سے ملنا چاہتا ہے تو خدا تعالیٰ اس سے ملنا چاہتا ہے"

میں کہتا ہوں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کی طرف مؤمن کے میلان کو اور حجاب بدنی سے تجرد کے مقام کی طرف اس کے اشتیاق کو اور طبیعت کی قید سے فضائل قدس کی طرف ربانی کے طالب ہونے کو جہاں وہ ایسی چیزوں سے متصل ہوتا ہے جو بیان میں نہیں آسکتیں اپنے رب کے ساتھ صدق اور محبت کی علامت گردانا ہے، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جو شخص اللہ تعالےٰ کے ساتھ خالص محبت کا مزہ چکھ لیتا ہے تو وہ محبت طلب دنیا سے اس کو روکتی ہے اور تمام لوگوں سے اس کو نفرت دلاتی ہے،

میں کہتا ہوں حضرت ابوبکرؓ کا یہ قول آثار محبت کا نہایت درجہ بیان ہے پس جب مؤمن کو اپنے رب سے پوری محبت ہوجاتی ہے تو خدا تعالےٰ کو اس سے محبت ہوجاتی ہے اور اللہ تعالیٰ کی محبت جو بندہ سے ہوتی ہے اس کے یہ معنی نہیں ہوتے کہ اللہ تعالیٰ بندہ سے متاثر ہوتا ہے اللہ تعالیٰ اس سے بہت بلند و بالا ہے بلکہ اس محبت کی حقیقت اللہ تعالیٰ کا اس بندہ کے ساتھ وہ برتاؤ کرنا ہے جس کی وہ قابلیت رکھتا ہے پس جس طرح آفتاب کی تاثیر یہ ہے کہ وہ شفاف جسم کو بہ نسبت اور اجسام کے زیادہ گرم کرتا ہے حالانکہ آفتاب کا فعل حرارت برابر ہے لیکن اجسام کی استعداد کے مختلف ہونے کی وجہ سے اس کا فعل بھی مختلف ہوجاتا ہے اسی طرح خدا تعالیٰ کو اپنے بندوں پران کے افعال اور صفات کی وجہ سے ایک عنایت اور توجہ ہے پس جو شخص ان صفات رذیلہ سے متصف ہے جس کو انسان بہائم میں داخل ہوجاتا ہے۔

فعل ضوء الشمس الاحدية فيه ما يناسب
استعداده، ومن اتصف بالصفات الفاضلة
التي يدخل بسببها في اعداد الملأ الاعلى
فعل ضوء شمس الاحدية فيه نوراً وضياءً
حتى يصير جوهراً من جواهر حظيرة القدس
وانسحب عليه احكام الملأ الاعلى، فعند
ذلك يقال احبه الله لان الله تعالى فعل
معه فعل المحب بحبيبه ويسمى العبد
حينئذ وليا، ثم محبة الله لهذا العبد
تحدث فيه احوالا بينها النبي صلى الله عليه
وآله وسلم اتم بيان، فمنها نزول القبول
له في الملأ الاعلى ثم في الارض، قال صلى
الله عليه وسلم اذا احب الله تعالى عبداً
نادى جبريل اني احب فلانا فاحبه فيحبه
جبريل، ثم ينادي جبريل في السموات
ان الله تعالى احب فلانا فاحبوه فيحبه
اهل السموات ثم يوضع له القبول في
الارض ؛

اقول اذا توجهت العناية الالهية
الى محبة هذا العبد انعكست محبته الى
الملأ الاعلى بمنزلة انعكاس ضوء الشمس
في المرايا الصقيلة، ثم الهم الملأ السافل
محبته، ثم من استعد لذلك من اهل
الارض كما تتشرب الارض الرخوة
الندى من بركة الماء، ومنها خذلان
اعدائه، قال صلى الله عليه وسلم عن
ربه تبارك وتعالى من عادى لي وليا فقد
اذنته بالحرب ؛

اقول اذا انعكست محبته في مرايا

تو آفتاب احدیت کی روشنی اس کی استعداد کے مناسب اس میں
عمل کرتی ہے، اور جو شخص ان صفات حمیدہ سے موصوف
ہے جو انسان کو ملاء اعلیٰ میں داخل کر دیتے ہیں تو آفتاب احدیت
کی روشنی اس میں وہ نور اور ضیاء پیدا کر دیتی ہے جس سے وہ
منجملہ جواہر حظیرۃ القدس کے ایک جوہر ہو جاتا ہے اور اس
پر ملاء اعلیٰ کے احکام جاری ہوتے ہیں پس اس وقت کہا
جاتا ہے کہ خدا تعالیٰ نے اس سے محبت کی کیونکہ اللہ تعالیٰ نے
اس سے وہ برتاؤ کیا جو محب اپنے حبیب سے کرتا ہے اور اس
وقت اس بندہ کو ولی کہا جاتا ہے پھر خدا تعالیٰ کی محبت اس
بندہ میں چند حالات پیدا کرتی ہے جن کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے
خوب بیان فرمایا ہے، از انجملہ یہ ہے کہ وہ شخص ملاء اعلیٰ میں پھر
زمین میں مقبول ہو جاتا ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جب
اللہ تعالیٰ کسی بندہ سے محبت کرتا ہے تو جبرئیل علیہ السلام کو ندا
فرماتا ہے کہ میں فلاں بندہ کو دوست رکھتا ہوں تم بھی اس کو دوست
رکھو پھر جبرئیل بھی اس سے محبت کرنے لگتے ہیں پھر تمام آسمانوں
پر جبرئیل ندا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ فلاں شخص کو دوست رکھتا
ہے پس تم بھی اس کو دوست رکھو پس تمام آسمان والے اسکو دوست
رکھتے ہیں پھر اس کی قبولیت زمین میں ہو جاتی ہے"

میں کہتا ہوں جب عنایت الٰہی اس بندہ کی طرف متوجہ
ہوتی ہے تو ملاء اعلیٰ کی طرف اس کی محبت منعکس ہوتی ہے جس طرح آفتاب
کی شعاعیں شفاف آئینوں میں منعکس ہوتی ہیں پھر ملاء سافل
کو اس کی محبت کا الہام ہوتا ہے پھر زمین والوں میں سے جس
میں اس بات کی قابلیت ہوتی ہے اس کے دل میں اسکی محبت
کا القاء ہوتا ہے جس طرح نرم زمین پانی کے حوض سے تری کو چوستی
ہے، اور از انجملہ اس کے دشمنوں کا رسوا ہونا ہے چنانچہ نبی صلے
اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ سے نقل کرتے ہوئے فرمایا
ہے "جس نے میرے ولی سے عداوت کی پس میں اس کو
اعلانِ جنگ کر دیتا ہوں"

میں کہتا ہوں جب بندہ کی محبت عالم بالا کے نفوس میں

نفوس الملأ الاعلیٰ ثم خالفها مخالف من اهل الارض احست الملأ الاعلیٰ بتلك المخالفة كما يحس احدنا حرارة الجمرة اذا وقعت قدمه عليها، فخرجت من نفوسهم اشعة تحيط بهذا المخالف من تبيد النفرة والشنآن فعند ذلك يخذل ويضيق عليه ويلهم الملأ السافل واهل الارض ان يسيئوا اليه وذلك حربه تعالىٰ اياه؛

ومنها اجابة سؤاله واعاذته مما استعاذ منه، قال صلى الله عليه وسلم عن ربه تبارك وتعالىٰ وان سألني لاعطينه وان استعاذني لاعيذنه؛

اقول وذلك لدخوله فی حظيرة القدس حيث يقضى بالحوادث فدعاؤه واستعاذته يرتقي هناك ويكون سببا لنزول القضاء، وفي آثار الصحابة شيء كثير من باب استجابة الدعاء، من جملة ذلك ما وقع لسعد حين دعا علی ابي سعدة اللهم ان كان عبدك هذا كاذبا قام رياء وسمعة فاطل عمره واطل فقره وعرضه للفتن فكان كما قال، وما وقع لسعيد حين دعا علی اروى بنت اوس اللهم ان كانت كاذبة فاعم بصرها واقتلها في ارضها فكان كما قال، ومنها فناؤه عن نفسه وبقاؤه بالحق، وهو المعبر عنه عند الصوفيه بغلبة كون الحق علی كون العبد، قال صلى الله عليه وسلم عن ربه

جو بمنزلہ آئینوں کے ہیں منعکس ہوتی ہے پھر اہل زمین میں سے کوئی شخص اس کی مخالفت کرتا ہے تو ملاء اعلیٰ اس مخالفت کو محسوس کر لیتے ہیں جس طرح ہم میں سے کوئی شخص اس انگارے کی حرارت محسوس کر لیتا ہے جبکہ اس کا قدم اس پر پڑ جاتا ہے پس ان کے نفوس سے ایک شعاع از قبیل نفرت و عداوت نکل کر اس مخالف کو گھیر لیتی ہے اس وقت میں وہ شخص ذلیل و خوار ہو جاتا ہے اور زندگی اس پر تنگ ہو جاتی ہے اور ملاء سافل اور اہل زمین کے دلوں میں اس بات کا القاء ہوتا ہے کہ اس کے ساتھ بری طرح پیش آئیں پس اس کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی لڑائی کے یہی معنی ہیں،

اور از انجملہ یہ ہے کہ اس شخص کی دعا قبول کی جاتی ہے اور جس سے وہ پناہ مانگتا ہے اس سے اس کو پناہ دیجاتی ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ سے نقل کرتے ہوئے فرمایا "اگر میرا بندہ مجھ سے مانگتا ہے تو میں اس کو ضرور دیتا ہوں اور اگر وہ پناہ مانگتا ہے تو میں اس کو ضرور پناہ دیتا ہوں"

میں کہتا ہوں اس کی وجہ اس شخص کا حظیرۃ القدس میں داخل ہو جانا ہے جہاں سے حوادث کا حکم دیا جاتا ہے پس اس شخص کی دعا اور پناہ کی درخواست حظیرۃ القدس کیطرف چڑھتی ہے اور قضاء الٰہی کے نازل ہونیکا سبب ہوتی ہے، صحابہ کے آثار میں استجابت دعا کے باب میں بہت کچھ منقول ہے از انجملہ یہ ہے کہ ایک دفعہ حضرت سعدؓ نے ابو سعدہ پر یہ بد دعا کی کہ اے اللہ تو اگر تیرا یہ بندہ جھوٹا ہو ریا اور سمعہ کیلئے کھڑا ہوا ہے تو اسکی عمر دراز کر اور اسکی غربت کو زیادہ کر اور اس پر فتنے ڈالدے، پس جیسا انہوں نے فرمایا تھا ویسا ہی ہوا، اور ایک دفعہ حضرت سعید نے اروی بنت اوس پر یہ بد دعا کی کہ اے اللہ تعالیٰ اگر یہ جھوٹی ہو تو اسکی آنکھیں اندھی کر دے اور اسی کی زمین میں اس کو موت دے، پس جیسا انہوں نے کہا تھا ویسا ہی ہوا، اور از انجملہ نفس سے فانی ہونا اور حق کیساتھ باقی رہنا ہے اور اسی کو صوفیہ غلبہ وجود حق بر وجود عبد کہتے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ سے نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں

تبارك وتعالى وما يزال عبدي يتقرب
الي بالنوافل حتى احبه فاذا احببته كنت
سمعه الذي يسمع به وبصره الذي يبصر
به ويده التي يبطش بها ؛
اقول اذا غشي نور الله نفس هذا
العبد من جهة قوته العملية المنبثة
في بدنه دخلت شعبة من هذا النور
في جميع قواه فحدثت هنالك بركات
لم تكن تعهد في مجرى العادة فعند ذلك
ينسب الفعل الى الحق بمعنى من معاني
النسبة كما قال تعالى فلم تقتلوهم و
لكن الله قتلهم وما رميت اذ رميت
ولكن الله رمى، ومنها تنبيه الله تعالى
اياه بالمواخذة على ترك بعض الآداب
وقبول الرجوع منه الى الادب كما وقع
للصديق حين غاضب اضيافه ثم علم
ان ذلك من الشيطان فراجع الامر المعروف
فبورك في طعامه، ومن مقامات القلب
مقامان يختصان بالنفوس المتشبهة
بالانبياء عليهم الصلوات والتسليمات
ينعكسان عليها كما ينعكس ضوء القمر
على مرآة موضوعة بازاء كوة مفتوحة،
ثم ينعكس ضوؤها على الجدران والسقف
والارض وهما بمنزلة الصديقية و
المحدثية الا ان ذينك تستقران في
القوة العقلية من نفوسهم، وهذان في القوة
العملية المنبجسة من القلب، وهما
مقاما الشهيد والحواري والفرق بينهما
ان الشهيد تقبل نفسه غضبا وشدة

"میرا بندہ نوافل کے ذریعہ میرا تقرب حاصل کرتا جاتا ہے یہانتک
کہ میں اس سے محبت کرنے لگتا ہوں پس جب میں اس سے محبت
کرتا ہوں تو میں اس کی وہ شنوائی ہو جاتا ہوں جس سے وہ سنتا
ہے اور اسکی وہ بینائی ہو جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور وہ
ہاتھ ہو جاتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے"۔
میں کہتا ہوں جب بندہ کو بہ سبب اس کی قوت عملیہ کے
جو اس کے بدن میں ہے نور الٰہی ڈھانک لیتا ہے تو اس نور کا ایک
شعبہ اس تمام قویٰ میں داخل ہو جاتا ہے پھر ان قویٰ میں ایسی برکات
پیدا ہو جاتی ہیں جو عادۃً نہیں ہوتیں ایسے وقت میں وہ
فعل ایک خاص نسبت کے ساتھ خدا تعالیٰ کی طرف منسوب
ہوتا ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "پس تم نے ان کو قتل نہیں
کیا لیکن خدا تعالیٰ نے ان کو قتل کیا اور تو نے جب پھینکا تو وہ
تو نے نہیں پھینکا لیکن اللہ تعالیٰ نے پھینکا، اور از انجملہ یہ بات
ہے کہ بعض آداب کے ترک پر مواخذہ کر کے اور ادب کی طرف
بندہ کے رجوع کو قبول فرما کر اس کو متنبہ کر دیتا ہے جیسا کہ حضرت
ابوبکر صدیق کو پیش آیا جبکہ انہوں نے اپنے مہمانوں کو ناخوش
کر دیا پھر ان کو معلوم ہوا کہ یہ فعل شیطان کیطرف سے ہے تب انہوں نے
امر معروف کیطرف رجوع کیا پس ان کے کھانے میں برکت دی گئی
اور منجملہ مقامات قلب کے دو مقام اور ہیں یہ مقام ان نفوس
کے ساتھ خاص ہوتے ہیں جو انبیاء علیہم السلام کے ساتھ مشابہ ہوتے
ہیں ان دونوں مقاموں کا عکس ان نفوس پر اس طرح پڑتا ہے
جس طرح آفتاب کا عکس کسی آئینہ پر پڑتا ہے جو ایک کھلے ہوئے
طاق میں رکھا ہوا ہے اور پھر اس آئینہ کا عکس دیواروں کی
چھت پر اور زمین پر پڑتا ہے اور یہ دو مقام بھی بمنزلہ صدیقیت
اور محدثیت کے ہیں مگر اتنا فرق ہے کہ صدیقیت اور
محدثیت کا محل ان کے نفوس کی قوت عقلیہ ہوتی ہے
اور ان کا محل قوت عملیہ ہوتی ہے جو قلب سے پیدا ہوتی ہے اور
وہ دونوں شہید اور حواری کے مقام ہیں اور دونوں میں فرق
یہ ہے کہ شہید کا نفس غصہ اور کفار پر شدت اور

على الكفار، ونصرة للذين من موطن من
مواطن الملكوت هيأ الحق فيه ارادة
الانتقام من العصاة ينزل من هنالك
على الرسول ليكون الرسول جارحة من
جوارح الحق في ذلك فتقبل نفوسهم من
هنالك كما ذكرنا في المحدثية، والحواري
من خلصت محبته للرسول وطالت
صحبته معه او اتصلت قرابته به فاوجب
ذلك انعكاس نصرة دين الله من قلب
النبي على قلبه، قال الله تعالى يا ايها
الذين آمنوا كونوا انصار الله كما قال
عيسى بن مريم للحواريين من انصاري
الى الله قال الحواريون نحن انصار الله
فآمنت طائفة، الآية، وقد بشر النبي
صلى الله عليه وسلم الزبير بانه حواري
والشهيد والحواري انواع وشعب، منهم
الامين، ومنهم الرفيق، ومنهم النجباء والنقباء
وقد نوه النبي صلى الله وسلم في فضائل
الصحابة بشيء كثير من هذه المعالي، عن
علي رضي الله عنه قال رسول الله صلى الله
عليه وسلم ان لكل نبي سبعة نجباء رقباء و
اعطيت انا اربعة عشر، قلنا من هم؟ قال
انا وابناي، وجعفر، وحمزة، وابوبكر، وعمر
ومصعب بن عمير، وبلال، وسلمان، و
عمار، وعبد الله بن مسعود، وابوذر، و
المقداد، وقال الله "ليكون الرسول عليكم
شهيدا وتكونوا شهداء على الناس، وقال صلى
الله عليه وسلم اثبت احد فانما عليك نبي او
صديق او شهيدين۔

دین الٰہی کی مدد کو ملکوت کے مقامات میں سے کسی مقام سے قبول
کر لیتا ہے جس میں خدا تعالےٰ نے نافرمانوں سے انتقام لینے
کا ارادہ کر رکھا ہے اور وہاں سے رسول پر اس ارادہ کا
نزول ہوتا ہے تاکہ وہ رسول اس انتقام میں خدا تعالیٰ کی
اسباب میں سے ایک سبب ہو پس ان لوگوں کے نفوس ایسے
مقام سے اس ارادہ کو قبول کر لیتے ہیں جیسا کہ محدثیت میں ہم
نے ذکر کیا ہے، اور حواری وہ شخص ہے جس کو رسول سے
خالص محبت ہو اور مدت دراز تک رسول کی صحبت میں
رہا ہو یا رسول کے ساتھ اس کی قرابت قریبہ ہو پس خدا تعالیٰ نبی
کے دل سے اس کے دل پر نصرت دین کا انعکاس کرتا ہے، اللہ
تعالیٰ فرماتا ہے "اے ایمان والو خدا کے مددگار ہو جاؤ جس طرح
عیسیٰ بن مریم نے حواریوں سے کہا اللہ تعالیٰ کی طرف میرے
مددگار کون ہیں، حواری بولے ہم خدا کے مددگار ہیں پس
ایک گروہ ایمان لایا" الآیہ، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے
حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کو حواری ہونے کی بشارت دی
ہے، اور شہید اور حواری کی چند قسمیں اور شعبے ہیں ایک ان میں
سے امین ہے اور ایک رفیق ہے اور ایک نجیب ہے اور ایک
نقیب ہے، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کے فضائل میں
ان امور میں سے بہت کچھ ذکر فرمایا ہے حضرت علی رضی اللہ
عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ
"ہر نبی کے لئے سات نجیب و رقیب ہوتے ہیں اور مجھ کو چودہ
دیئے گئے ہیں ہم نے عرض کیا وہ کون ہیں تو حضرت علی نے
فرمایا میں اور میرے دو بیٹے اور جعفر اور حمزہ اور ابوبکر اور
عمر اور مصعب بن عمیر اور بلال اور سلمان اور عمار اور عبداللہ
بن مسعود اور ابوذر اور مقداد" اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے تاکہ
رسول تم لوگوں پر گواہ ہو" اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
"اے احد ٹھیر جا کیونکہ تیرے اوپر ایک نبی یا صدیق یا شہید
ہے"۔

ومن احوال القلب السُّكر، وهو ان ينتشي نور الايمان في العقل، ثم في القلب حتى تفوته مصالح الدنيا وحتى يحب ما لا يحبه الانسان في مجرى طبيعته فيكون شبيها بالسكران المتغير عن سنن عقله وعادته كما قال ابو الدرداء احب الموت اشتياقا الى ربي واحب المرض مكفرا لخطيئتي واحب الفقر تواضعا لربي، وكما يؤثر عن ابي ذر من كراهيته للمال بطبعه وشأنه الغنى والثروة مثل كراهية الامور المستقذرة، وليس في مجرى العادة البشرية حب هذا القبيل وكراهية ذلك القبيل، ولكنهما غلب عليهما اليقين حتى خرجا من مجرى العادة

ومن احوال القلب الغلبة، والغلبة غلبتان، غلبة داعية منبجسة من قلب المؤمن حين خالطه نور الايمان فطفح طفاحة متولدة من ذلك النور ومن جبلة القلب فصارت داعية وخاطرا لا يستطيع الامساك عن موجبها وافقت مقصود الشرع اولا، وذلك لان الشرع يحيط بمقاصد كثيرة لا يحيط بها قلب هذا المؤمن فربما ينقاد قلبه للرحمة مثلا وقد نهى الشرع عنها في بعض المواضع، قال تعالى ولا تأخذكم بهما رأفة في دين الله وربما ينقاد قلبه للبغض وقد قصد الشرع اللطف مثل اهل الذمة، ومثال هذه الغلبة ما جاء الحديث عن ابي لبابة بن المنذر حين استشاره بنو قريظة لما استنزلهم النبي صلى الله عليه وسلم على حكم سعد بن معاذ فاشار بيده الى حلقه انه الذبح، ثم ندم على ذلك وعلم انه قد خان الله و

اور منجملہ احوال قلب کے ایک سُکر ہے اور وہ یہ ہے کہ نور ایمان عقل میں، پھر قلب میں متشکل ہو جائے حتی کہ وہ کاروبار دنیا سے جاتا رہے۔ اور ان چیزوں کو پسند کرنے لگے جنکو انسان مجرائے طبیعت کے اعتبار سے ناپسند کرتا ہے۔ پس وہ شخص اس شخص کے مشابہ ہوتا ہے۔ جو نشہ کی حالت میں عقل وعادت کے طریقوں سے بدلا ہوا ہوتا ہے۔ جیسا کہ حضرت ابو الدرداء نے کہا تھا کہ میں موت کو خدا تعالی کے شوق ملاقات کی وجہ سے محبوب رکھتا ہوں اور مرض کو اسلئے محبوب رکھتا ہوں کہ میرے گناہوں کا کفارہ ہو جائے اور مفلسی کو اسلئے پسند کرتا ہوں کہ اس سے خدا تعالی کے سامنے انکساری ہوتی ہے۔ اور حضرت ابوذرؓ کی نسبت مروی ہے کہ وہ اپنی طبیعت سے مال اور ثروت اور دولت کو ایسا ناپسند اور مکروہ جانتے تھے جیسے کسیکو ناپاک چیزوں سے نفرت ہوتی ہے اور بشری طبیعت میں یہ بات نہیں ہے کہ ایسی چیزوں کو پسند کرے۔ اور ایسی چیزوں سے نفرت کرے۔ لیکن ان دونوں صحابؓ پر یقین اس درجہ غالب آ گیا تھا جس نے انکو مجرائے عادت سے باہر کر دیا تھا۔

اور منجملہ احوال قلب کے ایک غلبہ ہے۔ اور اس کی دو قسمیں ہیں ایک غلبہ داعیہ ہے جو قلب مؤمن میں اس وقت پیدا ہوتا ہے جب اسمیں نور ایمان مخلوط ہوتا ہے اور اس سے وہ جھاگ سے اٹھتے ہیں جو اس نور اور جبلت قلبی کے ملنے سے پیدا ہوتے ہیں پس یہ ایک ایسا داعیہ رقصد ہو جاتے ہیں جنکے مقتضیٰ سے انسان رک نہیں سکتا خواہ یہ داعیہ مقصود شرع کے موافق ہو یا نہ ہو۔ اور اس کیوجہ یہ ہے کہ شرع بہت سے ایسے مقاصد کو محیط ہے جنکو قلب مؤمن محیط نہیں۔ پس کبھی اس کا قلب رحم پر مجبور ہوتا ہے۔ حالانکہ بعض مواضع میں شرع سے رحم ممنوع ہوتا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالی فرماتا ہے "اور تم کو نہ پکڑے ان دونوں کے ساتھ خدا تعالی کے دین میں نرمی" اور بسا اوقات اس کا دل بغض پر مجبور ہوتا ہے۔ حالانکہ شرع کو وہاں مہربانی کرنا مقصود ہوتی ہے جیسا کہ کفار اہل ذمہ پر۔ اور اس غلبہ کی مثال وہ ہے جو حدیث میں ابو لبابہ بن منذر سے وارد ہے کہ جب سعد بن معاذؓ کے حکم سے نبی صلعم نے بنی قریظہ کو اتارنا چاہا تو بنو قریظہ نے ابو لبابہ سے مشورہ کیا۔ ابو لبابہؓ نے ذبح کا

رسوله فانطلق على وجهه حتى ارتبط نفسه
في المسجد على عمود من عمده، وقال لا ابرح مكاني
هذا حتى يتوب الله تعالى علي مما صنعت، وعن عمر انه
غلبت عليه حمية الاسلام حين اعترض على
رسول الله صلى الله عليه وسلم لما ان اراد
ان يصالح المشركين عام الحديبية فوثب حتى
اتى ابا بكر رضي الله تعالى عنه، قال أليس هو برسول
الله صلى الله عليه وسلم؟ قال بلى قال السنا
بالمسلمين؟ قال بلى، قال اليسوا بالمشركين؟ قال
بلى، قال فعلام نعطى الدنية في ديننا؟ فقال ابو بكر
يا عمر الزم غرزه فاني اشهد انه رسول الله، ثم
غلب عليه ما يجد حتى اتى رسول الله صلى الله
عليه وسلم، فقال له مثل ما قال لابي بكر، واجابه
النبي صلى الله عليه وسلم كما اجابه ابو بكر رضي
الله عنه حتى قال انا عبد الله ورسوله لن
اخالف امره ولن يضيعني، قال وكان عمر
يقول فما زلت اصوم واتصدق واعتق واصلي
من الذي صنعت يومئذ مخافة كلامي الذي
تكلمت به حتى رجوت ان يكون خيرا، وعن
ابي طيبة الجراح حين حجم النبي صلى الله عليه
وسلم فشرب دمه وذلك محظور في الشريعة
ولكنه فعله في حال الغلبة فعذره النبي صلى
الله عليه وسلم وقال له قد احتظرت بحظار
من النار، وغلبة اخرى اجل من هذه واتم
وهي غلبة داعية الهية تنزل على قلبه فلا
يستطيع الامساك عن موجبها، وحقيقة هذه
الغلبة فيضان علم الهي من بعض المعادن
القدسية على قوته العمالية دون القوة العقلية
تفصيله في ان النفس المتشبهة بنفوس الانبياء

کر حلقوم پر اشارہ کیا جس سے ذبح ہونیکی طرف اشارہ ہے۔ پھر وہ اس
بات سے نادم ہوئے اور انکو یقین ہو گیا کہ میں نے خدا تعالیٰ اور اسکے
رسول کی خیانت کی ہے۔ پھر وہ اسی حال میں چلے حتیٰ کہ انہوں نے اپنے آپکو
مسجد نبوی کے ایک ستون سے باندھ دیا۔ اور یہ کہا کہ میں اپنی اس جگہ کو
اس وقت تک نہ چھوڑونگا جبتک خدا تعالیٰ اس گناہ کے بارے میں میری
توبہ قبول نہ کریگا۔ اور حضرت عمرؓ سے مروی ہے کہ ان پر حمیت اسلام اتنی
غالب ہوئی کہ جبکہ نبی صلعم نے حدیبیہ کے سال مشرکین سے مصالحت کرنی چاہی
تو اسوقت نبی صلعم پر اعتراض کر بیٹھے اور بھڑ پڑے۔ یہاں تک کہ حضرت ابوبکر
صدیقؓ کے پاس تشریف لاکر کہنے لگے۔ کیا نبی صلعم خدا کے رسول نہیں ہیں
انہوں نے فرمایا۔ ہاں ہیں۔ پھر حضرت عمرؓ نے کہا کیا ہم مسلمان نہیں ہیں۔ انہوں
نے فرمایا۔ ہاں ہیں۔ پھر انہوں نے کہا کیا وہ مشرک نہیں ہیں۔ انہوں نے فرمایا
ہاں ہیں۔ انہوں نے کہا۔ پس کس واسطے ہم اپنے دین میں ذلت اختیار
کریں۔ تب ابوبکر نے فرمایا۔ اے عمر! رسول اللہ صلعم کی فرمانبرداری
اپنے اوپر لازم پکڑ میں گواہی دیتا ہوں کہ وہ اللہ کے رسول ہیں۔ پھر
حضرت عمرؓ پھر وہ حالت غالب ہوئی، یہانتک کہ رسول اللہ کی خدمت میں
حاضر ہو کر وہی عرض کیا جو حضرت ابوبکر صدیقؓ سے عرض کیا تھا۔ اور نبی
صلعم نے حضرت عمرؓ کو وہی جواب دیا جو حضرت ابوبکرؓ نے دیا تھا۔
یہانتک کہ نبی صلعم کو یہ کہنا پڑا کہ میں اللہ تعالیٰ کا بندہ اور اس کا رسول
ہوں۔ میں اسکے حکم کی کبھی مخالفت نہیں کرونگا۔ اور وہ مجھ کو ہرگز ضائع
نہیں کریگا راوی کہتا ہے کہ حضرت عمر فرمایا کرتے تھے کہ میں اس روز کے
کلام اور جوش سے ڈر کر ہمیشہ اس کے کفارہ میں روزے رکھتا رہا۔ صدقہ کرتا
رہا۔ آزاد کرتا رہا اور نماز پڑھتا رہا حتیٰ کہ مجھے خیر کی امید ہوئی۔ اور ابوطیبہ
جراح سے مروی ہے کہ جب انہوں نے نبی صلعم کے پچھنے لگائے تو آپکا خون مبارک
انہوں نے پی لیا۔ حالانکہ شرعاً خون کا پینا ممنوع ہے۔ لیکن ان سے یہ
غلبہ کی حالت میں ہو گیا۔ اور نبی صلعم نے انکا عذر قبول فرمایا۔ اور ارشاد
فرمایا "تو نے آگ سے بہت بچاؤ اور روک کر لیا" اور ایک غلبہ اور ہے
جو اس غلبہ سے زیادہ جلیل القدر اور زیادہ کامل ہے۔ اور وہ خواہش
الٰہی کا غلبہ ہے جو مومن کے قلب پر نازل ہوتی ہے۔ پس اسکے مقتضیٰ کو
اپنا آپکو روکنا ممکن نہیں ہے۔ اور اس غلبہ کی حقیقت بعض مقامات

عليهم الصلوة والسلام اذا استعدت لفيضان
علم الهى ان سبقت القوة العقلية منها على القوة
العملية كان ذلك العلم المفاض فراسة والهاما
وان سبقت القوة العملية منه على القوة العقلية
كان ذلك العلم المفاض عزما واقبالا او نفرة وانجيابا
مثاله ماروى فى قصة بدر من ان النبى صلى الله
عليه وسلم الح فى الدعاء حتى قال "انى انشدك عهدك
ووعدك اللهم ان شئت لم تعبد" فاخذ ابوبكر بيده
فقال حسبك فخرج رسول الله صلى الله عليه و
سلم وهو يقول "سيهزم الجمع ويولون الدبر" معناه
ان الصديق القى فى قلبه داعية الهية تزهده
فى الالحاح وترغبه فى الكف عنه فعرف النبى صلى
الله عليه وسلم بفراسته انها داعية حق فخرج مستظهرا
بنصرة الله تاليا هذه الأية، ومثاله ايضا ماروى
فى قصة موت عبد الله بن ابى حين اراد النبى
صلى الله عليه وسلم ان يصلى على جنازته قال عمر
فتحولت حتى قمت فى صدره، وقلت يا رسول
الله اتصلى على هذا وقد قال يوم كذا كذا وكذا اعدد
ايامه حتى قال تأخر عنى يا عمر انى خيرت فاخترت
وصلى عليه، ثم نزلت هذه الأية "ولا تصل على
احد منهم مات ابدا" قال عمر فعجبت لى وجرأتى
على رسول الله صلى الله عليه وسلم ورسول الله
صلى الله عليه وسلم اعلم، وقد بين عمر الفرق
بين الغلبتين افصح بيان، فقال فى الغلبة
الأولى فما زلت اصوم واتصدق واعتق الخ، و
قال فى الثانية فعجبت لى وجرأتى، فانظر الفرق
بين هاتين الكلمتين، ومنها ايثار طاعة الله
تعالى على ما سواها وطرد هواها والنفرة عما
يشغل عنها كما فعل ابوطلحة الانصارى كان يصلى

سے اسکی قوت عملیہ پر علم الٰہی کا فیضان ہوتا ہے۔ نہ قوت عقلیہ پر۔ اس کی تفصیل
یہ ہے کہ جو نفس انبیاء علیہم السلام کے نفوس سے مشابہت رکھتا ہے جب
اسمیں علم الٰہی کے فیضان کی استعداد ہوتی ہے تو اگر اس کی قوت عقلیہ کو
قوت عملیہ پر سبقت ہوتی ہے تو وہ علم جو اسپر فائض ہوتا ہے فراست اور الہام
ہوتا ہے۔ اور اگر اسکی قوت عملیہ کو قوت عقلیہ پر سبقت ہوتی ہے تو وہ علم جو
اس پر فائض ہوتا ہے تو وہ علم ارادہ واقبال یا نفرت ہوتا ہے۔ اسکی مثال
وہ ہے جو بدر کے قصہ میں مروی ہے کہ نبی صلعم نے دعا میں نہایت مبالغہ
کیا یہاں تک کہ یہ کہا اے اللہ! میں تجھ کو تیرا عہد اور وعدہ یاد دلاتا ہوں
الٰہی! اگر تو چاہے تو تیری عبادت نہ کیجائے" تب ابوبکرؓ نے آپکا ہاتھ
تھام کر یہ کہا کہ بس کیجئے یا رسول اللہ! پس رسول اللہ صلعم یہ آیت پڑھتے ہوئے
خیمہ سے باہر نکلے "عنقریب کفار کی جماعت کو شکست دیدی جائیگی اور وہ پیٹھ
پھیر دینگے"۔ اس کے معنی یہ ہیں۔ کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ کے دل میں خدا کی طرف
سے خواہش پیدا ہوئی کہ نبی صلعم کو الحاح سے روکیں اور اس سے باز رہنے کی
رغبت دلائیں۔ اور نبی صلعم نے بھی اپنی فراست سے اس بات کو معلوم کر لیا
کہ یہ خواہش خدا کی ہے۔ تب خدا تعالیٰ کی مدد سے فتح کے طالب ہو کر اس آیت
کو پڑھتے ہوئے باہر نکلے۔ اور اسکی مثال وہ بھی ہے جو عبداللہ بن ابی کی
موت کے بارے میں مروی ہے کہ جب نبی صلعم نے اس کے جنازہ کی نماز
پڑھنے کا ارادہ کیا۔ تو حضرت عمرؓ فرماتے ہیں کہ میں لوٹ کر نبی صلعم کے
سامنے آکر کھڑا ہو گیا۔ اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلعم آپ اسکی نماز پڑھتے
ہیں حالانکہ اسنے اسدن ایسا کہا تھا اور اسدن ایسا کہا تھا۔ حتیٰ کہ
آپنے فرمایا۔ اے عمر! میرے پاس سے ہٹ جاؤ۔ مجھے اختیار دیا گیا ہے پس میں
نے اس بات کو اختیار کر لیا۔ اور آپنے اسکی نماز پڑھی اسکے بعد یہ آیت
نازل ہوئی "انمیں سے کوئی مرجائے تو کبھی اسکی نماز نہ پڑھ" حضرت عمرؓ کہتے
ہیں مجھ کو اپنے اوپر اور نبی صلعم پر اتنی جرات کرنے سے تعجب آتا ہے۔ حالانکہ رسول
اللہ صلعم سب سے زیادہ واقف تھے۔ اور حضرت عمرؓ نے ان دونوں غلبوں کے درمیان
فرق کو خوب اچھی طرح سے بیان کر دیا ہے۔ پس غلبۂ اولیٰ میں فرمایا پس میں
روزے رکھتا رہا، صدقہ دیتا رہا۔ اور آزاد کرتا رہا الخ اور غلبۂ ثانیہ میں
فرمایا کہ مجھے اپنے حال اور اپنی جرات پر تعجب ہوا۔ پس ان دونوں کلمات
میں جو فرق ہے اسکو دیکھنا چاہیے۔ اور از انجملہ خدا تعالیٰ کی طاعت
کو ماسوا پر اختیار کرنا اور اسکے مواقع کا دور کرنا اور جو چیزیں اسکو طاعت الٰہی سے روکتی ہیں۔ ان سے بیزار ہونا ہے جیسا کہ ابوطلحہ انصاریؓ

في حائط له فطار دبسي وطفق يتردد لا
يجد مخرجا من كثرة الاغصان والاوراق
فاعجبه ذلك فصار لايدري كم صلى فتصدق
بحائطه ؛

ومنها غلبة الخوف حتى يظهر البكاء وارتعاد
الفرائص، وكان له صلى الله عليه وسلم اذا صلى
بالليل ازيز كازيز المرجل، وقال صلى الله عليه
وسلم في سبعة يظلهم الله تعالى في ظله يوم
لا ظل الا ظله، ورجل ذكر الله تعالى خاليا ففاضت
عيناه، وقال لا يلج النار رجل بكى من خشية
الله حتى يعود اللبن في الضرع، وكان ابوبكر
رجلا بكاء لايملك عينيه حين يقرأ القرآن
وقال جبير بن مطعم سمعت النبي صلى الله
عليه وسلم يقرأ ام خلقوا من غير شئ ام هم
الخالقون، فكأنما طار قلبي ؛

واما المقامات الحاصلة للنفس من جهة
تسلط نور الايمان عليها وقهره اياها وتغيير
صفاتها الخسيسة الى الصفات الفاضلة ؛
فاولها ان ينزل نور الايمان من العقل
المتنور بالعقائد الحقة الى القلب فيزدوج
بجبلة القلب فيتولد بينهما زاجر يقهر النفس
ويزجرها عن المخالفات، ثم يتولد بينهما ندم
يقهر النفس ويأتي عليها ويأخذ بتلابيبها ثم
يتولد بينهما العزم على ترك المعاصي في
المستقبل من الزمان فيقهر النفس ويجعلها
مطمئنة باوامر الشرع ونواهيه
قال الله تبارك وتعالى
واما من خاف مقام ربه ونهى
النفس عن الهوى فان الجنة هي المأوى ؛

اپنے باغ میں نماز پڑھ رہے تھے کہ اچانک ایک جنگلی کبوتر اڑا اور باغ میں ادھر
ادھر اسے اڑنا شروع کیا اور درختوں کی ٹہنیاں اور پتے گنجان ہونے کی
وجہ سے اس کو باہر جانے کا راستہ نہیں ملتا تھا یہ بات انکو بہت بھلی معلوم
ہوئی اور اس خیال میں انکو رکعتوں کی تعداد یاد نہیں رہی تو انہوں نے
اس باغ کو صدقہ کر دیا ،

اور از انجملہ غلبۂ خوف ہے جس کے سبب آدمی کو رونا آئے اور
اسکا بدن کانپنے لگے ، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم جب رات میں نماز
پڑھتے تھے تو آپ کے سینہ سے بہ سبب گریہ کے ہانڈی کے جوش کی
طرح آواز محسوس ہوتی تھی ، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سات
اشخاص کے بارے میں فرمایا جن کو خدا تعالیٰ اس روز اپنے سایہ
میں رکھے گا جس روز اس کے سایہ کے سوا کوئی اور سایہ نہ ہوگا ان
وہ شخص جس نے اللہ تعالیٰ کو تنہائی میں یاد کیا اور اس کی آنکھیں
بھر آئیں " اور آپ نے فرمایا " جو شخص خوف الٰہی سے رویا ہے وہ
آگ میں نہیں جائیگا جبتک کہ دودھ پستان میں لوٹ کر نہ آئے
اور حضرت ابوبکر صدیق رض بہت رونے والے شخص تھے قرآن شریف
پڑھتے تھے انکی آنکھیں انکے اختیار میں نہیں رہتی تھیں ، جبیر بن مطعم
کہتے ہیں کہ میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ آیت پڑھتے سنا :
ام خلقوا من غیر شئ ام ھم الخالقون ، اس کے سنتے
ہی میرا دل ڈر گیا ،

اور وہ مقامات جو نفس کو نور ایمان کے اس پر غالب ہونے اور
اس کی صفاتِ خسیسہ کو صفات فاضلہ کے بدلنے کے اعتبار سے
حاصل ہوتے ہیں ان میں سے پہلا مقام یہ ہے کہ نور ایمان اس
عقل سے جو عقائدِ حقہ سے منور ہے نازل ہوکر قلب پر آئے اور
جبلتِ قلبی کے ساتھ اتصال پیدا کرے تب ان سے ایک
زاجر پیدا ہو جو نفس کو مغلوب کرے اور اسکو مخالفات سے روکے
پھر ان سے ایک ندامت پیدا ہو جو نفس کو مقہور کرے اور اس کو
اپنے قابو میں کرے اور اس کی باگیں پکڑے ، پھر ان سے زمانہ آئندہ
میں گناہ ترک کرنے کا عزم پیدا ہو اور وہ نفس پر غالب ہوکر شرع
کے اوامر و نواہی سے اس کو مطمئن کر دے ، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اور لیکن

اقول اما قوله من خاف فبيان لاستنارة العقل بنور الايمان و نزول النور منه الى القلب وذلك لان الخوف له مبتدأ ومنتهى، فمبتدؤه معرفة الخوف منه وسطوته، وهذا محله العقل ومنتهاه فزع وقلق ودهش، وهذا محله القلب، واما قوله ونهى النفس فبيان لنزول النور المخالط لوكالة القلب الى النفس وقهره اياها وزجره لها ثم انقهارها وانزجارها تحت حكمه، ثم ينزل من العقل نور الايمان مرة اخرى ويزدوج بجبلة القلب فيتولد بينهما اللجأ الى الله، ويفضي ذلك الى الاستغفار والانابة، والاستغفار يفضي الى الصقالة، قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان المؤمن اذا اذنب كانت نكتة سوداء في قلبه فان تاب واستغفر صقل قلبه فان زاد زادت حتى يعلو قلبه فذلكم الران الذي ذكر الله تعالى كلا بل ران على قلوبهم ما كانوا يكسبون ؛

اقول اما النكتة السوداء فظهور ظلمة من الظلمات البهيمية واستتارة نور من الانوار الملكية، واما الصقالة فضوء يفاض على النفس من نور الايمان، واما الران فغلبة البهيمية وكمون الملكية رأسا، ثم يتكرر نزول نور الايمان ودفعه المهاجس النفسانية فكلما هجس خاطر المعصية من النفس نزل بازائه نور فدمغ الباطل ومحاه، قال صلى الله عليه وسلم ضرب الله مثلا صراطا مستقيما وعن جنبتي

جس شخص نے اپنے رب کے سامنے کھڑے ہونے کا خوف کیا اور نفس کو خواہش سے روکا پس بلاشبہ اس کا ٹھکانا جنت میں ہو گیا

میں کہتا ہوں اللہ تعالیٰ کا یہ قول "من خاف" عقل کے نور ایمان کے ساتھ منور ہونے کا اور اس کی وجہ یہ ہے کہ خوف کے لئے ایک ابتداء ہے اور ایک انتہاء ہے پس اس کی ابتداء خدا تعالیٰ کا خوف اور اس کے غلبہ کا معلوم کرنا ہے اور اس کا محل عقل ہے اور اس کی انتہاء پریشانی اور اضطراب اور دہشت ہے اور اس کا محل قلب ہے اور اللہ تعالیٰ کا قول "ونہی النفس" اس بات کا بیان ہے کہ یہ نور جو قوت قلب سے مخلوط ہے نفس کی طرف نازل ہوتا ہے اور اس پر غالب ہوتا ہے اور اس کو روکتا ہے پھر یہ نفس اس کا فرمانبردار اور مطیع ہو جاتا ہے پھر عقل سے نور ایمان دوسری مرتبہ قلب کی طرف نازل ہوتا ہے اور جبلت قلبی کے ساتھ اتصال پیدا کرتا ہے پھر ان دونوں سے خدا تعالیٰ کی طرف التجاء پیدا ہوتی ہے اور وہ استغفار اور توجہ کا سبب بنتی ہے اور استغفار سے دل کے زنگ کی صفائی ہوتی ہے، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "مومن جب گناہ کرتا ہے تو اسکے دل پر سیاہ نقطہ ہو جاتا ہے پس اگر وہ توبہ اور استغفار کرتا ہے تو اس کا دل صاف ہو جاتا ہے اور اگر وہ اور گناہ کرتا ہے تو وہ سیاہی زیادہ ہو جاتی ہے یہانتک کہ تمام دل پر غالب آجاتی ہے پس یہ وہ میل ہے جس کا اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں ذکر فرمایا ہے" کلا بل ران علےٰ قلوبہم ما کانوا یکسبون،

(ان کے دلوں پر ان کے اعمال بد کا زنگ چڑھ گیا ہے)

میں کہتا ہوں پس سیاہ نقطہ بہیمیت کی ظلمتوں میں سے ایک ظلمت کا ظاہر ہونا اور انوار ملکیہ میں سے ایک نور کا پوشیدہ ہونا ہے اور اس نقطہ کا صاف ہونا ایک روشنی ہے جو نور ایمانی سے نفس پر فائز ہوتی ہے اور اس میں میل ہونا بہیمیت کا غالب ہونا اور ملکیت کا بالکل پوشیدہ ہو جانا ہے پھر نور ایمانی کا بار بار نزول ہوتا ہے اور خواہشات نفسانی بار بار دفع ہوتے رہتے ہیں پس جب نفس میں کسی گناہ کا وسوسہ پیدا ہوتا ہے تو اس کے مقابلہ میں نور نازل ہو کر اس باطل کو مٹا دیتا ہے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "اللہ تعالیٰ نے

الصراط سوران فيهما ابواب مفتحة وعلى
الابواب ستور مرخاة وعند رأس الصراط
داع يقول استقيموا على الصراط ولا تعوجوا
وفوق ذلك داع يدعو كلما هم عبد ان يفتح
شيئا من تلك الابواب قال ويحك لا تفتحه
فانك ان تفتحه تلجه، ثم فسره فاخبر ان
الصراط هو الاسلام وان الابواب المفتحة
محارم الله وان الستور المرخاة حدود
الله وان الداعي على رأس الصراط هو القرآن
وان الداعي من فوقه هو واعظ الله في
قلب كل مؤمن.

اقول بين النبي صلى الله عليه وسلم
ان هنالك داعيين داعيا على رأس الصراط
وهو القرآن، والشريعة لا يزال يدعو الى سبيل
الصراط المستقيم بنسق واحد وداعيا
فوق رأس السالك يراقبه كل حين
كلما هم بمعصية صاح عليه، وهو الخاطر
المنبجس من القلب المتولد من بين
جبلة القلب والنور الفائض عليه من
العقل المتنور بنور القرآن وانما هو بمنزلة
شرر ينقدح من الحجر دفعة بعد دفعة.
وربما يكون من الله تعالى لطف ببعض
عباده باحداث لطيفة غيبية تحول بينه
وبين المعصية وهو البرهان المشار اليه
في قوله تبارك وتعالى ولقد همت به
وهم بها لولا ان رأى برهان ربه.
هذا كله مقام توبة، وانه لم مقام
التوبة وصار ملكة راسخة في
النفس ثم اضمحلالا عند احضار

ایک مثال بیان فرمائی کہ ایک سیدھا راستہ ہے اور اس راستہ
کے دونوں جانب دو دیواریں ہیں جن میں کھلے ہوئے دروازے
ہیں اور ان دروازوں پر پردے لٹکے ہوئے ہیں اور اس راستہ
کے سرے پر ایک پکارنے والا یہ کہہ رہا ہے "راستہ پر سیدھے چلو
ادھر ادھر نہ پھرو" اور اس پکارنے والے کے اوپر ایک اور پکار
نے والا ہے کہ جب کوئی بندہ ان دروازوں میں سے کسی دروازہ
کو کھولنے کا قصد کرتا ہے تو وہ پکار کر کہتا ہے تجھ پر افسوس ہے
تو اس دروازہ کو مت کھول اگر تو اس کو کھولیگا تو اس میں جا پڑیگا
پھر نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس مثال کی تفسیر بیان کی اور
بتلایا کہ وہ راستہ اسلام ہے اور وہ کھلے ہوئے دروازے
اللہ تعالیٰ کی محارم ہیں اور وہ پڑے ہوئے پردے اللہ تعالیٰ
کی حدود ہیں اور راستہ کے سرے پر پکارنے والا قرآن کریم ہے
اور اسکے آگے جو اور پکارنیوالا ہے وہ اللہ تعالیٰ کی طرف کا واعظ ہے
جو ہر مومن کے دل میں موجود ہے۔

میں کہتا ہوں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا کہ یہاں دو پکارنے
والے ہیں ایک تو راستہ کے سرے پر پکارنیوالا ہے اور وہ قرآن اور شریعت
ہے جو ہمیشہ ایک طرز پر بندہ کو راہ راست کی طرف پکارتے ہیں اور ایک
پکارنیوالا چلنے والے کے سر پر ہے جو ہر وقت اس کی نگہبانی کرتا ہے جب وہ
کسی گناہ کا قصد کرتا ہے تو وہ پکارنیوالا اس پر چیختا ہے اور وہ خاطر ہے
جو قلب سے اٹھتا ہے اور جبلت قلب اور اس نور سے پیدا ہوتا ہے جو عقل
منور بنور قرآنی کی جانب سے قلب پر فائض ہوتا ہے اور اس کا حال
اس پتنگے کا سا ہے جو بار بار کسی پتھر سے چمکتا ہے۔ اور کبھی کبھی خدا تعالیٰ
کی طرف سے بعض بندوں پر یہ مہربانی ہوتی ہے کہ وہ لطیفہ غیبی پیدا
کر دیتا ہے جو اس شخص کے اور اس کے گناہ کے درمیان حائل ہو جاتا
ہے اور یہ وہ برہان ہے جس کی طرف اس آیت میں اشارہ ہے "البتہ
اس عورت نے یوسفؑ کا قصد کیا اور یوسفؑ اس عورت کا قصد
کرتے اگر اپنے رب کی برہان نہ دیکھتے" اور یہ سب مقام توبہ ہے
اور جب مقام توبہ کامل ہو جاتا ہے اور نفس کے اندر وہ ایک ملکہ
راسخ ہو جاتا ہے تو اس سے خدا تعالیٰ کی عظمت پیش نظر رکھنے

رجلال الله لا يغيرها مغير سميت حياءً والحياء في اللغة انحجام النفس عما يعيبه الناس في العادة فنقله الشرع الى ملكة راسخة في النفس تماع بها بين يدى الله كما ينماع الملح في الماء ولا ينقاد بسببها للخواطر المائلة الى المخالفات ۞

قال صلى الله عليه وسلم الحياء من الايمان، ثم فسر الحياء فقال من استحيا من الله حق الحياء فليحفظ الرأس وما وعى وليحفظ البطن وما حوى وليذكر الموت والبلى ومن اراد الأخرة ترك زينة الدنيا من فعل ذلك فقد استحيا من الله حق الحياء ۞

اقول قد يقال في العرف للانسان المنقبض من بعض الافعال لضعف في جبلته انه حيى، وقد يقال للرجل صاحب المروءة يرتكب ما يفشو لاجله القالة انه حيى، وليسا من الحياء المعدود من المقامات في شيء، فعرف النبي صلى الله عليه وسلم المعنى المراد بتعيين افعال تنبعث منه والسبب الذى يجلبه ومجاورة الذى يلزمه في العادة، فقوله فليحفظ الراس الخ بيان للافعال المنبجسة من ملكة الحياء المراد مما هو من جنس ترك المخالفات، وقوله وليذكر الموت بيان لسبب استقراره في الانفس

کے وقت ایسا اضمحلال پیدا ہوتا ہے جس کو کوئی تبدیل کرنیوالی چیز بدل نہیں سکتی اور اس کا نام حیاء ہے اور لغت میں حیاء کے معنی نفس کا ان چیزوں سے باز رہنا ہے جن کو لوگ عادۃً معیوب سمجھتے ہیں پس شریعت نے لغت سے نقل کرکے حیاء اس ملکہ کا نام رکھا ہے جو نفس کے اندر راسخ ہوتا ہے جس کی وجہ سے انسان خدا تعالےٰ کے سامنے اس طرح گھلتا ہے جس طرح نمک پانی میں گھلتا ہے اور اس کی وجہ سے انسان ان خواطر کا پابند نہیں ہوتا جو مخالف شرع چیزوں کی طرف مائل ہیں، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "حیاء جزو ایمان ہے" پھر حیاء کی تفسیر کی اور فرمایا "جو شخص اللہ تعالےٰ سے کامل حیاء کرتا ہے تو اس کو لازم ہے کہ اپنے سر کو اور جو چیزیں سر کے اندر ہیں ان کی حفاظت کرے اور اپنے شکم کی اور ان چیزوں کی جو اس کے اندر ہیں حفاظت کرے اور موت اور بوسیدہ ہونے کو یاد کرے اور جو آخرت کا ارادہ کرے وہ زینت دنیا کو ترک کرے پس جس شخص نے ایسا کیا اس نے خدا تعالیٰ سے پوری حیاء کی۔"

میں کہتا ہوں عرف میں کبھی اس شخص کو جو اپنی ضعف جبلی کی وجہ سے بعض افعال سے باز رہتا ہے حیادار کہدیتے ہیں اور کبھی صاحب مروت آدمی کو جو ایسی باتوں سے بچتا ہے جن سے لوگوں میں اسکا چرچا ہو حیادار کہدیتے ہیں حالانکہ ان دونوں شخصوں کا اس حیاء سے جو مقامات میں شمار کیجاتی ہے کچھ حصہ نہیں ہے پس نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے معنی مقصود کو ان افعال کی تعیین سے جو حیاء سے پیدا ہوتے ہیں اور اس کے سبب سے جس سے وہ پیدا ہوتا ہے اور اس کے مجاور سے جو عادۃً اس کو لازم ہوتا ہے بیان فرمادیا پس نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمانا "پس وہ اپنے سر کو بچائے" الخ ان افعال کا بیان ہے جو اس حیاء کے ملکہ سے پیدا ہوتے ہیں جو مخالف چیزوں کے ترک کرنے کے قبیل سے ہے، اور آپ کا یہ فرمانا "اور وہ موت کو یاد کرے" نفس کے اندر حیاء کے استقرار کے سبب کو بیان کرتا ہے اور آپ کا یہ فرمانا "جو آخرت کا ارادہ کرے" حیاء کے اس مجاور کو بیان کرتا ہے جس کو زہد کہتے ہیں کیونکہ حیاء زہد سے خالی نہیں

وقوله من اراد الآخرة بيان لمجاورة الذى هو الزهد، فان الحياء لا يخلو عن الزهد، فاذا تمكن الحياء من الانسان نزل نور الايمان ايضا وخالط جبلة القلب، ثم انحدر الى النفس فصدها عن الشبهات، وهذا هو الورع، قال صلى الله عليه وآله وسلم الحلال بين والحرام بين وبينهما امور مشتبهات لا يعلمها كثير من الناس فمن اتقى الشبهات استبرأ لعرضه ودينه ومن وقع فى المشتبهات وقع فى الحرام وقال دع ما يريبك الى ما لا يريبك فان الصدق طمانينة وان الكذب ريبة، وقال لا يبلغ العبد ان يكون من المتقين حتى يدع ما لا باس به حذرا لما به بأس ؛

اقول قد يتعارض فى المسألة وجهان وجه اباحة ووجه تحريم اما فى اصل مأخذ المسألة من الشريعة كحديثين متعارضين قياسين متخالفين، واما فى تطبيق صورة الحادثة بما تقرر فى الشريعة من حكمى الاباحة والتحريم فلا يصفو ما بين العبد وبين الله الا بترك، والاخذ بما لا اشتباه فيه فاذا تحقق الورع نزل نور الايمان ايضا وخالطه جبلة القلب، فانكشف قبح الاشتغال بما يزيد على الحاجة لانه يصده عما هو بسبيله، فانحدر الى النفس فكفها عن طلبه، قال صلى الله عليه وسلم من حسن اسلام المرء تركه ما لا يعنيه ؛

اقول كل شغل بما سوى الله نكتة

ہوتی پس جب حیا انسان کے اندر جگہ پکڑ جاتی ہے تو نور ایمان بھی عقل سے قلب پر نازل ہوتا ہے اور جبلت قلبی کے ساتھ مخلوط ہو جاتا ہے پھر نفس کی طرف اتر کر اس کو شبہات سے روک دیتا ہے اور اسی کو ورع کہتے ہیں، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "حلال بھی ظاہر ہے اور حرام بھی ظاہر ہے اور ان کے درمیان مشتبہ امور ہیں جن کو بہت سے لوگ نہیں جانتے پس جو شخص شبہات سے بچ گیا اس نے اپنی آبرو اور دین کو بچا لیا اور جو شبہات میں پڑا وہ حرام میں پڑ گیا" اور آپ نے فرمایا "شک والی چیز کو چھوڑ کر غیر شک والی چیز کو اختیار کر کیونکہ صدق اطمینان ہے اور کذب شک ہے" اور آپ نے فرمایا "بندہ متقین کے درجہ کو نہیں پہنچتا جب تک کہ ان چیزوں کو جن میں کوئی مضائقہ نہیں ان چیزوں کے خوف سے جن میں مضائقہ ہے نہ چھوڑ دے"

میں کہتا ہوں کبھی ایک مسئلہ میں دو وجہ متعارض ہو جاتی ہیں ایک وجہ اباحت کی ہوتی ہے اور ایک وجہ تحریم کی، یا تو یہ تعارض شریعت کی طرف سے اس مسئلہ کے اصل ماخذ میں ہوتا ہے جیسے دو حدیثیں متعارض یا دو قیاس مخالف ہوتے ہیں یا تعارض حادثہ کی صورت کے اس اباحت و تحریم کے حکم کے ساتھ جو شریعت میں مقرر ہے مطابق کرنے میں ہوتا ہے پس ایسے وقت میں خدا تعالیٰ اور بندہ میں بغیر اس چیز کے ترک کرنے کے اور جس میں اشتباہ نہیں اس کے اختیار کرنے کے صفائی نہیں ہوتی، پس جب ورع پایا جاتا ہے تو نور ایمان بھی نازل ہوتا اور جبلت قلبی اس کو مخلوط ہو جاتی ہے پھر جو چیز حاجت سے زائد ہیں ان میں مشغول ہونے کی قباحت اس پر منکشف ہو جاتی ہے کیونکہ وہ چیزیں اس کو مقصود اصلی سے روکتی ہیں پھر نور نفس کی طرف نازل ہوتا ہے اور ایسی چیزوں کی طلب سے نفس کو باز رکھتا ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "آدمی کے اسلام کی خوبی اس میں ہے کہ بیفائدہ چیزوں کو چھوڑ دے"

میں کہتا ہوں خدا تعالیٰ کے علاوہ ہر شغل نفس -

سوداء فی مرآۃ النفس الا ان ما لا بد له منه فی حیاته اذا کان بنیة البلاغ معفو عنه واما سوی ذلك فواعظ الله فی قلب المؤمن یامر بالکف عنه، قال صلی الله علیه وآله وسلم الزهادة فی الدنیا لیست بتحریم الحلال ولا اضاعة المال ولکن الزهادة فی الدنیا ان لا تکون بما فی یدك اوثق منك بما فی یدی الله، وان تکون فی ثواب المصیبة اذا انت اصبت بها ارغب منك فیها لو انها ابقیت لك ۔

اقول قد یحصل للزاهد فی الدنیا غلبة تحمله علی عقائد وافعال ما هی محمودة فی الشرع مما لیس بمحمود، فبین النبی صلی الله علیه وسلم من محال الزهد ما هو محمود فی الشرع مما لیس بمحمود، فالرجل اذا انکشف علیه قبح الاشتغال بالزائد علی الحاجة فکرهه کما یکره الاشیاء الضارة بالطبع ربما یؤدیه ذلك الی التعمق فیه فیعتقد مؤاخذة الله علیه فی صراح الشریعة، وهذه عقیدة باطلة لان الشرع نازل علی دستور الطبائع البشریة، والزهد نوع انسلاخ عن الطبیعة البشریة وانما ذلك امر الله فی خاصة نفسه تکمیلا لمقامه ولیس بتکلیف شرعی، وربما یؤدیه الی اضاعة المال والرمی به فی البحار والجبال، وهذه غلبة لم یصححها الشرع ولم یعتبرها منصة لظهور احکام

آئینہ پر سیاہ دھبہ ہے بجز ان اشغال کے جو زندگی میں ضروری ہیں جبکہ اس نیت سے ان میں مشغول ہو کہ وہ منزل مقصود تک پہنچانے والے ہیں تو ان کے لئے معافی ہے اور ان کے علاوہ جتنی چیزیں ہیں تو اللہ تعالیٰ کا واعظ جو مومن کے قلب میں ہوتا ہے ان سے منع کرتا ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "دنیا کا زہد حلال کو حرام کرنے میں اور مال کو ضائع کرنے میں نہیں ہے بلکہ دنیا کا زہد یہ ہے کہ جو چیز تیرے ہاتھ میں ہے اس کا تجھ کو اس چیز سے زیادہ بھروسہ نہ ہو جو خدا تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے اور یہ کہ جب تجھ کو کوئی مصیبت پہنچے تو اس مصیبت کے ثواب میں اگر وہ مصیبت تیرے لئے باقی رکھی جائے تو تجھ کو زیادہ رغبت ہو"۔

میں کہتا ہوں زاہد کو کبھی دنیا میں ایک ایسا غلبہ حاصل ہوتا ہے جس سے وہ ان عقائد وافعال پر آمادہ ہوتا ہے جو شریعت میں محمود ہیں اور ان عقائد وافعال کو ترک کرتا ہے جو محمود نہیں ہیں پس نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے زہد کا موقع بیان کر دیا کہ یہ شریعت میں محمود ہے اور یہ غیر محمود ہے پس جب کسی شخص پر حاجت سے زیادہ چیزوں میں مشغول ہونے کی قباحت منکشف ہو جاتی ہے اور وہ ان چیزوں کو ایسا برا سمجھتا ہے جیسے اپنے مقتضائے طبع کے اعتبار سے ضرر پہنچانے والی اشیا کو برا سمجھتا ہے تو بسا اوقات وہ شخص ان چیزوں میں تعمق کرنے لگتا ہے اور اس کو اس بات کا اعتقاد ہو جاتا ہے کہ ظاہر شرع کے اعتبار سے اللہ تعالیٰ اس سے مؤاخذہ کریگا حالانکہ یہ عقیدہ باطل ہے کیونکہ شرع طبائع بشری کے دستور کے موافق نازل ہوئی ہے اور زہد ایک قسم کا طبیعت بشری سے الگ ہونا ہے اور وہ خاص اسکے نفس کے لئے بہ نظر اسکے مقام کی تکمیل کے حکم الٰہی ہے اور وہ تکلیف شرعی نہیں ہے اور کبھی کبھی وہ مال کے ضائع کرنے پر آمادہ کر دیتا ہے اور وہ دریاؤں اور پہاڑوں میں اس مال کو پھینک دیتا ہے اور یہ ایسا غلبہ ہے جس کو شریعت صحیح نہیں کہتی، اور نہ ہی شرع نے اس غلبہ کو احکام زہد کے ظاہر ہونے کا مقام گردانا ہے، بلکہ شرع نے جس کو احکام زہد کے

الزهد بل الذي اعتبره الشرع منصة شيئان احدهما الزاهد الذي لم يحصل بعد فلا يتكلف في طلبه اعتمادا على ما وعد الله من البلاء في الدنيا والثواب في الآخرة، وثانيهما الشئ الذي فات من يده فلا يتبعه نفسه ولا يتأسف عليه ايمانا بما وعد الله الصابرين الفقراء

واعلم ان النفس مجبولة على اتباع الشهوات لا تزال على ذلك الا ان يبهرها نور الايمان وهو قول يوسف عليه السلام وما ابرئ نفسي ان النفس لامارة بالسوء الا ما رحم ربي فلا يزال المؤمن طول عمره في مجاهدة نفسه باستنزال نور الله فكلما هاجت داعية نفسانية لجأ الى الله وتذكر جلال الله وعظمته وما اعد للمطيعين من الثواب وللعصاة من العذاب، فانقدح من قلبه وعقله خاطر حق يدمغ خاطر الباطل فيصير كأن لم يكن شيئا مذكورا الا ان الفرق بين العارف والمستانف غير قليل، وقد بين النبي صلى الله عليه وسلم المدافعة بين الخاطرين وغلبة خاطر الحق على خاطر الباطل وانقياد النفس للحق اذا كانت مطمئنة متادبة باداب العقل المتنور بنور الايمان وبغيها عليه واباءها منه اذا كانت عصية ابية بما ضرب في مسألة البخل والجود من مثل جنتين من حديد احداهما سابغة والاخرى ضيقة، قال صلى الله عليه وسلم

ظاہر ہونے کا مقام گردانا ہے وہ دو چیزیں ہیں ایک تو یہ کہ جو چیز حاجت سے زیادہ ہے اور اس شخص کو ہنوز حاصل نہیں ہوئی ہے تو وہ شخص اس کے طلب کرنے کی تکلیف نہ اٹھائے بلکہ اس وعدہ الٰہی پر اعتماد کرے کہ دنیا میں جو تکلیف پہنچے گی آخرت میں اس کا ثواب ملیگا، دوسری یہ ہے کہ جو چیز اس کے ہاتھ سے جاتی رہے تو اپنے دل کو اس کے پیچھے نہ لگائے اور نہ اس پر افسوس کرے بلکہ اس وعدہ الٰہی پر یقین کرے جو صابرین اور فقراء کے لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔

واضح ہو کہ نفس کی یہ جبلی بات ہے کہ وہ خواہشات کی پیروی کرتا رہتا ہے یہانتک کہ نورِ ایمانی اس میں ظاہر ہو جیسا کہ حضرت یوسف علیہ السلام فرماتے ہیں "میں اپنے نفس کو بری نہیں کرتا ہوں بیشک نفس برائی کا حکم دیتا ہے مگر ہے میرا رب رحم کرے" پس مؤمن تمام عمر نورِ الٰہی کا نزول طلب کرنے میں نفس سے مجاہدہ کرتا رہتا ہے پس جب کوئی نفسانی خواہش جوش میں آتی ہے تو خدا کی طرف رجوع کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے جلال اور اس کی عظمت کو اور فرمانبرداروں کے لئے ثواب اور نافرمانوں کے لئے جو عذاب مقرر کیا ہے اس کو یاد کرتا ہے پس اس کے قلب اور عقل سے ایک خیال حق پیدا ہوتا ہے جو باطل خیال کو مٹا دیتا ہے اور وہ باطل خیال كَأَنْ لَمْ يَكُنْ اور معدوم ہو جاتا ہے مگر یہ کہ عارف میں اور نئے سرے سے توبہ کرنے والے میں بڑا فرق ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے دونوں خطروں کی باہم مدافعت اور خیال حق کا خیال باطل پر غلبہ اور نفس کا حق کے لئے فرمانبردار ہونا جبکہ نفس مطمئنہ ہو اور اس عقل کے آداب سے مؤدب ہو جو نورِ ایمانی سے منور ہو رہی ہے اور نفس کا حق سے بغاوت کرنا اور اس سے سرکشی کرنا جبکہ نفس عاصی اور منکر ہو بخل اور جود کے مسئلہ میں لوہے کی دو زرہوں کی مثال دیکر کہ ان میں سے ایک ٹھیک اور دوسری تنگ ہے بیان فرمایا ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:- بخیل اور صدقہ دینے والے کی

مثل البخيل والمتصدق كمثل رجلين عليهما جنتان من حديد وقد اضطرت ايديهما الى ثديهما وتراقيهما فجعل المتصدق كلما تصدق بصدقة انبسطت عنه وجعل البخيل كلما هم بصدقة قلصت واخذت كل حلقة بمكانها ؛

اقول الرجل الذى اطمأنت نفسه جبلة اوكسبا فخاطر الحق يملك نفسه ويقهرها اول مايبدو، والرجل الذى عصت نفسه وابت فخاطر الحق لايؤثر فيها بل ينبو، وقد بين الله تعالى فى القرآن العظيم تنور العقل بنور الايمان وفيضان نوره على النفس حيث قال ان الذين اتقوا اذا مسهم طائف من الشيطان تذكروا فاذا هم مبصرون ؛

اقول الشيطان يشرف على باطن الانسان من قبل كوة شهوة النفس فيدخل عليه داعية المعصية فان تذكر جلال ربه وخشع له تولد منه نور فى العقل وهو الابصار، ثم ينحدر الى القلب والنفس فيدفع الداعية ويطرد الشيطان قال الله تبارك وتعالى وبشر الصابرين الذين اذا اصابتهم مصيبة قالوا انا لله وانا اليه راجعون اولئك عليهم صلوات من ربهم ورحمة واولئك هم المهتدون ؛

اقول قوله تعالى انا لله اشارة الى نزول خاطر الحق، وقوله صلوات من ربهم ورحمة اشارة الى بركات يثمرها الصبر من نورانية النفس وتشبهها

مثال ان دو شخصوں کی سی ہے جو لوہے کی زرہیں پہنے ہوئے ہیں اور ان دونوں کے ہاتھ سینے اور گلے کی طرف جکڑے ہوئے ہیں پس صدقہ کرنے والا جب کچھ صدقہ کرتا ہے تو وہ زرہ کھیل جاتی ہے، اور بخیل جب صدقہ کرنے کا قصد کرتا ہے تو وہ زرہ تنگ ہو جاتی ہے اور ہر کڑی اپنی جگہ پکڑ لیتی ہے،

میں کہتا ہوں جس شخص کا نفس جبلی طور سے یا کسبی طور سے مطمئن ہو جاتا ہے تو خاطر حق ظاہر ہوتے ہی اس کے نفس کا مالک ہو جاتا ہے اور اس پر غالب ہو جاتا ہے اور جس شخص کا نفس عاصی اور منکر ہوتا ہے تو خاطر حق اس میں اثر نہیں کرتا بلکہ اس سے دور ہو جاتا ہے اور اللہ تعالےٰ نے قرآن عظیم میں عقل کا نور ایمانی سے منور ہونے اور پھر اسکے نور کا نفس پر فیضان ہونے کو بیان کیا ہے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "متقی لوگوں کی جب شیطان کی طرف سے پھرنے والا چھو جاتا ہے تو وہ ہوشیار ہو جاتے ہیں پھر ناگاہ ان کو سوجھ ہو جاتی ہے"

میں کہتا ہوں شہوت نفس کے روزن سے شیطان انسان کے باطن پر جھانکتا ہے اور اس کے دل میں معصیت کی خواہش پیدا کر دیتا ہے پھر اگر بندہ جلال الٰہی کو یاد کرکے ڈر جاتا ہے تو اس سے عقل میں نور پیدا ہوتا ہے اور یہی ابصار ہے پھر وہ نور دل اور نفس کی طرف اترتا ہے پس اس خواہش کو دور کر دیتا ہے اور شیطان کو دفع کر دیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "اور صبر کرنے والوں کو خدا کی خوشنودی کی بشارت سنا دو، ان لوگوں پر جب کوئی مصیبت واقع ہوتی ہے تو کہتے ہیں کہ ہم خدا ہی کا مال ہیں اور اسی کی طرف لوٹ کر جانے والے ہیں، یہی لوگ ہیں جن پر ان کے پروردگار کی مہربانی اور رحمت ہے اور یہی سیدھے رستے پر ہیں"

میں کہتا ہوں اللہ تعالیٰ کا قول "اِنَّا لِلّٰہِ" خاطر حق کے نزول کی طرف اشارہ ہے اور اللہ تعالیٰ کا قول "صَلَوٰتٌ مِّن رَّبِّہِمْ وَرَحْمَۃٌ" ان برکات کی طرف اشارہ ہے جن کو صبر نفس کی نورانیت

ہے اور نفس کی کدورت کے ساتھ مشابہ ہونے سے پیدا کرتا ہے

بالسلكوت، وقال تعالى ما اصاب من مصيبة الا باذن الله ومن يؤمن بالله يهد قلبه الآية

اقول قوله باذن الله اشارة الى معرفة القدر، وقوله ومن يؤمن بالله اشارة الى نزول الخاطر من العقل الى القلب و النفس، ومن احوال النفس الغيبة و هي ان تغيب عن شهواتها كما قال عامر ابن عبد الله ما ابالي امرأة رأيت ام حائطا وقيل للاوزاعي رأينا جاريتك الزرقاء في السوق، فقال ازرقاء هي؟ ومن احوالها المحق، وهو ان تغيب من الاكل والشرب مدة لا تغيب فيها عادة لميل نفسها الى جانب العقل وامتلاء العقل بنور الله تعالى، واجل من هذا واتم ان ينزل نور الله الى النفس فيقوم مقام الاكل والشرب، وهو قوله صلى الله عليه وسلم اني لست كهيئتكم اني ابيت عند ربي يطعمني ويسقيني.

واعلم ان القلب متوسط بين العقل والنفس فقد يتسامح وينسب جميع المقامات او اكثرها اليه، وقد ورد على هذا الاستعمال آيات واحاديث كثيرة فلا تغفل عن هذه النكتة.

واعلم ان مدافعة نور الايمان لكل نوع من دواعي النفس البهيمية والقلب السبعي يسمى باسم، وقد نوه النبي صلى الله عليه وسلم باسم كل ذلك ووصفه فاذا حصل للعقل ملكة في انقياد خواطر الحق منه وللنفس ملكة في قبول تلك

اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "اور کوئی مصیبت نہیں پہنچتی مگر خدا تعالیٰ کے حکم سے اور جو شخص خدا تعالیٰ پر ایمان لاتا ہے خدا تعالیٰ اس کے دل کو ہدایت دیتا ہے" الآیہ۔

میں کہتا ہوں اللہ تعالیٰ کا قول "باذن اللہ" تقدیر کی معرفت کی طرف اشارہ ہے، اللہ تعالیٰ کا قول "ومن یؤمن باللہ" عقل سے قلب اور نفس کی طرف خاطر حق کے نازل ہونے کی طرف اشارہ ہے، اور منجملہ احوالِ نفس کے غیبت ہے اور اس کے یہ معنی ہیں کہ نفس اپنی خواہشات سے غائب ہو جائے جیساکہ عامر بن عبد اللہ کہتے ہیں "مجھے کچھ توجہ نہیں ہوتی کہ میں نے عورت کو دیکھا یا دیوار کو" اور امام اوزاعی سے کسی نے کہا کہ ہم نے تمہاری باندی زرقاء کو بازار میں دیکھا، انہوں نے فرمایا کیا وہ زرقاء تھی؟ اور منجملہ احوال نفس کے محق ہے اور یہ حالت یہ ہے کہ آدمی ایک مدت تک جس میں عادۃً کھانے پینے سے آدمی بے خبر نہیں رہ سکتا اس وجہ سے غافل رہے کہ اس کا نفس عقل کی جانب متوجہ ہو گیا ہے اور اس کی عقل نور الٰہی سے لبریز ہو گئی ہے اور اس سے بڑھکر اور کامل یہ ہے کہ نور الٰہی نفس کی طرف نازل ہو کر کھانے اور پینے کے قائم مقام ہو جائے چنانچہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "میرا حال تمہارا سا نہیں ہے میں اپنے پروردگار کے پاس شب بسر کرتا ہوں وہ مجھے کھلاتا اور پلاتا ہے"۔

واضح ہو کہ قلب، عقل اور نفس کے مابین ہے پس کبھی تسامح کے طور پر جمیع مقامات یا اکثر مقامات کو قلب کی طرف منسوب کر دیا جاتا ہے اور اس استعمال پر آیات اور بہت سی احادیث وارد ہیں پس اس نکتہ سے غافل نہیں ہونا چاہئے۔

اور واضح ہو کہ نفس بہیمی اور قلب سبعی کی خواہشوں میں سے ہر قسم کی خواہش کے لئے نور ایمانی کی جو مدافعت ہوتی ہے اس کا نام جدا ہوتا ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان اقسام میں سے ہر ایک کے نام اور اس کے وصف پر مطلع فرمایا ہے پس جب عقل کو خواطر حق کے روشن ہونے میں ملکہ اور نفس کو ان خواطر کے قبول کرنے میں ملکہ

لخواطر كان ذلك مقاما، فملكة مدافعة اعية الجزع تسمى صبرا على المصيبة، و لذا مستقره القلب، وملكة مدافعة لدعة والفراغ تسمى اجتهادا وصبرا على لطاعة، وملكة مدافعة داعية مخالفة لحدود الشريعة تهاونا لها او ميلا الى ضدادها تسمى تقوى، وقد تطلق التقوى لى جميع مقامات اللطائف الثلاث ل على اعمال تنبعث منها ايضا، وعلى لذا الاستعمال الاخير قوله تعالى هدى لمتقين الذين يؤمنون بالغيب، وملكة ن افعة داعية الحرص تسمى قناعة، و لكة مدافعة داعية العجلة تسمى تانيا، ملكة مدافعة داعية الغضب تسمى حلما هذه مستقرها القلب، وملكة مدافعة عية شهوة الفرج تسمى عفة، وملكة افعة داعية التشدق والبذاء تسمى صمتا وعيا، وملكة مدافعة داعية غلبة ذا الظهور تسمى خمولا، وملكة ن افعة داعية التلون في الحب والبغض يرهما تسمى استقامة، ودون ذلك اء كثيرة ولمدافعتها اسامي، ومبحث ذلك في الاخلاق من هذا الكتاب ان شاء الله

## من ابواب ابتغاء الرزق

اعلم ان الله تعالى لما خلق الخلق وجعل معايشهم في الارض واباح لهم الانتفاع فيها وقعت بينهم المشاحة والمشاجرة ان حكم الله عند ذلك تحريم ان يزاحم

حاصل ہو جاتا ہے تو اس کو ایک مقام کہا جاتا ہے پس، پریشانی کو دفع کرنے کے ملکہ کا نام مصیبت پر صبر ہے اور اس کی جگہ قلب ہے اور آرام اور فراغت کے مدافعت کے ملکہ کا نام اجتہاد ہے اور صبر بر طاعت ہے، اور حدود شرعی کی مخالفت کی خواہش کو دفع کرنے کے ملکہ کا نام تقویٰ ہے خواہ وہ مخالفت بطور کاہلی کے ہو یا ان حدود کے اضداد کی طرف میلان کے اعتبار سے ہو، اور کبھی تقویٰ کا اطلاق لطائفِ ثلاثہ کے تمام مقامات پر ملکہ ان اعمال پر بھی ہوتا ہے جو ان مقامات سے پیدا ہوتے ہیں اور اسی اخیر استعمال کے بموجب اللہ تعالےٰ کی یہ آیت ہے:۔ ھدیٰ للمتقین الذین یومنون بالغیب، اور حرص کی خواہش کو دفع کرنے کے ملکہ کا نام قناعت ہے اور جلد بازی کی خواہش کو دفع کرنے کے ملکہ کا نام تأنّی ہے اور غصہ کی خواہش کو دفع کرنے کے ملکہ کا نام حلم ہے اور اس کا مقام قلب ہے اور شہوت فرج کی خواہش کو دفع کرنے کے ملکہ کا نام عفت ہے، اور زبان زوری اور بیہودہ کلام کی خواہش کو دفع کرنے کے ملکہ کا نام صمت اور سکوت ہے اور غلبہ کی خواہش کو دفع کرنے کے ملکہ کا نام خمول ہے اور محبت و عداوت وغیرہ میں تلوّن کی خواہش کو دفع کرنے کے ملکہ کا نام استقامت ہے اور ان کے علاوہ بہت سی خواہشات ہیں اور ان کی مدافعتوں کے جدا جدا نام ہیں ان شاء اللہ تعالےٰ ان سب کی بحث اس کتاب کے فن اخلاق میں آئے گی۔

## طلبِ رزق کے اسباب کا بیان

واضح ہو کہ جب اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو پیدا کیا اور ان کی روزی زمین میں مقرر کی اور زمین کی چیزوں سے ان کے لئے نفع حاصل کرنا مباح کیا تو ان میں حرص اور نزاع واقع ہوا اس وقت اللہ تعالیٰ کا یہ حکم ہوا کہ کسی شخص کا دوسرے

الانسان صاحبه فيما اختص به لسبق يده
اليه، او يد مورثه او لوجه من الوجوه المعتبرة
عندهم الا بمبادلة او تراض معتمد على علم
من غير تدليس وركوب غرر، وايضا لما
كان الناس مدنيين بالطبع لا تستقيم
معايشهم الا بتعاون بينهم نزل القضاء
بايجاب التعاون وان لا يخلو احد منهم مما
له دخل في التمدن الا عند حاجة لا يجد
منها بدا، وايضا فاصل التسبب حيازة
الاموال المباحة او استنماء ما اختص به
بما يستمد من الاموال المباحة كالتناسل
بالرعي، والزراعة باصلاح الارض وسقي
الماء، ويشترط في ذلك ان لا يضيق بعضهم
على بعض بحيث يفضي الى فساد التمدن،
ثم الاستنماء في اموال الناس بمعونة في
المعاش بتعذر او بتيسر استقامة حال
المدينة بدونها كالذي يجلب التجارة
من بلد الى بلد ويعتني بحفظ الجلب الى
اجل معلوم او ليسمسر بسعي وعمل، او
يصلح مال الناس بايجاد صفة مرضية
فيه وامثال ذلك، فان كان الاستنماء فيها
بما ليس له دخل في التعاون كالميسر
او بما هو تراض يشبه الاغتصاب كالربا
فان المفلس يضطر الى التزام ما لا يقدر
على ايفائه وليس رضاه رضا في الحقيقة
فليس من العقود المرضية ولا الاسباب
الصالحة وانما هو باطل وسحت باصل
الحكمة المدنية قال رسول الله صلى الله
عليه وسلم من احيا ارضا ميتة فهي له

شخص سے اس چیز میں مزاحم ہونا جو اس کے لئے خاص ہو گئی
ہے حرام ہے خواہ وہ اختصاص اس لئے ہو کہ دوسروں سے پیشتر اس
شخص نے یا اس کے مورث نے اس چیز پر قبضہ کیا ہے یا کسی دوسری
وجہ سے ہو جسکا لوگوں میں اعتبار ہے بجز تبادلہ یا باہمی رضامندی کے
جسکی خبر ہو اور اس میں کوئی مکر و فریب نہ ہو، اور چونکہ انسان مدنی
الطبع ہے کہ انکی روزی بغیر باہمی تعاون کے قائم نہیں ہوتی اسواسطے اللہ تعالیٰ
کی طرف سے تعاون کے واجب ہونے کا حکم نازل ہوا اور نیز یہ حکم نازل ہوا کہ انمیں سے کوئی شخص اس چیز
سے جس کو تمدن میں دخل ہے بغیر حاجت ضروری کے خالی نہ رہے
اور نیز اصل ذریعہ اموال مباحہ کو قبضہ میں کرنا یا اموال مباحہ
کی مدد سے اپنی مخصوص چیز سے نفع حاصل کرنا ہے جیسے چرا کر مویشی
کی نسل کو بڑھانا اور زمین کی اصلاح کرکے اور پانی دیکر کھیتی کرنا
اس میں یہ شرط ہے کہ کوئی شخص کسی پر تنگی نہ کرے جس سے تمدن میں فساد
لازم آئے پھر لوگوں کے اموال کا معاش میں مدد کرکے زیادہ
ایسی چیز ہے جس کے بغیر شہر کی حالت کا قائم رہنا یا تو ناممکن
یا دشوار ہے مثلاً ایک شخص مال تجارت ایک شہر سے
دوسرے شہر میں لیجاتا ہے اور ایک مدت معلوم تک
اس لیجانے کی محافظت کی مشقت جھیلتا ہے، یا ایک شخص
اپنی کوشش اور عمل سے دلالی کرتا ہے یا مال کے اندر ایک
صفت پیدا کرکے لوگوں کے مال کی اصلاح کرتا ہے اور اسی
امثال، پس اگر مال میں زیادتی چاہنا ایسے کام کے ذریعہ
جس کو لوگوں کی معاونت میں دخل نہیں ہے جیسے قمار بازی
یا باہمی ایسی رضامندی سے ہے جو زبردستی کے معنی کے ساتھ
ہے جیسے سود کیونکہ تنگدست آدمی مجبور ہو کر ایسی چیز کو اپنے
لازم کرلیتا ہے جس کا ایفا نہیں کرسکتا اور اس کی رضامندی
حقیقت میں رضامندی نہیں ہوتی پس یہ عقود پسندیدہ عقود اور اسباب
صالحہ میں داخل نہیں ہیں بلکہ اصل حکمت مدینہ کے اعتبار سے ایسے
باطل اور حرام ہیں۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے
جس نے بے آباد زمین کو آباد کیا پس وہ اسی کی ہے

اقول الاصل فيه ما اومأنا ان الكل مال الله ليس فيه حق لاحد في الحقيقة لكن الله تعالى لما اباح لهم الانتفاع بالارض وما فيها وقعت المشاحة فكان الحكم حينئذ ان لا يهيج احد مما سبق اليه من غير مضارة، فالارض الميتة التي ليست في البلاد ولا في فنائها اذا عمرها رجل فقد سبقت يده اليها من غير مضارة فمن حكمه ان لا يهيج فيها، والارض كلها في الحقيقة بمنزلة مسجد او رباط جعل وقفا على ابناء السبيل وهم شركاء فيه فيقدم الاسبق فالاسبق ومعنى الملك في حق الآدمي كونه احق بالانتفاع من غيره ۔

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم عادي الارض لله ورسوله ثم هي لكم مني اقول ان عادي الارض هي التي باد عنها اهلها ولم يبق من يدعيها ويخاصم فيها ويحتج بسبق يد مورثه عليها، فاذا كانت الارض على هذه الصفة انقطع عنها ملك الآدميين وخلصت لملك الله فحكمها حكم ما لم يحيى قط لما ذكرنا من معنى الملك ۔

قال صلى الله عليه وسلم لا حمى الا لله ورسوله، اقول لما كان الحمى تضييقا على الناس وظلما عليهم واضرارا نهى عنه وانما استثنى الرسول لانه اعطاه الله الميزان وعصمه من ان يفرط منه ما لا يجوز، وقد ذكرنا ان الامور التي مبناها

میں کہتا ہوں اس میں اصل وہ بات ہے جس کی طرف ہم اشارہ کر چکے ہیں کہ سب اللہ تعالیٰ کا مال ہے اور درحقیقت اس میں کسی کا حق نہیں لیکن جب اللہ تعالیٰ نے زمین اور زمین کی چیزوں سے نفع حاصل کرنے کو مباح کیا تو باہم جھگڑا پیدا ہوا پس اس وقت یہ حکم ہوا کہ جس نے کسی کو بلا ضرر پہنچائے کسی چیز پر قبضہ کر لیا ہے اس چیز میں کوئی اس سے تعرض نہ کرے پس بنجر زمین جو نہ شہر میں ہے اور نہ شہر کے آس پاس ہے پس جب کوئی شخص اس کو آباد کر دیگا تو بغیر کسی کو ضرر پہنچانے کے سب سے پیشتر وہ اس پر قابض ہوا پس اس کا حکم یہ ہے کہ کوئی شخص اس سے اس زمین کو نہ چھینے اور تمام زمین درحقیقت بمنزلہ مسجد یا سرائے کے ہے جو مسافروں کے لئے وقف ہے اور وہ سب اس میں شریک ہیں پس جو پہلے ہے وہی زیادہ حقدار ہے، اور آدمی کے حق میں ملک کے معنی یہ ہیں کہ دوسرے کی بہ نسبت وہ نفع حاصل کرنے کا زیادہ حقدار ہے۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "قدیم زمین اللہ اور اس کے رسول کی ہے پھر وہ میری طرف سے تمہارے لئے ہے" واضح ہو کہ عادی زمین اس زمین کو کہتے ہیں جس کے باشندے ہلاک ہو گئے ہوں اور اب کوئی مدعی اور مخاصم نہ ہو کہ اپنے مورث کے پیشتر قبضہ کے ساتھ دعوی کرنے والا باقی نہ رہا ہو پس جو زمین ایسی ہیں ان سے بنی آدم کی ملکیت ختم ہو گئی اور وہ خالص اللہ تعالیٰ کی ملک ہو گئیں اور ان کا حکم اس وجہ سے جو ملک کے معنی ہیں ہم بیان کر چکے ہیں اس زمین کا سا ہے جو کبھی آباد ہی نہیں ہوئی۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بجز اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے چراگاہ کسی کی نہیں۔

میں کہتا ہوں چونکہ گھاس کے رکھلانے میں لوگوں پر تنگی اور ان پر ظلم اور ضرر رسانی ہے اس لئے آپ نے اس سے منع فرمایا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس سے اس لئے مستثنیٰ کئے گئے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو میزان عدل عطا فرمائی تھی اور اس بات سے آپ کو محفوظ کیا تھا کہ کوئی ناجائز بات آپ سے صادر ہو اور ہم بیان کر چکے ہیں

على المظان الخافية يستثنى منها النبي صلى
الله عليه وسلم، وان الامور التي مبناها
على تهذيب النفس وما يشبه ذلك
فالامور لازم فيها للنبي وغيره سواء (قضى)
صلى الله عليه وآله وسلم في سيل
المهزور ان يمسك حتى يبلغ الكعبين
ثم يرسل الاعلى على الاسفل، وفي قصة
مخاصمة الزبير رضي الله عنه اسق يا
زبير ثم احبس حتى يرجع الى الجدر ثم ارسل
الماء الى جارك؛

اقول الاصل فيه انه لما توجه الناس
في شيء مباح حقوق مترتبة وجب ان
يراعى الترتيب في قدر ما يحصل لكل
واحد فائدة هي ادنى ما يعتد بها فانه
لو لم يقدم الاقرب كان فيه التحكم و
المضارة ولو لم يستوف الاول ثم الاول
الفائدة لم يحصل الحق، فعلى هذا الاصل
قضى ان يمسك حتى يبلغ الكعبين وهو
قريب من قوله الى الجدر لانه اول حد
بلوغ الجدر وانما يكون قبلها امتصاص
الارض من غير ان يصادم الجدر، واقطع
صلى الله عليه وسلم الابيض بن حمال
المأربي الملح الذي بمأرب، فقيل انما
اقطعت له الماء العد قال فرجعه منه،

اقول لا شك ان المعدن الظاهر
الذي لا يحتاج الى كثير عمل انطاعه
لواحد من المسلمين اضرار بهم وتضييق
عليهم، وسئل صلى الله عليه وسلم عن
اللقطة فقال اعرف عفاصها ووكاءها

جن امور کا مبنی گمان غالب پر ہے ان سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم مستث
ہیں اور جن امور کا مبنیٰ تہذیب نفس اور اس کے مشابہ امور پر ہے وہ
امور نبی صلے اللہ علیہ وسلم اور دوسروں پر برابر برابر لازم ہیں اور
نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مہزور کے نالہ میں یہ حکم دیا تھا کہ اس کو
روک لیا جائے یہانتک کہ ٹخنوں تک کھیت بھر جائے پھر اوپر
والا نیچے والے کے لئے چھوڑ دے، اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہ
کی مخاصمت کے قصہ میں یہ فیصلہ فرمایا "اے زبیر تو پانی
دے پھر اس کو روک یہانتک کہ پانی دیواروں کی جڑ تک
پہنچ جائے پھر اپنے پڑوسی کی طرف پانی کو چھوڑ دے"

میں کہتا ہوں اس میں اصل یہ ہے کہ جب ایک مباح
چیز میں لوگوں کے حقوق یکے بعد دیگرے متعلق ہوئے تو یہ
ضروری ہوا کہ ہر شخص کے لئے کم از کم معتد بہ فائدہ حاصل ہونے
کی مقدار میں بھی ترتیب کی رعایت کی جائے کیونکہ اگر قریب
کو مقدم نہ کیا جائیگا تو یہ اس کے حق میں زبردستی اور
ضرر رسانی ہوگی اور اگر درجہ بدرجہ ہر شخص پورا فائدہ حاصل
نہ کریگا تو اس کا حق حاصل نہیں ہوگا پس اس قاعدہ کے
موافق آپ نے پانی کے روکنے کا حکم دیا یہانتک کہ وہ ٹخنوں
تک پہنچ جائے اور یہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اس قول سے قریب
ہے کہ پانی دیوار کی جڑ تک پہنچ جائے کیونکہ وہ دیوار تک پہنچنے
شروع حد ہے اور ٹخنوں تک پہنچنے سے پہلے پہلے اس کو زمین جذب
کرسکتی ہے اور پانی دیواروں تک نہیں پہنچ سکتا، اور ایک مرتبہ
نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ابیض بن جمال ماربی کو نمک جو مارب میں تھا
دیا دیا پس کسی نے آپ سے عرض کیا کہ آپ نے تو اسکو ایک چشمہ جاری
دیدیا، راوی کہتا ہے کہ پھر آپ نے اس سے واپس لے لیا،

میں کہتا ہوں اس میں شک نہیں کہ جس کھلی ہوئی کان
زیادہ مشقت نہ ہو اس کو مسلمانوں میں سے کسی ایک کو عطا
کر دینا دیگر مسلمانوں کو ضرر پہنچانا اور ان پر تنگی کرنا ہے کسی
نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے گری ہوئی چیز کے بارے میں دریافت
کیا آپ نے فرمایا "اسکے ظرف اور اس کے دہانہ بند

والضرس سواء.

أقول والسبب أن المنافع الخاصة بكل عضو عضو لما صعب ضبطها وجب أن يدار الحكم على الأسامي والنوع، واعلم أن من القتل والجرح ما يكون هدرا وذلك لأحد وجهين إما أن يكون دفعا لشر يلحق به، والأصل فيه قوله صلى الله عليه وسلم في جواب من قال يا رسول الله أرأيت إن جاء رجل يريد أخذ مالي قال فلا تعطه مالك قال أرأيت إن قاتلني؟ قال قاتله، قال أرأيت إن قتلني؟ قال فأنت شهيد، قال أرأيت إن قتلته؟ قال هو في النار، وعض إنسان إنسانا فانتزع المعضوض يده من فمه فأندر ثنيته فأهدرها صلى الله عليه وسلم.

فالحاصل أن الصائل على نفس الإنسان أو طرفه أو ماله يجوز دفعه بما أمكن فإن انجر الأمر إلى القتل لا إثم فيه فإن الأنفس السبعية كثيرا ما تغلبون في الأرض فلو لم يدفعوا ضاق الحال، وقال صلى الله عليه وسلم لو اطلع في بيتك أحد ولم تأذن له فحذفته بحصاة ففقأت عينه ما كان عليك من جناح، وإما أن يكون سبب ليس فيه تعد لأحد وإنما هو بمنزلة الآفات السماوية، والأصل فيه قوله صلى الله عليه وسلم العجماء جبار والمعدن جبار والبئر جبار.

اور ڈاڑھ دونوں برابر ہیں"۔

میں کہتا ہوں اس کا سبب یہ ہے کہ ان کے منافع کا انضباط کرنا جو ہر ہر عضو کے ساتھ مخصوص ہیں چونکہ مشکل ہے اسواسطے ان کے ناموں اور نوع پر حکم کا مدار کرنا ضروری ہوا،

واضح ہو کہ بعض قتل اور زخم ایسے ہیں جن کا کچھ معاوضہ نہیں ہے اور اس کی دو صورتیں ہیں یا تو وہ قتل اور زخم کسی شر کے دفع کرنے کی وجہ سے ہو جو انسان کو لاحق ہوتا ہو اور اس میں اصل نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قول ہے کہ ایک شخص نے آپ سے عرض کیا یا رسول اللہ اگر کوئی شخص میرا مال چھیننے کے ارادہ سے آئے تو آپ اس میں کیا فرماتے ہیں؟ آپ نے فرمایا تو اس کو اپنا مال نہ دے، پھر اس نے عرض کیا اگر وہ مجھ کو لڑائی لڑے تو آپ کیا فرماتے ہیں؟ آپ نے فرمایا تو اس کا مقابلہ کر، پھر اس نے عرض کیا اگر وہ مجھکو قتل کر ڈالے تو آپ کیا فرماتے ہیں؟ آپ نے فرمایا پس تو شہید ہے، اسنے عرض کیا اگر میں اسکو قتل کر ڈالوں تو آپ کیا فرماتے ہیں؟ آپ نے فرمایا وہ دوزخ میں جائیگا اور ایک شخص نے ایک شخص کے کاٹا پس جس کے کاٹا تھا اس نے کاٹنے والے کے منہ سے جلدی سے اپنا ہاتھ کھینچا تو اس کا ایک دانت بھی اسکے ساتھ کھینچ لیا پس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کا کوئی عوض نہیں دلایا،

حاصل کلام یہ ہے کہ جو کوئی شخص کسی انسان کی جان یا اس کے عضو یا اس کے مال پر حملہ کرے تو حتی الامکان اسکا دفع کرنا جائز ہے پس اگر حملہ آور کو قتل کرنے تک بھی نوبت پہنچے تو کچھ گناہ نہیں اس لئے کہ درندہ خصلت لوگ بسا اوقات زمین میں غلبہ حاصل کر لیا کرتے ہیں پس اگر ان کو دفع نہ کیا جائے تو لوگوں کی حالت بہت تنگ ہو جائے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "اگر کوئی شخص تیرے گھر میں جھانکے اور تونے اسکو اجازت نہ دی ہو پس تو اس کو کنکری مارے اور اس سے اسکی آنکھ پھوٹ جائے تو تجھ پر کوئی گناہ نہیں ہے، اور ایک صورت قصاص نہ لینے کی یہ ہے کہ وہ قتل اور زخم ایسے سبب سے ہو جس میں کسی پر طرفین سے تعدی نہ پائی جاتی ہو اور وہ بمنزلہ آفت سماوی کے ہو اور اس میں اصل نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قول ہے کہ چوپایہ کے نقصان میں کچھ نہیں اور کان میں گر پڑنے سے کچھ نہیں اور کنوئیں میں گر پڑنے سے کچھ نہیں۔

اقول وذلك لان البهائم تسرح للرعي
فاذا اصابت احدا لم يكن ذلك من صنع
مالكها، وكذلك اذا وقع في البئر او
انطبق عليه المعدن، ثم ان النبي صلى
الله عليه وسلم سجل عليهم ان يحتاطوا
لئلا يصاب احد منهم بخطأ فانه من
القرب التلف، ومنه نهيه صلى الله عليه
وسلم عن الخذف قال انه لا يصاد به
صيد ولا ينكأ به عدو ولكنه قد يكسر
السن ويفقأ العين، وقال صلى الله عليه
وسلم اذا مر احدكم في مسجدنا اوفي سوقنا
ومعه نبل فليمسك على نصالها ان يصيب
احدا من المسلمين منها شيء. وقال صلى
الله عليه وسلم لا يشير احدكم الى اخيه
بالسلاح فانه لا يدري لعل الشيطان
ينزع من يده فيقع في حفرة من النار،
وقال صلى الله عليه وسلم من حمل علينا
السلاح فليس منا ونهى عليه السلام
ان يتعاطى السيف مسلولا، ونهى ان يقد
السير بين اصبعين، واما التعدي على
اموال الناس فاقسام غصب واتلاف و
سرقة ونهب، اما السرقة والنهب
فستعرفهما، واما الغصب فانما هو
تسلط على مال الغير معتمدا على شبهة
واهية لا يثبتها الشرع او اعتمادا على
ان لا يظهر على الحكام جلية الحال، و
نحو ذلك فكان حريا ان يعد من المعاملات
ولا يبتنى عليه الحد، ولذلك كان
غصب الف درهم لا يوجب القطع و

میں کہتا ہوں اس کا سبب یہ ہے کہ چوپائے جنگل میں چرنے کے
لئے چھوڑ دیئے جاتے ہیں پس اگر وہ کسی کو تکلیف پہنچائیں تو وہ ان کے
مالک کے فعل سے نہیں ہوا ہے اور اسی طرح جب کوئی کوئیں میں گر
پڑے یا کان کے نیچے دب جائے اس میں بھی اس کے مالک کا فعل
نہیں ہے لیکن نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس امر میں احتیاط کرنے کی
لوگوں کو بڑی تاکید کر دی تاکہ خطاء سے کسی کو کوئی ضرر نہ پہنچے کیونکہ یہ
کے قریب ہونے سے جان کے تلف ہونے کا خطرہ ہے اور اسی وجہ سے نبی
صلے اللہ علیہ وسلم نے کنکریاں پھینکنے سے منع کیا اور آپ نے فرمایا نہ اس سے
شکار مرتا ہے اور نہ اس سے دشمن زخمی ہوتا ہے ہاں! اس سے دانت
ٹوٹ جاتا ہے اور آنکھ پھوٹ جاتی ہے، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا جب کوئی شخص ہماری مسجد یا بازار میں تیر لیکر گذرے تو اسکو
چاہیئے کہ اس کے نوکدار حصہ کو تھامے تاکہ مسلمانوں میں سے کسی کو اس
سے ضرر نہ پہنچے" اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "تم میں سے کوئی شخص
اپنے بھائی کی طرف ہتھیار سے اشارہ نہ کرے کیونکہ وہ نہیں جانتا
کہ شاید شیطان اس کے ہاتھ سے گرادے پس وہ جہنم کے کسی گڑھے
میں جا پڑے" اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جس نے ہم پر
ہتھیار اٹھایا وہ ہم میں سے نہیں" اور آپ نے ننگی تلوار دینے
سے منع فرمایا، اور دو انگلیوں سے تسمہ کو پکڑ کر کاٹنے سے منع فرمایا،
لیکن انسان کے مال پر تعدی کرنا سو اس کی چند قسمیں ہیں
غصب کرنا اور ہلاک کرنا اور چوری کرنا اور لوٹنا، پس چوری اور
لوٹ کے معنی تو عنقریب تم کو معلوم ہو جائیں گے لیکن غصب پس
وہ غیر کے مال پر کسی واہی شبہہ پر اعتماد کر کے جس کا شریعت
میں اعتبار نہ ہو یا اس بھروسہ پر کہ حکام کو
حقیقت حال ظاہر نہ ہوگی یا اسی طرح کسی اور بھروسہ
پر قبضہ کر لینا ہے، پس غصب اس قابل ہے
کہ اس کو معاملات میں شمار کیا جائے اور اس
پر حد و جنی نہ کیجائیں، اور اسی وجہ سے ہزار درہم
کے غصب کرنے سے ہاتھ کا کٹنا واجب نہیں ہوتا

سرقة ثلاثة دراهم توجيه، واما الاتلاف فيكون عمدا وشبه عمد وخطأ لكن الاموال لما كانت دون الانفس لم يجعل لكل احد منها حكما وكفى الضمان عن جميعها زاجرا، قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من اخذ شبرا من الارض ظلما طوقه يوم القيامة من سبع ارضين ؛

تین درہم کی چوری سے ہاتھ کاٹنا واجب ہو جاتا ہے، لیکن مال کا تلف کرنا سو وہ کبھی عمداً اور کبھی شبہ عمد سے اور کبھی خطاء سے ہوتا ہے مگر چونکہ اموال کا درجہ جان سے کم ہے اس واسطے تمام اموال کے لئے ایک حکم نہیں دیا گیا اور سب کی سزا میں تاوان دلانا کافی سمجھا گیا، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جو شخص ظلم سے ایک بالشت برابر کسی کی زمین لے گا تو خدا تعالےٰ قیامت کے روز سات زمین کا طوق بنا کر اس کو پہنائیگا "

اقول قد علمت مرارا ان الفعل الذي ينقض المصلحة المدنية ويحصل به الايذاء والتعدي يستوجب لعن الملأ الاعلى ويتصور العذاب بصورة العمل او مجاوره وقال صلى الله عليه وسلم على اليد ما اخذت

میں کہتا ہوں کئی بار تم کو یہ بات معلوم ہو چکی ہے کہ جو فعل مصلحت شہر کے خلاف ہو اور اس میں ایذا اور ظلم پایا جائے وہ فعل ملاء اعلیٰ کی لعنت کا سبب ہوتا ہے اور عذاب عمل کی صورت میں یا اس کے قریب قریب صورت میں متمثل ہوتا ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جو ہاتھ کوئی چیز لے تو اس کا واپس کرنا ضروری ہے "

اقول هذا هو الاصل في باب الغصب والعارية يجب رده عليه فان تعذر فمثله ودفع عليه السلام صحفة في موضع صحفة كسرت وامسك المكسورة ؛

میں کہتا ہوں غصب اور عاریت کے باب میں یہ حدیث اصل ہے بعینہ اس چیز کا واپس کرنا واجب ہے اگر بعینہ اس کا واپس کرنا مشکل ہو تو اس کے مثل کا دینا واجب ہوتا ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ٹوٹی ہوئی رکابی کے عوض میں رکابی واپس کی اور ٹوٹی ہوئی رکابی کو اپنے پاس رہنے دیا۔

اقول هذا هو الاصل في باب الاتلاف والظاهر من السنة انه يجوز ان يغرم في المتقومات بما يحكم به العامة والخاصة انه مثلها كالصحفة مكان الصحفة، وقضى عثمان رضي الله عنه بمحضر من الصحابة رضي الله عنهم على المغرور ان يفدي بمثل اولاده، قال صلى الله عليه وآله وسلم من وجد عين ماله عند رجل فهو احق به ويتبع البيع من باعه

میں کہتا ہوں تلف کرنے کے باب میں یہ حدیث اصل ہے اور ظاہر سنت سے معلوم ہوتا ہے کہ منقولات میں تاوان لینا جس کو عام و خاص کہدیں کہ یہ اسکے مثل ہے جائز ہے جیسے رکابی کے بدلہ رکابی، اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے صحابہ کے سامنے مغرور[1] کی نسبت یہ فیصلہ کیا تھا کہ وہ اپنی اولاد کے مثل غلاموں کی قیمت ادا کرے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جس شخص کو اپنا بعینہ مال کسی کے پاس مل جائے تو وہی اس کا مستحق ہے اور خریدنے والا بائع سے دام وصول کرلے"

اقول السبب المقتضي لهذا الحكم انه اذا وقعت هذه الصورة فيحتمل ان يكون في كل جانب الضرر والجور فاذا وجد متاعه عند رجل فان كانت السنة

میں کہتا ہوں اس حکم کا سبب اور مقتضی یہ ہے کہ جب صورت واقع ہو تو دونوں جانب میں جور و ظلم کا احتمال ہے پس جب اسکا اسباب کسی کے پاس برآمد ہو اور ایسی حالت میں اگر یہ قاعدہ مقرر

[1] مغرور اس شخص کو کہتے ہیں جس کو کوئی عورت یہ دھوکہ دیکر کہ میں حرہ ہوں، اس سے نکاح کرنے اور حقیقت میں وہ کسی کی باندی ہو۔١٢

ان يهمل حق يجب باتعه ففيه ضرر عظيم لصاحب المتاع فان الغاصب او السارق اذا عثر على خيانته ربما يحتج بانه اشترى من انسان يذب بذلك عن نفسه، وربما يكون السارق والغاصب وكل بعض الناس بالبيع لئلا يؤاخذ هو ولا البائع وفي ذلك فتح باب ضياع حقوق الناس، وربما لا يجد البائع الا عند غيبة هذا المشترى فيؤاخذه فلا يجد عنده شيئا فيسكت على خيبة، وان كانت السنة ان يقبضه في الحال ففيه ضرر للمشترى لانه يبتاع من السوق لا يدرى من البائع واين محله ثم يستحق ماله ولا يجد البائع فيسكت على خيبة، وربما يكون له حاجة الى المتاع ويكون في قبض المستحق اياه حوالته على البائع فوت حاجته فلما دار الامر بين الضررين ولم يكن بد من وجود احدهما وجب ان يرجع الى الامر الظاهر الذي تقبله افهام الناس من غير ريبة وهو ههنا ان الحق تعلق بهذه العين وان العين تحبس في العين المتعلق به اذا قامت البينة وارتفع الاشكال، وعلى هذا القياس ينبغي ان تعتبر القضايا، وقضى صلى الله عليه وسلم ان على اهل الحوائط حفظها بالنهار وان ما افسدت المواشي فهو ضامن على اهلها:

اقول السبب المقتضى لهذا القضاء انه اذا فسدت المواشي حوائط الناس كان الجور والعذر مع كل واحد، فصاحب

کیا جاتا کہ جب تک وہ بائع کو نہ پالے یہ شخص اس کو نہ لیگا تو اسمیں حق اسباب یعنی اصل مالک کا ضرر عظیم ہے کیونکہ غاصب یا چور کی جب خیانت معلوم ہوتی تو بسا اوقات وہ یہ حجت پیش کر سکتا تھا کہ اس نے فلاں شخص سے وہ مال خریدا ہے تاکہ اپنی جان بچائے اور بسا اوقات غاصب اور چور اس مال کے فروخت کرنے پر کسی کو وکیل بنا دیتا تاکہ خود ماخوذ نہ ہوں اور نہ بائع ماخوذ ہو پس اس میں لوگوں کی حق تلفی کے باب کو کھولنا تھا اور اکثر اوقات بائع اس وقت ملتا جبکہ وہ مشتری موجود نہیں ہوتا پس وہ مالک اسکو پکڑ لیتا۔ اور اسکے پاس کچھ نہیں جاتا پس خسارہ پاکر سکوت کرنا پڑتا۔ اور اگر یہ قاعدہ مقرر کیا جاتا کہ اسی وقت اپنی چیز پر قبضہ کرلے تو اس میں مشتری کا ضرر تھا کیونکہ بسا اوقات خریدنے والا بازار میں سے کوئی چیز خریدتا ہے اور نہ وہ بیچنے والے کو جانتا ہے اور نہ اس کا گھر اس کو معلوم ہوتا ہے پھر یہ مال کسی اور کا نکل آتا ہے اور بائع کو اس کا پتہ نہیں لگتا تو خسارہ کی حالت میں اس کو سکوت کرنا پڑتا ہے اور بسا اوقات اس کو کسی چیز کی حاجت ہوتی ہے اور حق دار کے اس پر قبضہ کرنے میں اور بیچنے والے پر اس کے حوالہ کرنے میں اسکی حاجت فوت ہوتی ہے پس جبکہ دونوں طرف کا ضرر تھا اور ان دونوں میں سے ایک کا ضرر ضروری تھا تو یہ امر ضروری ہوا کہ ایسی ظاہر بات کیجائے جس کو بلاشبہ لوگوں کی عقل قبول کرے اور وہ اس جگہ یہ ہے کہ حق اس شئی خاص کے ساتھ متعلق ہوا ہے اور عین اس عین کے معاوضہ میں جس کے ساتھ حق متعلق ہے روک لیا جائے جبکہ بینہ قائم ہو اور اشکال مرتفع ہو جائے اور اسی قیاس پر قضایا کا اعتبار کرنا مناسب ہے، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے باغ والوں کو حکم دیا کہ وہ دن میں باغوں کی نگہبانی کریں اور رات میں جو مویشی نقصان کر جائیں تو اس کا معاوضہ مویشی والوں پر ہے۔"

میں کہتا ہوں اس فیصلہ کا سبب اور باعث یہ ہے کہ جب مویشی نے لوگوں کے باغ کا کچھ نقصان کیا تو ظلم اور عذر دونوں کے ساتھ ہے پس مویشی والا تو یہ

الماشية يحتج بانه لابد ان يسرحها شيئة
فی المرعی والا هلكت جوعا واتباع كل
بهيمة وحفظها يفسد عليهم الارتفاقات
المقصود، وانه ليس له اختيار فيما اتلفته
بهيمته، وان صاحب الحائط هو الذی
قصر فی حفظ ماله، وتركه بمضيعة، و
صاحب الحائط يحتج بان الحائط لاتكون
الا خارج البلاد فحفظها والذب عنها و
الاقامة عليها يفسد حاله، وان صاحب
الماشية هو الذی سرحها فی الحائط او
قصر فی حفظها، فلما دار الامر بينهما و
كان لكل واحد جور وعذر، وجب ان
يرجع الی العادة المالوفة الفاشية بينهم
فيبنی الجور علی تجاوزها، والعادة ان
يكون فی كل حائط فی النهار من يعمل
فيه ويصلح امره ويحفظه، واما فی الليل
فيتركونه ويبيتون فی القری والبلاد
وان اهل الماشية يجمعون ماشيتهم
بالليل فی بيوتهم ثم يسرحونها فی
النهار للرعی فاعتبر الجور ان تجاوز العادة
الفاشية بينهم، وسئل صلی الله عليه و
سلم عن الثمر المعلق، فقال من اصاب
منه من ذی حاجة غير متخذ خبنة فلا
شیء عليه۔

اعلم ان دفع التظالم بين الناس
ما هو ان يقبض علی يد من يضر بالناس
ويعدی عليهم لان يتبع شحهم وغضبهم
ووهمهم ففی صورة الاكل من الثمر المعلق
والمحوق الكثير الذی لا يشح منه بشیء

عذر کر سکتا ہے کہ مویشی کو جنگل میں چرنے کے لئے چھوڑنا اسکو ضروری
ہے ورنہ وہ بھوک سے مرجائیگا اور ہر مویشی کے پیچھے پیچھے رہنا اور
اس کی نگہبانی کرنا تدابیر ضروریہ میں خرابی پیدا کرتا ہے اور مویشی
نے جو نقصان کیا ہے اس کا اس میں کوئی بس نہیں ہے بلکہ باغ
والے نے خود اپنے مال کی حفاظت میں کوتاہی کی اور اس کو غیر
محفوظ چھوڑ دیا، اور باغ والا یہ حجت کر سکتا ہے کہ باغ شہر سے
باہر ہوتا ہے پس اس کی حفاظت کرنا اور اس میں کسی کو آنے
سے روکنا اور اس پر پہرا دینا اس کی حالت کو خراب کر دینے
کا سبب ہے اور مویشی کے مالک نے یا تو خود اس میں مویشی کو چھوڑا
ہے یا خود اس کی نگرانی میں کوتاہی کی ہے پس جب یہ امر دونوں
میں دائر ہوا اور ہر ایک کی طرف سے ظلم اور عذر ممکن ہوا تو ضرور ہوا
کہ اس عادت مالوفہ کی طرف نظر کیجائے جو ہمیشہ سے ان میں
جاری ہے پس اس عادت سے تجاوز کرنے پر جور کی بناء
قائم کی جائے، اور عادت یہ ہے کہ ہر باغ میں دن میں وہ
لوگ رہتے ہیں جو اس میں کام کرتے ہیں اور اس کی درستی
اور اس کی حفاظت کرتے ہیں اور رات کو اسے چھوڑ کر اپنے گھر
میں گاؤں یا شہر میں آکر سوتے ہیں اور یہ کہ مویشیوں
کے مالک رات کے وقت ان کو اپنے گھروں میں جمع
کر لیتے ہیں اور پھر دن کو چرانے کے لئے چھوڑ دیتے
ہیں پس لوگوں کی اس عام عادت سے تجاوز کرنا
ظلم سمجھا گیا، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے کسی نے درختوں
میں لگے ہوئے پھلوں کی نسبت سوال کیا تو آپ نے فرمایا
"جو کوئی محتاج شخص اس کو منہ سے کھائے اور جھولی نہ بھرے
تو اس پر کچھ گناہ نہیں"۔

واضح ہو کہ لوگوں میں باہمی ظلم دور کرنے کی یہی صورت
ہے کہ جو کوئی کسی کو ضرر پہنچائے اور ظلم کرے اس کا ہاتھ
پکڑا جائے نہ یہ کہ ان کے لالچ اور طبع نفسانی کی پیروی کی
جائے پس اس پھل کے کھانے میں جو معلق غیر محفوظ کثیر
ہے جس سے غنائے آدمی کے پیٹ بھر کر کھانے سے مالک کو

انسان محتاج اذا لم يكن هناك مجاوزة حد العرف ولا اتخاذ خبنة ولا رمى الاشجار بالحجارة فان العرف يوجب المسامحة فى مثله، فمن ادعى فى مثل ذلك فانه اتبع الشح وقصد الضرار فلا يتبع، واما ما كان من ثمر مشفوه او اتخاذ خبنة او رمى الاشجار او مجاوزة الحد فى الاتلاف بوجه من الوجوه ففيه التعزير والغرامة، واما لبن الماشية فالاقيسة فيه متعارضة، وقد بينها النبى صلى الله عليه وسلم فقاسها تارة على المتاع المخزون فى البيوت فنهى عن حلبه، وتارة على الثمر المعلق الاشياء غير المحرزة فاباح منه بقدر الحاجة لمن لم يجد صاحب المال ليستأذنه والاصل فيما اختلف فيه الاحاديث واظهرت العلل ان يجمع باعتبار تلك العلل فحيثما جرت العادة ببذل مثله وليس هناك شح وتضييق وكانت حاجة جاز والا فلا، وعلى مثل ذلك ينبغى ان يعتبر تصرف الزوجة فى مال الزوج والعبد فى مال سيده ؛

ملال بھی نہیں گذرتا جبکہ کھانے والا حد سے تجاوز نہ کرے اور نہ جھولی بھرے اور نہ درختوں پر پتھر پھینکے تو اس صورت میں عرف درگذر کرنے کا تقاضا کرتا ہے پس ایسی حالت میں جو شخص اس حاجتمند پر دعوی کرتا ہے تو وہ اپنی طمع نفسانی کا اتباع کرتا ہے اور ضرر پہنچانا چاہتا ہے پس اسکا دعوی مسموع نہ ہوگا البتہ جس صورت میں محتوڑے پھل ہوں یا وہ جھولی بھرے یا پتھر پھینکے یا کسی اور طرح سے ضرر پہنچانے میں حد سے تجاوز کرے تو اس میں تعزیر اور تاوان آتا ہے اور مویشی کا دودھ دوہنے میں قیاسات متعارض ہیں اور انکو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بیان کر دیا ہے پس کبھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اسکو اس مال پر قیاس کیا جو گھر میں حفاظت کر رکھا ہوا ہے پس اس کے دوہنے سے منع فرمایا اور کبھی درختوں کے پھلوں اور غیر محفوظ چیزوں پر اسکو قیاس فرما کر اس شخص کے لئے جسکو مویشی کا مالک نہ ملے تاکہ اس سے اجازت لے بقدر ضرورت دودھ لینے کو مباح فرمایا اور جن احادیث میں اختلاف ہے اور انکی علتیں ظاہر ہوگئی ہیں ان میں قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ ان علتوں کے اعتبار سے ان کو جمع کیا جائے پس جہاں ایسی چیزوں کے صرف کرنے کی عادت ہو اور وہاں لوگوں کو بخل اور تنگی نہ ہو اور حاجت بھی ہو تو اس کا لینا جائز ہے اور اگر ایسی بات نہ ہو تو جائز نہیں ہے اور اسی پر بیوی کا خاوند کے مال میں اور غلام کا آقا کے مال میں تصرف کرنے کو قیاس کر لینا چاہیئے ؛

# الحدود

اعلم ان من المعاصى ما شرع الله فيه الحد وذلك كل معصية جمعت وجوها من المفسدة بان كانت فسادا فى الارض واقتضابا على طمانينة المسلمين وكانت لها داعية فى نفوس بنى آدم لا تزال تهيج فيها، ولها ضراوة لا يستطيعون الاقلاع

# حدود کا بیان ؛

واضح ہو کہ بعض معاصی ایسے ہیں جن میں اللہ تعالی نے حد مقرر فرمائی ہے اور وہ ایسے معاصی ہیں جن میں فساد کی بہت سی صورتیں ہیں کہ ان سے زمین میں فساد ہوتا ہے اور مسلمانوں کے امن و اطمینان کو ختم کرنا ہوتا ہے اور ان کے لئے بنی آدم کے نفوس کے اندر داعیہ ہوتا ہے جو ہمیشہ ان کے اندر جوش مارتا ہے اور ان کی عادت ہو جاتی ہے کہ جب وہ معاصی

منها بعد ان اشربت قلوبهم بها، وكان فيه ضرر لا يستطيع المظلوم دفعه عن نفسه في كثير من الاحيان، وكان كثير الوقوع فيما بين الناس، فمثل هذه المعاصي لا يكفي فيها الترهيب بعذاب الآخرة بل لابد من اقامة ملامة شديدة عليها وايلام ليكون بين اعينهم ذلك فيردعهم عما يريدون، وذلك كالزنا فانها تهيج من الشبق والرغبة في جمال النساء ولها ضراوة وفيها عار شديد على اهلها، وفي مزاحمة الناس على موطوأة تغيير للجبلة الانسانية وهي مظنة المقاتلات والمحاربات فيما بينهم ولا يكون غالبا الا برضا الزانية والزاني، وفي الخلوات حيث لا يطلع عليها الا البعض فلو لم يشرع فيها حد زجير لم يحصل الردع، وكالسرقة فان الانسان كثيرا ما لا يجد كسبا صالحا فينحدر الى السرقة ولها ضراوة في نفوسهم ولا يكون الا الاختفاء بحيث لا يراه الناس بخلاف الغصب فانه يكون باجتهار وشبهة يثبتها الشرع، وفي تضاعيف معاملات بينهما وعلى اعين الناس فصار معاملة من المعاملات، وكقطع الطريق فانه لا يستطيع المظلوم ذبه عن نفسه وماله ويكون في بلاد المسلمين وتحت شوكتهم فلا يدفعوا، فلابد لمثله ان يزاد في الجزاء والعقوبة، وكشرب الخمر فان لها ضراوة ولها فسادا في الارض وزوالا للعقول التي بها صلاح معادهم و

دل میں پیوست ہو جاتے ہیں تو لوگ ان سے باز نہیں آسکتے اور ان میں ضرر عظیم ہوتا ہے جن کو اکثر اوقات مظلوم اپنے نفس سے دفع کرنے کی طاقت نہیں رکھتا اور یہ بات لوگوں کے درمیان اکثر واقع ہوتی رہتی ہے پس ایسے گناہوں میں عذاب آخرت سے ڈرانا کافی نہیں بلکہ اس قسم کے معاصی پر نہایت درجہ ملامت اور تکلیف کا پہنچانا ضروری ہے تاکہ ہر وقت وہ لوگوں کی آنکھوں کے سامنے رہے اور جس گناہ کا وہ ارادہ کرتے تھے اس سے وہ باز رہیں جیسے زنا ہے کیونکہ شہوت اور عورتوں کے جمال میں رغبت کرنے کی خواہش سے زنا کا جوش پیدا ہوتا ہے اور اس کا مزہ پڑ جاتا ہے اور زنا کرنے میں عورت کی اہل کے لئے نہایت درجہ کی عار ہے اور ایک عورت پر کئی آدمیوں کے جمع ہونے سے جبلت انسانیہ کی تغیر ہے اور اس کے سبب لوگوں کے درمیان لڑائیوں اور کشت و خون کا اکثر احتمال رہتا ہے اور زنا اکثر زانیہ اور زانی کی رضامندی سے ہوا کرتا ہے اور تنہائیوں میں اس طور پر ہوتا ہے کہ اس پر بعض لوگ ہی مطلع ہو سکتے ہیں پس اگر اس میں سخت سزا مقرر نہ کیجاتی تو روک ٹوک کیونکر حاصل ہو سکتی تھی، اور جیسے چوری ہے اسواسطے کہ انسان بسا اوقات اچھا پیشہ نہیں پاتا ہے پس وہ چوری کی طرف مائل ہو جاتا ہے اور ان کے نفسوں کے اندر اس کی عادت پڑ جاتی ہے اور چوری بھی خفیہ طور پر اس طرح عمل میں آتی ہے کہ لوگ اسکو نہ دیکھ سکیں بخلاف غصب کے کہ اس میں ایک ایسی دلیل اور شبہہ ہوتا ہے جس کو شرع ثابت نہیں کرتی اور وہ باہمی معاملات میں اور لوگوں کے روبرو عمل میں آتا ہے اس واسطے اسکو منجملہ معاملات کے ایک معاملہ شمار کیا گیا، اور جیسے رہزنی ہے اسواسطے کہ مظلوم اسکو اپنی جان و مال سے دور نہیں کر سکتا اور رہزنی مسلمانوں کے ملک اور انکی حکومت میں نہیں ہو سکتی اور اگر ہو تو وہ انکی مدافعت کرتے ہیں پس ایسے افعال کی جزا اور سزا زیادہ مقرر کرنا ضروری ہے، اور جیسے شراب کا پینا ہے کیونکہ اس کی بھی سخت حرص ہوتی ہے اور اس کی وجہ سے ملک میں فساد پھیلتا ہے اور لوگوں کی عقلیں زائل ہوتی ہیں جن کے سبب ان کے معاد اور معاش کی اصلاح ہوتی ہے،

معاشهم، وكالقذف فان القذف فيه اذى
اذى شديدا ولا يقدر على دفعه بالقتل
ونحوه لانه ان قتل قتل به وان ضرب
ضرب به، فوجب في مثله زجر
عظيم، ثم الحد اما قتل وهو زجر لا زجر
فوقه، واما قطع وهو ايلام شديد و
تفويت قوة لا يتم الاستقلال بالمعيشة
دونها طول عمره ومثلة وعار ظاهر
اثره بمرأى الناس لا ينقضي فان النفس
انما تتأثر من وجهين، النفس الواغلة
في البهيمية يمنعها الايلام كالبقر والجمل
والتي فيها حب الجاه يردعه العار اللازم
له اشد من الايلام، فوجب جمع هذين
الوجهين في الحدود، ودون ذلك ايلام
بضرب يضم معه ما فيه عار وظهر
اثره كالتغريب وعدم قبول الشهادة
والتبكيت ؛

واعلم انه كان من شريعة من قبلنا
القصاص في القتل، والرجم في الزنا
والقطع في السرقة، فهذه الثلاث
كانت متوارثة في الشرائع السماوية و
اطبق عليها جماهير الانبياء والامم و
مثل هذا يجب ان يؤخذ عليه بالنواجذ
ولا يترك ولكن الشريعة المصطفوية تصرفت
فيها بنحو آخر فجعلت مزجرة كل واحد
على طبقتين احدهما الشديدة البالغة
اقصى المبالغ ومن حقها ان تجعل في
المعصية الشديدة، والثانية دونها و
من حقها ان تجعل فيما كانت المعصية

اور جیسے کسی کو زنا کی تہمت لگانا ہے اس واسطے کہ جس کو
تہمت لگائی جاتی ہے اس کو نہت ایذاء ہوتی ہے اور وہ قتل
وغیرہ سے اس کی مدافعت بھی نہیں کر سکتا ہے کیونکہ وہ اگر
اگر قتل کرتا ہے تو خود بھی اس کے سبب سے مارا جاتا ہے، اور
اگر اس کو پیٹتا ہے تو اس کی وجہ سے خود بھی پٹتا ہے اس واسطے
ایسے جرم میں کوئی سخت سزا کا ہونا ضروری ہے پھر حد یا تو قتل
ہے اور وہ ایسی سزا ہے کہ اس سے زیادہ اور کوئی سزا نہیں اور
یا کسی عضو کا کاٹ ڈالنا ہے اور اس میں نہایت درجہ کی
تکلیف پہنچانا اور ایسی قوت کا زائل کر دینا ہے کہ جس کے
بغیر ساری عمر خود معاش حاصل کرنے کے قابل نہیں رہتا
اور بدشکل کرنا اور عار ہے جسکا اثر سب لوگوں کے روبرو
دکھائی دیتا ہے جو زائل نہیں ہوتا اس واسطے کہ نفس دو سبب
سے متاثر ہوتا ہے جو نفس کہ بہیمیت میں غرق ہوتا ہے اس کو
تکلیف دینا بری چیز سے باز رکھتا ہے جیسے بیل اور اونٹ
اور جس نفس میں حب جاہ غالب ہوتی ہے اس کو دائمی عار
تکلیف جسمانی سے بھی زیادہ ایک کام سے روک دیتی ہے اس
واسطے ان دونوں وجہوں کا حدود کے اندر جمع کرنا ضروری
ہوا اور قطع سے کم ایک حد مار پیٹ کے ساتھ تکلیف پہنچانا
ہے جس میں عار ہو اور اس کا اثر ظاہر ہو جیسے جلا وطن کرنا اور
شہادت کا قبول نہ کرنا اور گوشمالی کرنا۔

اور واضح ہو کہ سابقہ شریعتوں میں قتل کی سزا میں قصاص
اور زنا کی سزا میں سنگسار کرنا اور چوری کی سزا میں ہاتھ کاٹنا
تھا پس یہ تینوں سزائیں آسمانی شریعتوں میں ہمیشہ سے چلی آتی
تھیں اور تمام انبیاء اور ان کی امتیں اس پر متفق تھیں اور یہ ایسی
چیزیں ہیں جن کو نہایت مضبوطی سے پکڑنا ضروری ہے اور کبھی
ان کو ترک نہیں کرنا چاہئے لیکن شریعت مصطفویہ نے اس میں
ایک اور قسم کا تصرف کیا ہے پس ہر ایک کی سزا کے دو درجے مقرر
کئے ایک تو بڑی بھاری سزا ہے کہ اس سے بڑھکر متصور نہیں
اور یہ سزا نہایت بھاری گناہ میں دینی چاہیئے، اور دوسری سزا

۲ اس سے کم ہے اور یہ ان معاصی میں ہونی چاہئے جو پہلے

دونها، ففي القتل القود والدية والاصل فيه قوله تعالى ذلك تخفيف من ربكم.

قال ابن عباس رضي عنهما كان فيهم القصاص ولم يكن الدية، وفي الزنا الجلد وكان اليهود لما ذهبت شوكتهم ولم يقدروا على الرجم ابتدعوا التجبية والتحميم فصار ذلك تحريفا لشريعتهم فجمعت لنا بين شريعتي من قبلنا السماوية والابتداعية، وذلك غاية رحمة الله بالنسبة الينا، وفي السرقة العقوبة غرامة مثليه على ماجاء في الحديث وان حملت انواعا من الظلم عليها كالقذف والخمر فجعلت لها حدا فان هذه ايضا بمنزلة تلك المعاصي وان زادت في عقوبة قطع الطريق.

واعلم ان الناس على طبقتين، ولسياسة كل طبقة وجه خاص، طبقة هم مستقلون امرهم بأيديهم وسياسة هؤلاء ان يؤاخذوا على اعين الناس ويوجعوا ويلزم عليهم شديد وبها نوا ويحقروا، وطبقة هم بايدي ناس آخرين اسراء عندهم وسياسة هؤلاء ان يؤمر سادتهم يحفظوهم عن الشر فانه يظهر لهم فيه حبسهم عن فعلهم ذلك، وقوله صلى الله عليه وسلم اذا زنت امة احدكم فليضربها الحديث، وقوله عليه السلام اذا سرق عبد احدكم فليبعه ولو بنش فضبطت الطبقتان

معاصی سے کم درجہ کے ہوں پس قتل کی سزا میں قصاص اور دیت ہے اور اس میں اصل اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے "اس میں تمہارے پروردگار کی طرف سے تخفیف ہے۔"

ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ بنی اسرائیل میں قتل کی سزا صرف قصاص تھی اور دیت نہیں تھی اور زنا میں کوڑے مارنا ہے، اور یہودیوں کی جب شوکت جاتی رہی اور وہ سنگسار کرنے پر قادر نہ رہے تو انہوں نے خود ایک سزا کو ایجاد کیا اور وہ یہ کہ زانی اور زانیہ کو گدھے پر چڑھا کر منہ کالا کر کے لوگوں کے سامنے پھراتے تھے پس وہ ان کی شریعت کی تحریف ہوئی پس ہمارے لئے دونوں شریعتوں کو جمع کیا گیا شرائع سماویہ وابتداعیہ کو اور اس میں ہماری طرف اللہ تعالیٰ کی بڑی رحمت ہے، اور چوری میں عذاب دینا اور اس سے دوچند تاوان دینا ہے جیسا کہ حدیث شریف میں آیا ہے۔ اور نیز یہ تصرف کیا کہ ظلم کی بہت سی قسموں کو جیسے قذف اور شرب خمر ہے انہی معاصی پر حمل کیا اور ان کے لئے بھی حد مقرر کی کیونکہ یہ بھی بمنزلہ ان معاصی کے ہیں اور رہزنی کی سزا زیادہ مقرر کی۔

اور واضح ہو کہ لوگوں کے دو درجے ہیں اور ہر درجہ کی سیاست کا ایک خاص طریقہ ہے ایک لوگوں کا وہ طبقہ ہے جو بذات خود مستقل اور مختار ہیں ان کی سیاست کا یہ طریقہ ہے کہ ان کو پکڑ کر سب کے روبرو سزا دیجائے اور ان کو سخت عار دلائی جائے اور ان کی توہین کیجائے اور ذلیل کیا جائے، اور ایک لوگوں کا وہ طبقہ ہے جو دوسروں کے قبضہ میں بمنزلہ قیدیوں کے ہیں اور ان کی سیاست کا یہ طریقہ ہے کہ ان کے مالکوں کو حکم کیا جائے کہ بڑی باتوں سے ان کو محفوظ رکھیں کیونکہ وہی ایسا طریقہ جان سکتے ہیں جو ان کو ان کے فعل سے باز رکھ سکتا ہو جیسا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "تمہاری جب کوئی باندی زنا کرے تو اس کو مارنا چاہیئے" الحدیث، اور آپ نے فرمایا جب تمہارا غلام چوری کرے تو اس کو فروخت کر ڈالو اگرچہ نصف قیمت حاصل ہو" پس یہ دونوں درجے کے لوگ ایک ظاہری

بوصف ظاهر، فالاولى الاحرار، والثانية
الارقاء، ثم كان من السادة من يتحكم
على عبيده ويحتج بانه زنى او سرق ونحو ذلك
فكان الواجب في مثله ان يشرع على الارقاء
دون ما على الاحرار ليقطع هذا النوع وان
لا يخيروا في القتل والقطع وان يخيروا فيما
دون ذلك. والحد يكون كفارة لاحد
وجهين، لان العاصي اما ان يكون منقادا
لامر الله وحكمه مسلما وجهه لله فالكفارة
في حقه توبة عظيمة، ودليله حديث لقد
تاب توبة لو قسمت على امة محمد لوسعتهم
واما ان يكون ايلاما وقسرا عليه،
وسر ذلك ان العمل يقتضي في حكمة الله
ان يجازى في نفسه او ماله فصار مقيم
الحد خليفة الله في المجازاة فتدبر قال
الله تعالى الزانية والزاني فاجلدوا كل
واحد منهما مائة جلدة الآية؛
وقال عمر رضي الله عنه ان الله بعث
محمدا صلى الله عليه وسلم بالحق وانزل
عليه الكتاب فكان مما انزل الله آية
الرجم رجم رسول الله صلى الله عليه وسلم
ورجمنا بعده، والرجم في كتاب الله
حق على من زنى اذا احصن من
الرجال والنساء؛
اقول انما جعل حد المحصن الرجم
وحد غير المحصن الجلد لانه كما يتم
التكليف ببلوغ خمس عشرة سنة او
نحوه ولا يكمل دون ذلك لعدم تمام العقل
وتمام الجثة وكونه من الرجال فلذلك

وصف سے منضبط کئے گئے پس پہلے درجے کے لوگ آزاد او
دوسرے درجے کے لوگ غلام ہیں، پھر بعض سردار ایسے تھے
اپنے غلاموں پر ظلم کرتے تھے اور ان پر یہ دلیل پیش کرتے
کہ اس نے زنا یا چوری وغیرہ کی ہے اس واسطے ایسا امر
ضروری ہوا کہ غلاموں کی سزا آزاد لوگوں سے کم مقرر کی جائے
اس قسم کا احتمال منقطع ہو جائے، اور نیز یہ بات بھی ضروری
کہ ان کو قتل کرنے اور ہاتھ کاٹنے کا اختیار نہ دیا جائے اور ا
سے کم سزا کا اختیار ان کو دیا جائے، اور حد دو وجہ سے گناہ
کفارہ ہوتی ہے کیونکہ گناہ کا مرتکب یا حکم الٰہی کا مطیع اور ا
فرمانبردار ہو گیا ہے پس اس کے حق میں کفارہ بڑی توبہ ہے
اس پر دلیل نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی حدیث ہے کہ آپ نے
ابن مالک کے حق میں فرمایا "اس نے ایسی توبہ کی ہے کہ اگر
امت محمدیہ پر تقسیم کی جائے تو ان سب کو کافی ہو جائے؛
اور یا اس حد میں گناہ کے مرتکب کو تکلیف پہنچانا اور
گناہ سے روکنا مقصود ہوتا ہے اور اس میں راز یہ ہے کہ
حکمت الٰہی میں اس بات کا مقتضی ہے کہ اس کی جان یا
مال میں اس عمل کی سزا دیا جائے پس حد کا قائم کرنے والا
اللہ تعالیٰ کا نائب ہو گیا، فتدبر، اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں
اور زانی ان میں سے ہر ایک کو سو کوڑے مارو؛
اور حضرت عمرؓ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے محمد صلے ال
وسلم کو حق دیکر بھیجا، اور ان پر کتاب نازل فرمائی اور جو کچھ ا
تعالیٰ نے نازل فرمایا، اس میں آیت رجم بھی تھی چنانچہ رسول ا
صلے اللہ علیہ وسلم نے سنگسار کیا اور آپ کے بعد ہم نے بھی سنگ
اور جب کوئی مرد ہو یا عورت نکاح کرنے کے بعد زنا کرے کتاب
میں اس پر رجم کرنا حق ہے؛
میں کہتا ہوں محصن کی حد سنگسار کرنا اور غیر محصن کی
دُرّے لگانا اس لئے مقرر کیا گیا کہ مکلف ہونا جس طرح پندرہ
برس کی عمر وغیرہ سے تمام ہوتا ہے اور بغیر اس کے نہ عقل کامل
ہوتی ہے اور نہ جثہ پورا ہوتا ہے اور نہ پوری مردمی پائی جاتی ہے

ينبغي ان تتفاوت العقوبة المترتبة على التكليف بانمية العقل وصيرورته رجلا كاملا مستقلا بامره مستبدا برأيه، ولان المحصن كامل وغير المحصن ناقص فصار واسطة بين الاحرار الكاملين وبين العبيد، ولم يعتبر ذلك الا في الرجم خاصة، لانه اشد عقوبة شرعت في حق الله، واما القصاص فحق الناس وهم محتاجون فلا يضيع حقوقهم، واما حد السرقة وغيرها فليس بمنزلة الرجم ولان المعصية ممن انعم الله عليه وفضله على كثير من خلقه اقبح واشنع لانها اشد كفران فكان من حقها ان يزاد في العقوبة لها، وانما جعل حد البكر مائة جلدة لانها عدد كثير مضبوط يحصل به الزجر والايلام، وانما عوقب بالتغريب لان العقوبة المؤثرة تكون على وجهين ايلام في البدن والحاق حياء وخجالة وعار ونقد مالوف في النفس، والاول عقوبة جسمانية، والثانية عقوبة نفسانية ولا تتم العقوبة الا بان تجمع الوجهين

قال الله تعالى فاذا احصن فان اتين بفاحشة فعليهن نصف ما على المحصنات من العذاب.

اقول السر في تنصيف العقوبة على الارقاء انهم يفوض امرهم الى مواليهم فلو شرع فيهم مزجرة بالغة اقصى المبالغ لفتح ذلك باب العدوان بان يقتل المولى عبده ويحتج بانه زان ولا يكون سبيل

طرح اس عقوبت کو بھی متفاوت ہونا چاہئے جو کمال عقل اور اس کے مرد کامل ہونے اور خود مختاری اور استقلال سمجھ کی وجہ سے مکلف ہونے پر مرتب ہوتی ہے، اور اس لئے کہ محصن کامل ہے اور غیر محصن ناقص ہے پس غیر محصن احرار کاملین اور غلاموں کے مابین واسطہ ہوا اور صرف سنگسار ہونے میں اس واسطہ کا اعتبار کیا گیا کیونکہ وہ سزاؤں میں سب سے زیادہ سخت سزا ہے جو حق اللہ میں مشروع ہوئی ہے اور قصاص چونکہ حق العباد میں سے ہے اور لوگوں کو اپنے حقوق کے لینے کی حاجت ہے اس واسطے ان کے حقوق ضائع نہیں کئے جاتے اور حد سرقہ وغیرہ بمنزلہ سنگساری کے نہیں اور نیز اس شخص سے گناہ کا صادر ہونا جس پر اللہ تعالی نے انعام کیا ہے اور اس کو اپنی بہت سی مخلوق پر فضیلت دی ہے زیادہ بڑا ہے کیونکہ وہ نہایت درجہ کی نافرمانی ہے پس اس میں سزا کا بڑھانا مناسب ہوا، اور کنوارے اور کنواری کی حد سو درے اس لئے مقرر کئے گئے کہ سو کا عدد کثیر اور منضبط ہے جس سے زجر اور تکلیف بخوبی حاصل ہو سکتی ہے اور جلا وطنی کی سزا اس لئے دی گئی کہ سزا دو طرح پر مؤثر ہوتی ہے ایک تو بدن کو تکلیف پہنچانا اور ایک حیاء شرمندگی اور عار کا لاحق کرنا اور محبوب چیز کا علیحدہ کرنا پہلی سزا جسمانی ہے اور دوسری سزا نفسانی ہے اور پوری پوری سزا وہی ہوتی ہے جس میں یہ دونوں جمع کی جائیں

اللہ تعالی فرماتا ہے "جب احصان کے بعد ان سے فحش ظاہر ہو تو ان کو محصنات سے نصف عذاب دیا جائے گا"

میں کہتا ہوں غلاموں پر نصف سزا مقرر کرنے کی یہ وجہ ہے کہ غلاموں کا حکم ان کے مالکوں کے سپرد کیا جاتا ہے پس اگر ان کے لئے کامل درجہ کی سزا مقرر کی جائے تو اس سے ظلم کا دروازہ کھلتا ہے اس طور پر کہ مالک اپنے غلام کو قتل کر ڈالے اور یہ کہہ دے کہ یہ زانی تھا اور پھر مالک سے مواخذہ کرنے کی کوئی سبیل نہ رہے پس ان کی حد

السوأخذه عليه، فنقص من حدهم وجعل
مالا يفضي الى الهلاك، والذي ذكرناه في
الفرق بين المحصن وغيره يأتي هنا۔

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم
خذوا عني خذوا عني قد جعل الله لهن
سبيلا البكر بالبكر جلد مائة وتغريب عام
والثيب بالثيب جلد مائة والرجم وعمل
به علي رضي الله عنه۔

اقول اشتبه هذا على الناس فظنوه
مناقضا مع رجمه الثيب وعدم جلده
وعندي انه ليس مناقضا له وان الاية
عامة لكن يسن للامام الاقتصار على
الرجم عند وجوبهما، وانما مثله مثل
القصر في السفر فانه لو اتم جاز لكن
يسن له القصر، وانما شرع ذلك لان
الرجم عقوبة عظيمة فتضمنت ما دونها
وبهذا يجمع بين قوله صلى الله عليه و
سلم هذا، وعمل علي رضي الله عنه،
وبين عمله صلى الله عليه وسلم، و
اكثر خلفائه في الاقتصار على الرجم، و
حديث جابر امر بالجلد ثم اخبر انه محصن
فامر به فرجم يدل عليه فانه ما اقدم على
الجلد الا لجواز مثله مع كل زان وعندي
ان التغريب يحتمل العفو وبه يجمع بين
الآثار لما قال ماعز بن مالك زنيت
فطهرني، قال صلى الله عليه وسلم لعلك
قبلت او غمزت او نظرت؟ قال لا يا رسول
الله قال انكتها؟ قال نعم فعند ذلك امر
برجمه۔

کم کی گئی اور اتنی مقرر کی گئی جس سے ہلاکت کی نوبت نہیں آتی، اور
محصن اور غیر محصن کا فرق جو ہم نے بیان کیا ہے وہ یہاں بھی
پایا جاتا ہے۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "مجھ سے سیکھو مجھ سے
سیکھو اللہ تعالیٰ نے عورتوں کے لئے ایک راہ نکالی ہے کنوارہ کنواری
کے ساتھ زنا کرے تو اس کی سزا سو درے ہیں اور سال بھر
کے لئے جلا وطن کرنا ہے، اور شادی شدہ مرد شادی شدہ عورت کے
ساتھ زنا کرے تو اسکی سزا سو درے مارنا اور سنگسار کرنا ہے" اور
اس حدیث پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عمل کیا ہے،

میں کہتا ہوں یہ حدیث لوگوں پر مشتبہ ہو گئی اور اس حدیث
کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے شادی شدہ کو سنگسار کرنے اور اس
کے درے نہ لگانے کے ساتھ مخالف سمجھا اور میرے نزدیک یہ
حدیث آپ کے فعل کے مخالف نہیں ہے اور آیت عام ہے لیکن
جب دونوں یعنی رجم اور سو درے مارنا واجب ہوں تو امام
کو رجم پر اقتصار کرنا مسنون ہے اور اس کی مثال ایسی ہے جیسے
سفر میں قصر کرنا پس اگر کوئی شخص پوری نماز پڑھے تو بھی جائز
ہے مگر قصر کرنا سنت ہے اور یہ اس واسطے مقرر کیا گیا
کہ رجم بڑی سخت سزا ہے اور اس سے جو کم سزا ہے وہ اس
میں آجاتی ہے اور اس بیان سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے
اس قول میں اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے عمل میں اور
حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے عمل میں اور آپ کے اکثر خلفاء
کے عمل میں تطبیق ہو سکتی ہے کہ انہوں نے رجم پر اکتفا کیا ہے
اور حضرت جابرؓ کی حدیث کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے درے لگانے
کا حکم دیا پھر کسی نے آپکو بتلایا کہ وہ محصن ہے تو آپ نے اس کو سنگسار
کرنے کا حکم دیا پس اسکو سنگسار کر دیا گیا، اسی بات پر دلالت کرتی ہے کیونکہ
نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے درے لگانیکا حکم دینے پر اقدام جب ہی کیا
جبکہ آپ ہر زانی کے لئے یہی سزا سمجھتے تھے، اور میرے نزدیک جلا وطن کرنے
میں معافی کا احتمال ہے جبکہ ماعز بن مالک نے کہا کہ میں نے زنا کیا ہے مجھ
پاک کر دیجئے تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا شاید تو نے بوسہ لیا ہوگا یا ہاتھ

سے اسکو پکڑا ہوگا یا اسکی طرف دیکھا ہوگا تو ماعز نے عرض کیا نہیں یا رسول اللہ، تب آپ نے پوچھا کیا تو نے اسکے ساتھ دخول کیا ہے؟ تو ماعز نے جواب دیا ہاں
پس اس وقت نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ماعز کو سنگسار کرنے کا حکم دیا۔

اقول الحد موضع الاحتياط، وقد يطلق الزنا على مادون الفرج كقوله صلى الله عليه وسلم فزنا اللسان كذا وزنا الرجل كذا فوجب التثبت والتحقق في مثل ذلك، واعلم ان المقر على نفسه بالزنا المسلم نفسه لاقامة الحد تائب والتائب كمن لا ذنب له فمن حقه ان لا يحد لكن هنا وجوه مقتضية لاقامة الحد عليه منها انه لو كان اظهار التوبة والاقرار درءا للحد لم يعجز كل احد ان يحتال اذا استشعر بأخذ الامام بان يعترف فيندرئ عنه الحد، وذلك مناقضة للمصلحة، ومنها ان التوبة لا تتم الا ان يعتضد بفعل شاق عظيم لا ياتي الا من مخلص، ولذلك قال النبي صلى الله عليه وسلم في ماعز لما اسلم نفسه للرجم لقد تاب توبة لو قسمت بين امة محمد لوسعتهم، وقال عليه السلام في الغامدية لقد تابت توبة لو تابها صاحب مكس لغفر له، ومع ذلك فيستحب الستر عليه، وهو قوله صلى الله عليه وسلم لهزال لو سترته بثوبك لكان خيرا لك، وان يؤمر هو ان يتوب فيما بينه وبين الله وان يحتال في درء الحد، قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا زنت امة احدكم فتبين زناها فليجلدها الحد ولا يثرب عليها ثم ان زنت فليجلدها الحد ولا يثرب عليها،

اقول السر في ذلك ان الانسان مأمور شرعا ان يذب عن حريمه المعاصي

میں کہتا ہوں حد مارنے میں احتیاط کا مقام ہے اور کبھی زنا کا اطلاق شرمگاہ کے سوا پر بھی ہوتا ہے جیسا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "زبان کا زنا یہ ہے اور پاؤں کا زنا یہ ہے" اس واسطے ایسی صورت میں اس کا ثابت کرنا اور اسکی تحقیق کرنا ضروری ہوا۔

اور واضح ہو کہ جو شخص خود زنا کا اقرار کرتا ہے اور حد قائم کرنے کے لئے اپنے نفس کو سپرد کرتا ہے تو وہ توبہ کرنے والا ہے اور توبہ کرنیوالا بمنزلہ اس شخص کے ہے جس نے گناہ نہیں کیا پس ایسے شخص کو حد نہیں مارنا چاہیے لیکن یہاں اس پر حد قائم کرنے کے لئے کئی اسباب مقتضی ہیں

ازاں جملہ یہ ہے کہ اگر اظہار توبہ اور اس کے اقرار سے حد ساقط ہو جاتی تو ہر زنا کرنیوالا امام کی مواخذہ کی خبر پاکر امام کے روبرو اقرار کر کے حیلہ کرتا اور حد سے چھوٹ جاتا اور اس میں مصلحت کی مخالفت ہے

اور ازاں جملہ یہ ہے کہ توبہ بغیر ایسے سخت فعل کے تمام نہیں ہوتی جس فعل سے توبہ کو قوت پہنچے اور جو مخلص کے سوا کسی سے عمل میں نہ آسکے اور اسی واسطے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ماعز کے بارے میں جبکہ وہ رجم کیلئے آمادہ ہوئے تھے یہ فرمایا تھا "البتہ اس نے ایسی توبہ کی کہ اگر محمد کی امت پر تقسیم کیجاتی تو انکو کافی ہوتی" اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے قبیلہ غامدیہ کی عورت کی نسبت فرمایا "اس نے ایسی توبہ کی ہے کہ اگر تاجروں سے ظلم محصول لینے والا بھی یہ توبہ کرتا تو بخشا جاتا"، لیکن اس کے باوجود گناہ کا چھپانا مناسب ہے چنانچہ نبی صلے اللہ وسلم نے ہزال[1] سے فرمایا تھا "اگر تو اسکو اپنے کپڑے کے ساتھ چھپاتا تو تیرے لئے بہتر ہوتا"، اور نیز یہ بات مناسب ہے کہ اسکو فیما بینہ وبین اللہ توبہ کرنیکا اور حد کے دفع کرنے کے لئے حیلہ کرنیکا حکم دیا جائے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "تم میں سے جب کسی کی باندی زنا کرے اور اس کا زنا ظاہر ہو جائے تو وہ باندی پر حد میں درے مارے اور توبیخ نہ کرے پھر اگر وہ زنا کرے تو پھر اس پر درے مارے اور توبیخ نہ کرے۔"

میں کہتا ہوں اس میں راز یہ ہے کہ انسان کو شرعاً اس بات کا حکم دیا گیا ہے کہ وہ اپنے حرم سے معاصی کو دور کرے

[1] یہ وہ شخص ہے جس کی باندی سے ماعز نے زنا کیا تھا اور جس نے ماعز کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے روبرو زنا کے اظہار پر آمادہ کیا تھا۔

ومجبول على ذلك خلقة، ولو لم يشرع الحد
الا عند الامام لما استطاع السيد اقامته
في كثير من الصور، ولم يتحقق الذب عن
الدار، ولو لم يحد مقدار معين للحد لجاوز
المتجاوزون الى حد الاهلاك او الايلام الزائد
على الحد، فلذلك قال النبي صلى الله عليه وسلم
لا يثرب، قال صلى الله عليه وسلم اقيلوا
ذوي الهيئات عثراتهم الا الحدود۔

اقول المراد بذي الهيئات اهل المروءة
اما ان يعلم من رجل صلاحه في الدين و
كانت العثرة امرا فرط منه على خلاف
عادته ثم ندم فمثل هذا ينبغي ان يتجاوز
عنه او يكونوا اهل نجدة وسياسة وذكر
في الناس فلو اقيمت العقوبة عليهم في
كل ذنب قليل او كثير لكان في ذلك فتح
باب التشاحن واختلاف على الامام و
بغي عليه، فان النفوس كثيرا ما لا تحتمل
ذلك، واما الحدود فلا ينبغي ان تهمل
الا اذا وجد لها سبب شرعي تندرئ
به ولو اهملت لتناقضت المصلحة وبطلت
فائدة الحدود، وقال صلى الله عليه وسلم
في مخدج يزني خذوا له عثكالا فيه مائة
شمراخ فاضربوه به ضربة۔

اعلم ان من لا يستطيع ان يقام عليه
الحدود لضعف في جبلته فان ترك سدى
كان مناقضا لتأكد الحدود تأكدا لائقا
بالشرائع اللازمة التي جعلها الله تعالى
بمنزلة الامور الجبلية ان يجعل كالمؤثرة
بالخاصية ويعض عليها بالنواجذ، و

اور یہ بات انسان کی سرشت میں داخل ہے اور اگر امام ہی کے
سامنے حد مقرر ہوتی تو بہت سی صورتوں میں مالک حد کو قائم نہ
کر سکتا اور اہل حرم کی حفاظت نہ ہو سکتی اور اگر حد کی کوئی مقدار
مقرر نہ ہوتی تو زیادتی کرنیوالا ہلاکت کی حد تک پہنچا سکتا تھا یا حد سے
زیادہ تکلیف دے سکتا تھا پس اسی واسطے نبی صلے اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا کہ "توبیخ نہ کرے"

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "ذی عزت لوگوں کے حدود
کے سوا اور لغزشوں کو معاف کرو"

میں کہتا ہوں ذی عزت لوگوں سے مراد اہل مروت ہیں
تو اس طور سے کہ کوئی شخص متقی دیندار ہو جس سے خلاف عادت
کسی امر میں کوتاہی ہو جائے پھر وہ اس پر نادم ہو تو ایسے شخص سے
درگذر کرنا چاہیئے یا وہ شخص لوگوں میں خاندانی معزز اور سردار ہو
اگر ہر چھوٹے بڑے گناہ میں اس کو سزا دیجائے تو اس میں امام سے
عداوت اور اختلاف اور اس سے بغاوت کا دروازہ کھولنا ہے
کیونکہ نفوس اکثر ان باتوں کے متحمل نہیں ہوتے لیکن حدود
سو یہ مناسب نہیں ہے کہ ان کو ترک کر دیا جائے بجز اس
صورت کے کہ کوئی سبب شرعی جس سے حد ساقط ہوتی ہے پایا جائے
کیونکہ اگر حدود کو چھوڑ دیا جائے تو وہ ملت کے خلاف ہے اور
حدود کا فائدہ فوت ہوتا ہے۔

اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کے بارے میں
جو پیدائشی کمزور ہو اور زنا کرے فرمایا ہے "اس کے لئے
ایک بڑی ڈالی لو جس میں سو شاخیں ہوں پس اس سے
اس کو ایک بار مارو"

اور واضح ہو کہ جو شخص اپنی پیدائشی کمزوری کی وجہ سے اتنی
طاقت نہیں رکھتا کہ اس پر حد قائم کیجائے پس اگر اس شخص کو بالکل
چھوڑ دیا جائے تو یہ حدود کے استحکام کے خلاف ہوتا ہے کیونکہ
شرائع لازمی جن کو اللہ تعالی نے بمنزلہ خلقی امور کے مقرر کیا ہے
تو ان کی شان سے یہ بات ہے کہ وہ مؤثر بالخاصیت کی طرح سمجھی
جائیں اور لوگ نہایت مضبوطی سے ان کو تسلیم کریں اور نیز

فان فيه بعض الالم الميسور لا ضرورة فى تركه، واختلف فى حد اللواطة، فقيل هى من الزنا، وقيل يقتل لحديث من وجدتموه يعمل عمل قوم لوط فاقتلوا الفاعل والمفعول به، قال الله تعالى والذين يرمون المحصنات ثم لم يأتوا باربعة شهداء فاجلدوهم ثمانين جلدة ولا تقبلوا لهم شهادة ابدا واولئك هم الفاسقون. الا الذين تابوا من بعد ذلك واصلحوا فان الله غفور رحيم، وفى حكم المحصنات المحصنون بالاجماع والمحصن حر مكلف مسلم عفيف عن وطء يحد به؛

واعلم ان ههنا وجهين متعارضين وذلك ان الزنا معصية كبيرة يجب اخمالها واقامة الحد عليها والمؤاخذة بها، وكذلك القذف معصية كبيرة و فيه الحاق عار عظيم يجب اقامة الحد عليها ويشتبه القذف بالشهادة على الزنا فلو اخذنا القاذف لنقيم عليه الحد يقول انا شاهد على الزنا، وفيه بطلان لحد القذف والذى هو شاهد على الزنا يذب به عن نفسه المشهود عليه بانه قاذف يستحق الحد، فلما تعارض الحدان فى هذه الجملة عند سياسة الامة وجب ان يفرق بينهما بامر ظاهر وذلك كثرة المخبرين فانهم اذا اكثروا قوى ظن الشهادة والصدق وضعف ظن القذف فان القذف يستند على جمع صفتين ضعف فى الدين وغل بالنسبة الى المقذوف ويبعد ان

جس چیز میں تھوڑی سی تکلیف اور آسانی ہے اس کے چھوڑنے کی ضرورت نہیں ہے، لواطت کی حد میں اختلاف ہے پس بعض نے کہا کہ وہ زنا کی قسم ہے اور بعض نے کہا کہ اس کو قتل کیا جائے گا اس لئے کہ حدیث شریف میں آیا ہے "جس کسی کو تم قوم لوط کا کام کرتے پاؤ تو فاعل اور مفعول دونوں کو قتل کردو" اللہ تعالیٰ نے فرمایا "اور جو لوگ پرہیزگار عورتوں کو بدکاری کا الزام لگائیں اور اس پر چار گواہ نہ لائیں تو ان کو اسی درّے مارو اور کبھی ان کی شہادت قبول نہ کرو اور یہی بدکار ہیں ہاں جو اس کے بعد توبہ کرلیں اور اپنی حالت سنوار لیں تو خدا بھی بخشنے والا اور مہربان ہے" اور اس پر اجماع ہے کہ محصن مرد محصن عورتوں کے حکم میں ہیں، اور محصن اس کو کہتے ہیں جو حُر ہو اور مکلف اور مسلمان ہو اور ایسے جماع سے پاک ہو جس پر حد قائم کی جاتی ہے،

واضح ہو کہ یہاں دو باتیں متعارض پائی جاتی ہیں اور وہ یہ ہے کہ زنا گناہ کبیرہ ہے اس کا مٹانا اور اس پر حد قائم کرنا اور اس پر مواخذہ کرنا ضروری ہے اور اسی طرح زنا کی تہمت لگانا بھی بڑا گناہ ہے اور اس میں ایک بڑی عار کا لاحق کرنا ہوتا ہے جس پر حد کا قائم کرنا ضروری ہے، اور زنا کی تہمت لگانے کو زنا پر شہادت دینے کے ساتھ مشابہت ہے پس اگر ہم کسی قاذف کو حد مارنے کے لئے گرفتار کریں تو وہ کہہ سکتا ہے کہ میں زنا کا گواہ ہوں اور اس میں حد قذف باطل ہوتی ہے اور جو زنا پر گواہ ہے مشہود علیہ یہ کہکر اپنے آپ کو بچا سکتا ہے کہ وہ زنا کی تہمت لگاتا ہے اور وہ خود حد کا مستحق ہے، پس جب سیاست امت کے وقت اس امر میں ان دونوں حدوں میں تعارض ہوا تو ایک ظاہری امر سے ان دونوں میں تمیز ضروری ہوئی اور وہ امر خبر دینے والوں کی کثرت ہے کیونکہ جب خبر دینے والے کثیر تعداد میں ہوئے تو گواہی اور راست گوئی کا گمان قوی ہوا اور تہمت کا گمان ضعیف ہو گیا اس واسطے کہ تہمت میں دو باتوں کا اجتماع ہوتا ہے ایک دین کے اندر ضعف اور دوسرے مقذوف کے ساتھ عداوت کا ہونا اور ان دونوں صفتوں کا

يجتمعا في جماعة من المسلمين، وانما لم يكتف بعدالة الشاهدين لان العدالة ماخوذة في جميع الحقوق فلا يظهر للتعارض اثر، وضبطت الكثرة بضعف نصاب الشهادة وانما جعل حد القذف ثمانين لانه ينبغي ان يكون اقل من الزنا فان اشاعة فاحشة ليست بمنزلة فعلها وضبط النقصان بمقدار ظاهر وهو عشرون فانه خمس المائة وانما جعل من تمام حده عدم قبول الشهادة لما ذكرنا ان الايلام قسمان جسماني ونفساني وقد اعتبر الشرع جمعهما في جميع الحدود لكن جمع مع حد الزنا التغريب لان الزنا عند سياسة ولاة الامور وغيرة الاولياء لا يتصور الا بعد مخالطة وممازجة وطول صحبة وائتلاف فجزاؤه المناسب له ان يجلى عن محل الفتنة، وجمع مع حد القذف عدم قبول الشهادة لانه اخبار والشهادة اخبار فجوزي بعار من جنس المعصية فان عدم قبول الشهادة من القاذف عقوبة وعدم قبولها من سائر العصاة لفوات العدالة والرضا وايضا فقد ذكرنا ان القاذف لا يعجز ان يقول انا شاهد فيكون سد هذا الباب ان يعاقب بمثل ما اجترأ به، وجمع في حد الخمر التبكيت، واختلفوا في قوله تعالى الا الذين هل الاستثناء راجع الى عدم قبول الشهادة ام لا؟ والظاهر هو ما مهدنا ان الفسق لما انتهى وجب ان ينتهي

مسلمانوں کی جماعت میں جمع ہونا بعید ہے اور شاہدین کی عدالت کے ساتھ اکتفا نہیں کیا گیا کیونکہ عدالت تمام حقوق میں معتبر ہے پس اس تعارض کا کوئی اثر ظاہر نہ ہوگا اور اس کثرت کا نصاب شہادت کی دو چند تعداد کے ساتھ کیا گیا ہے، اور حد قذف اسی درے ہیں تو مقرر کئے گئے کہ اس کی معصیت بہرحال زنا سے کم ہے کیونکہ ایک گناہ کا مشہور کرنا اس کو عمل میں لانے کے برابر نہیں ہے اور اس کمی کو ایک مقدار ظاہر سے منضبط کیا گیا اور وہ بیس کا عدد ہے کیونکہ وہ عدد سو کا پانچواں حصہ ہے اور اس حد کا تتمہ گواہی قبول نہ کرنا اس لئے مقرر کیا گیا کہ ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں کہ تکلیف کی دو قسمیں ہیں ایک جسمانی اور دوسری نفسانی اور شریعت نے تمام حدود میں ان دونوں کا اعتبار کیا ہے لیکن حد زنا میں جلا وطنی کو شامل کیا گیا کیونکہ حکام کی سیاست اور اولیاء کی غیرت کے وقت میں زنا اسی وقت متصور ہو سکتا ہے کہ ان دونوں میں باہم میل جول اور اتحاد اور الفت ہو پس اس کے مناسب یہی سزا ہے کہ اس فتنہ کے مقام سے زانی کو نکال دیا جائے،

اور حد قذف میں عدم قبول شہادت کو شامل کیا گیا کیونکہ قذف میں خبر دینا ہوتا ہے اور شہادت میں بھی خبر دینا ہوتا ہے پس قاذف کو اسی عار کے ساتھ سزا دی گئی جو اس کی معصیت کی جنس سے ہے کیونکہ قاذف سے شہادت کا قبول نہ کرنا اس کے لئے ایک سزا ہے اور دوسرے گنہگاروں کی شہادت کا قبول نہ کرنا عدالت اور رضا کے فوت ہونے کے سبب سے ہے، اور نیز ہم ذکر کر چکے ہیں کہ قاذف یہ کہہ سکتا ہے کہ میں شہادت دینے والا ہوں پس اس بات کا بند کرنا اس طرح ہو سکتا ہے کہ جس چیز سے اس نے جرأت کی تھی اسی چیز سے اس کو سزا دی جائے، اور حد خمر میں توبیخ بھی شامل ہے اور اللہ تعالیٰ کے قول "اِلَّا الَّذِیْنَ" میں اختلاف ہے کہ استثناء عدم قبول شہادت کی طرف راجع ہے یا نہیں، اور جو کچھ ہم نے بیان کیا ہے اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ جب فسق کی انتہا ہو جائے تو اس کا اثر اور اس کی سزا بھی ختم ہو جائے

أثره وعقوبته، وقد اعتبره الخلفاء لحد
الزنا في تنصيف العقوبة على الارقاء،
قال تعالى السارق والسارقة فاقطعوا
ايديهما جزاء بما كسبا نكالا من الله و
الله عزيز حكيم، واعلم ان النبي صلى الله
عليه وسلم بعث مبينا لما انزل اليه،
وهو قوله تعالى لتبين للناس، وكان اخذ
مال الغير اقساما منه السرقة، ومنه
قطع الطريق، ومنه الاختلاس، ومنه
الخيانة، ومنه الالتقاط، ومنه الغصب
ومنه ما يقال له قلة المبالاة والورع
فوجب ان يبين النبي صلى الله عليه وسلم
حقيقة السرقة متميزة عن هذه الامور
وطريق التميز ان ينظر الى ذاتيات هذه
الاسامي التي لا توجد في السرقة، ويقع
بها التفارق في عرف الناس، ثم تضبط
السرقة بامور مضبوطة معلومة يحصل
بها التميز منها والاحتراز عنها، فقطع الطريق
والنهب والحرابة اسماء تنبئ عن اعتماد القوة
بالنسبة الى المظلومين واختيار مكان أو
زمان لا يلحق فيه الغوث من جماعة المسلمين
والاختلاس ينبئ عن اختطاف على اعين
الناس، وفي مرأى منهم ومسمع، والخيانة
تنبئ عن تقدم شركة او مباسطة واذن
بالتصرف فيه ونحو ذلك، والالتقاط ينبئ
عن وجدان شئ في غير حرز، والغصب
ينبئ عن غلبة بالنسبة الى المظلوم لا
معتمدا على الحرب والهرب ولكن على
الجدل وظن ان لا يرفع قضيته الى الولاة

چاہئے، اور خلفاء نے غلاموں پر حد زنا کے لئے سزا کے نصف
کرنے میں اس کا اعتبار کیا ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "چرانے والا اور چرانے والی کا ہاتھ
کاٹ دو یہی جزاء ہے ان کے کئے کی عذاب خدا تعالیٰ کی طرف سے
اور اللہ تعالیٰ غالب اور حکمت والا ہے"۔

واضح ہو کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اس چیز کے بیان
کرنے کے لئے مبعوث ہوئے تھے جو کچھ کہ آپ پر نازل ہوا جیسا کہ
اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "تاکہ آپ اس کو لوگوں کے لئے بیان کریں"
اور غیر کا مال لینے کی چند صورتیں ہیں از آں جملہ چوری ہے اور
رہزنی ہے اور اچکنا ہے اور خیانت کرنا ہے اور کسی کی پڑی ہوئی
چیز کا اٹھا لینا ہے اور غصب کرنا ہے، اور ایک وہ ہے جسکو لاپرواہی
اور بے احتیاطی کہتے ہیں پس ضرور ہوا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم
چوری کی حقیقت اس طرح بیان فرمادیں کہ وہ ان سب امور سے
ممتاز ہو جائے، اور تمیز کا طریقہ یہ ہے کہ ان تمام چیزوں کی ذاتیات
کی طرف نظر کیجائے جو چوری میں نہیں پائی جاتیں اور لوگوں کے
عرف میں ان کی وجہ سے فرق واقع ہوتا ہے، پھر چوری کو چند
امور مضبوطہ معلومہ سے منضبط کیا جائے جن کے سبب اسکو
سب سے تمیز ہو جائے پس رہزنی اور غارت گری اور جنگ جوئی
ایسے امور ہیں جو بہ نسبت مظلوم کے ظالم کو اپنی قوت پر اعتماد
اور ایسے مکان یا زمانہ کے اختیار کرنے کی خبر دیتے ہیں جہاں
مسلمانوں کی جماعت سے فریاد اور ان کی مدد نہیں پہنچ سکتی، اور
اچک لینا لوگوں کے روبرو اور ان کے دیکھتے اور سنتے کسی چیز
کے لیجانے کی خبر دیتا ہے، اور خیانت میں پہلے سے کوئی شرکت یا
معاملہ اور اس میں تصرف کا اذن وغیرہ پایا جاتا ہے، اور گری
پڑی چیز کے اٹھا لینے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ کسی کی حفاظت
میں نہ تھی، اور غصب میں مظلوم پر ظالم کا ایسا غلبہ معلوم
ہوتا ہے جو بھاگنے یا لڑنے پر موقوف نہیں ہوتا لیکن زبان
زوری اور اس بات کے گمان پر اس کا مدار ہوتا
ہے کہ یہ مقدمہ حکام تک نہیں پہنچے گا اور نہ ان پر

ولا ينكشف عليهم جليلة الحال وقلة المبالاة، والورع يقال في الشيء التافه الذي جرى العرف ببذله والمواساة به بين الناس كالماء والحطب، فضبط النبي صلى الله عليه وسلم الاحتراز عن ذاتيات هذه الأسامي، قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تقطع يد السارق إلا في ربع دينار، وروي القطع فيما بلغ ثمن المجن وروي أنه قطع في مجن ثمنه ثلاثة دراهم وقطع عثمان رضي الله عنه في أترجة ثمنها ثلاثة دراهم من صرف اثني عشر درهما، والحاصل أن هذه التقديرات الثلاث كانت منطبقة على شيء واحد في زمان صلى الله عليه وسلم، ثم اختلفت بعده ولم يصلح المجن للاعتبار لعدم انضباطه فاختلف المسلمون في الحديثين الآخرين فقيل ربع دينار، وقيل ثلاثة دراهم، وقيل بلوغ المال إلى أحد القدرين وهو الأظهر عندي، وهذا شرعه النبي صلى الله عليه وسلم فرقا بين التافه وغيره لأنه لا يصلح للتقدير جنس دون جنس لاختلاف الأسعار في البلدان، واختلاف الأجناس نفاسة وخساسة بحسب اختلاف البلاد فمباح قوم وتافههم مال عزيز عند آخرين، فوجب أن يعتبر التقدير في الثمن، وقيل يعتبر فيهما، وإن الحطب وإن كان قيمته عشرة دراهم لا يقطع فيه، وقال صلى الله عليه وسلم لا قطع في ثمر معلق ولا في حريسة الجبل فإذا

حال منکشف ہوگا، اور لاپرواہی اور بے احتیاطی کا اطلاق ان ادنیٰ ادنیٰ چیزوں میں ہوتا ہے جن کے صرف کرنے اور ان کے ساتھ باہمی معاونت کرنے کا لوگوں میں دستور جاری ہے جیسے پانی اور ایندھن، پس نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان سب کی ذاتیات سے امتیاز کا انضباط فرمایا،

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "چور کا ہاتھ نہ کاٹا جائے مگر ربع دینار میں"، اور ایک روایت میں ہے "جس چیز کی قیمت ڈھال کی قیمت کے برابر ہو اس کے چرانے سے چور کا ہاتھ کاٹا جائے"، اور مروی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک ڈھال کی چوری میں جس کی قیمت تین درہم تھی چور کا ہاتھ قطع کیا، اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ایک اترج کی چوری میں جس کی قیمت تین درہم تھی ہاتھ قطع کر دیا تھا،

اور حاصل یہ ہے کہ یہ تینوں مقداریں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ایک ہی چیز پر منطبق تھیں پھر آپ کے بعد اختلاف ہوا اور ڈھال کی قیمت چونکہ منضبط نہیں ہے اس لئے وہ قابل اعتبار نہیں، پس باقی دونوں حدیثوں میں امت مسلمہ کا اختلاف ہوا بعض ربع دینار کے قائل اور بعض تین درہم کے اور بعض نے کہا کہ ان دونوں مقداروں میں سے کسی مقدار تک مال پہنچ جائے اور میرے نزدیک یہی ظاہر ہے اور رسول اللہ علیہ وسلم نے ادنیٰ و اعلیٰ چیز میں فرق کرنے کیلئے اس مقدار کو مقرر فرمایا کیونکہ کوئی خاص جنس اس اندازہ کی صلاحیت نہیں رکھتی کیونکہ مختلف شہروں میں ایک چیز کا نرخ مختلف رہتا ہے اور نیز شہروں کے اختلاف کے لحاظ سے نفاست اور خساست میں چیزیں مختلف ہوتی ہیں پس جو چیز ایک قوم کے نزدیک مباح وادنیٰ چیز ہوتی ہے وہی دوسری قوم کے نزدیک قابل قدر مال ہوتا ہے پس اندازہ کا اعتبار کرنا قیمت کے اندر ضروری ہوا اور بعض نے کہا دونوں کے اندر اندازہ کا اعتبار کرنا چاہیے۔

اور لکڑی میں چور کا ہاتھ نہیں کاٹا جاتا اگرچہ اس کی قیمت دس درہم ہو اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "لٹکے ہوئے پھل میں قطع نہیں ہے اور نہ ان مویشی میں جو پہاڑ کے اندر رہتے ہیں"، پس جب

اواه المراح والجرين فالقطع فيما بلغ ثمن المجن، وسئل عن الثمر المعلق فقال عليه السلام من سرق منه شيئا بعد ان يؤديه الجرين فبلغ ثمن المجن فعليه القطع ؛

اقول افهم النبي صلے الله عليه وسلم ان الحرز شرط القطع وسبب ذلك ان غير المحرز يقال فيه الالتقاط فيجب الاحتراز عنه، قال صلے الله عليه وسلم ليس على خائن ولا منتهب ولا مختلس قطع ؛

اقول افهم النبي صلے الله عليه وسلم انه لا بد في السرقة من اخذ المال مختفيا والا كان نهبة او خطفة وان لا يتقدم فيها شركة ولزوم حق والا كان خيانة او استيفاء الحقه ؛

وفي الآثار في العبد يسرق مال سيده انما هو مالك بعضه في بعض، وقال صلى الله عليه وآله وسلم في السارق اقطعوه ثم احسموه ؛

اقول انما امر بالحسم لئلا يسري فيهلك، فان الحسم سبب عدم السراية وامر عليه السلام باليد فعلقت في عنق السارق ؛

اقول انما فعل هذا للتشهير وليعلم الناس انه سارق وفرق بين ما يقطع اليد ظلما وبين ما يقطع حدا، وقال صلے الله عليه وسلم في سرقة ما دون النصاب، عليه العقوبة وغرامة مثليه

اقول انما امر بغرامة المثلين لانه لا بد له من رادع وعقوبة مالية وبدنية

مویشی باڑے میں آجائیں اور پھلوں کا ڈھیر لگا دیا جائے تو ان میں قطع ہے جبکہ ان کی قیمت ڈھال کی قیمت کے برابر ہو، اور کسی شخص نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے لٹکے ہوئے پھلوں کے متعلق پوچھا تو آپ نے فرمایا "جس نے ڈھیر لگ جانے کے بعد اس میں سے کچھ چرایا تو اس میں قطع ید ہے جبکہ اس کی قیمت ڈھال کی قیمت کے برابر ہو"

میں کہتا ہوں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس بات کو سمجھا دیا کہ حفاظت قطع ید میں شرط ہے اور اس کا سبب یہ ہے کہ جو چیز غیر محفوظ ہے اس کے لینے کو اٹھا لینا کہتے ہیں (چوری نہیں کہتے) پس اس سے بچنا بھی ضروری ہے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "خائن پر اور لوٹنے والے پر اور اچکنے والے پر قطع ید نہیں ہے"

میں کہتا ہوں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس بات کو سمجھا دیا کہ چوری کے اندر مال کا پوشیدہ طور پر لینا شرط ہے ورنہ اس کو لوٹ لینا یا اُچک لینا کہا جائیگا اور نیز یہ شرط ہے کہ پہلے سے اس میں شرکت اور کسی کا حق نہ ہو ورنہ اس لینے کو خیانت یا استیفاء حق کہا جائے

اور اس غلام کے بارے میں جو اپنے مالک کا مال چوری کرے احادیث میں یہ آیا ہے کہ وہ تیرا ہی مال ہے جو بعض بعض کے اندر مخلوط ہو گیا ہے، اور رسول اللہ علیہ وسلم نے چور کے متعلق فرمایا۔ "اس کا ہاتھ کاٹ دو پھر اس کو تیل میں داغ دیدو"

میں کہتا ہوں داغ دینے کا حکم اس لئے ہے کہ قطع سرایت نہ کرے اور وہ ہلاک نہ ہو کیونکہ داغ دینے سے زخم سرایت نہیں کرتا اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا کہ چور کا ہاتھ کاٹ کر اسکی گردن میں لٹکا دیا جائے چنانچہ ایسا ہی کیا گیا۔

میں کہتا ہوں یہ شہرت دینے کے لئے کیا گیا تاکہ لوگ اس کا چور ہونا معلوم کرلیں اور اس بات میں فرق ہو جائے کہ اسکا ہاتھ ظلم سے نہیں کاٹا گیا بلکہ حد میں کاٹا گیا ہے، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس چوری میں جو نصاب سے کم ہو فرمایا کہ "اس کو تکلیف دیجائے اور دو چند تاوان لیا جائے"

میں کہتا ہوں آپ نے دو چند تاوان لینے کا حکم اس لئے فرمایا کہ چور کو اس کے اس فعل سے باز رکھنا اور اسکو مالی اور بدنی سزا دینا

فان الانسان ربما يرتدع بالمال اكثر من الالم الجسد وربما يكون الامر بالعكس فجمع بين ذلك، ثم غرامة مثليه يجعل كان لم يكن سرق وليس فيه عقوبة، ولذلك زيدت غرامة اخرى لتكون منا قضة لقصده فى السرقة، واتى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم بلص قد اعترف اعترافا ولم يوجد معه متاع، فقال ما اخالك سرقت قال بلى فاعاد عليه مرتين او ثلاثا فامر به فقطع، وجئ به فقال قل استغفر الله واتوب اليه، فقال استغفر الله واتوب اليه قال اللهم تب عليه ثلاثا:

اقول السبب فى ذلك ان العاصى المعترف بذنبه النادم عليه يستحق ان يحتال فى درء الحد عنه، وقد ذكرنا، قال الله تعالى انما جزاؤا الذين يحاربون الله ورسوله الآية:

اقول الحرابة لا تكون الا معتمدة على القتال بالنسبة الى الجماعة التى وقع العدوان عليها، والسبب فى مشروعية هذا الحد اشد من حد السرقة ان الاجتماع الكثير من بنى ادم لا يخلو من انفس تغلب عليهم الخصلة السبعية لهم جراءة شديدة وقتال واجتماع فلا يبالون بالقتل والنهب، وفى ذلك مفسدة اعظم من السرقة لانه يتمكن اهل الاموال من حفظ اموالهم من السراق، ولا يتمكن اهل الطريق من التمنع من قطاع الطريق، ولا يتيسر

ضروری ہے اس واسطے کہ انسان بسا اوقات جسمانی تکلیف کی بہ نسبت ما[لی]
تکلیف کی وجہ سے زیادہ تر باز رہتا ہے اور بسا اوقات اس کے برعکس
ہوتا ہے اس واسطے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے دونوں تکلیفوں کو جمع کر[دیا]
پھر مال مسروقہ کے برابر تاوان کا حکم کرنا ایسا ہے گویا اس نے چوری
ہی نہیں کی اور نہ اس میں کچھ سزا ہے اس وجہ سے دوسرا تاوان
زیادہ کردیا گیا تاکہ وہ تاوان آئندہ چوری کا قصد کرنے سے اسکو باز
رکھے، اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک چور گرفتار ہوکر
آیا جس نے چوری کا اقرار کیا لیکن اس کے پاس مال برآمد نہیں ہوا تو
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا میرے خیال میں تونے چوری [نہیں]
کی اس نے کہا ہاں چوری کی ہے تو آپ نے دو مرتبہ یا تین مرتبہ اس کے
سامنے اسی کلام کا اعادہ فرمایا تب آپ نے اسکا ہاتھ کاٹ دینے [کا]
حکم فرمایا، اور ایک مرتبہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے ایک مجرم کو [لایا]
گیا تو آپ نے اس سے فرمایا تو کہہ کہ میں خدا تعالیٰ سے مغفرت
چاہتا ہوں اور اس کی طرف توبہ کرتا ہوں، اس نے کہا میں خد[ا سے]
مغفرت چاہتا ہوں اور اس کی طرف توبہ کرتا ہوں، تو آپ نے تین
مرتبہ یہ فرمایا اے اللہ تعالیٰ تو اس کی توبہ قبول کر،

میں کہتا ہوں اسکا سبب یہ ہے کہ جب گنہگار اپنے گناہ کا اق[رار]
کرتا ہے اور اس پر نادم ہوتا ہے تو مناسب ہے کہ کسی حیلہ سے [حد]
اس سے دور کردی جائے اور ہم اس کا حال پہلے بیان کرچکے ہیں
اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "انما جزاء الذین یحاربون اللہ ورسول[ہ]
الآیۃ" میں کہتا ہوں محاربہ کرنا بغیر جماعت مظلومہ کے جنگ کے
واقع نہیں ہوتا اور چوری کی حد سے اس حد کو زیادہ مقرر کرنے
کا سبب یہ ہے کہ نبی آدم کے اجتماع میں کچھ ایسے لوگ ہوتے ہیں جو
کے نفوس خصلت سبعیہ کے غلبہ سے خالی نہیں ہوتے اور ا[ن]
لوگوں میں سخت جرأت اور قتال اور اجتماع کا مادہ ہوتا ہے
پس وہ قتل کرنے اور لوٹنے میں کچھ پرواہ نہیں کرتے اور
اس کا فساد چوری کے فساد سے زیادہ ہے کیونکہ لوگ
چوروں سے مال محفوظ رکھ سکتے ہیں لیکن مسافر لوگ
رہزنوں سے نہیں بچ سکتے اور حکام لوگ اور جماعت

ولاة الامور وجماعة المسلمين نصرتهم في ذلك المكان والزمان، ولان داعية الفعل من قطاع الطريق اشد واغلظ، فان القاطع لايكون الاجرئ القلب قوى الجنان ويكون فيما هنالك اجتماع واتفاق بخلاف السراق، فوجب ان تكون عقوبته اغلظ من عقوبته، والاكثرون على ان الجزاء على الترتيب وهو الموافق لقوله صلى الله عليه وسلم لايقتل المؤمن الا لاحدى ثلاث الحديث، وقيل على التخيير وهو الموافق لكلمة او، وعندي ان قوله صلى الله عليه وسلم المفارق للجماعة يحتمل ان يكون قد جمع العلتين، والمراد ان كل علة تفيد الحكم كما جمع النبي صلى الله عليه وسلم بين العلتين، فقال لايخرج الرجلان يضربان الغائط كاشفين عن عورتهما يتحدثان، فكشف العورة سبب اللعن والتحدث في مثل تلك الحالة ايضا سبب اللعن:

قال الله تعالى يا أيها الذين آمنوا انما الخمر والميسر والانصاب والازلام رجس من عمل الشيطان فاجتنبوه لعلكم تفلحون انما يريد الشيطان ان يوقع بينكم العداوة والبغضاء في الخمر والميسر ويصدكم عن ذكر الله وعن الصلاة فهل انتم منتهون:

اقول بين الله تعالى ان في الخمر مفسدتين مفسدة في الناس فان شاربها يلاحي القوم ويحدو عليهم،

مسلمین اس جگہ اور اس وقت میں ان کی مدد بہ سہولت نہیں کرسکتے اور نیز رہزنوں کا ارادہ جو اس فعل پر آمادہ کرتا ہے زیادہ ترسخت اور مضبوط ہوتا ہے کیونکہ رہزن وہی شخص ہوتا ہے جو بڑا دلیر اور قوی الجثہ شخص ہو، اور ان میں باہم اجتماع اور اتفاق بھی ہوتا ہے بخلاف چوروں کے اس واسطے ضروری ہے کہ رہزنی کی سزا چوری کی سزا سے زیادہ سخت مقرر کیجائے اور اکثر علماء اس پر متفق ہیں کہ سزا آیت کی ترتیب کے موافق ہے اور وہ قول نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث کے موافق ہے کہ "مومن بغیر ان تین میں سے کسی ایک کے سبب قتل نہ کیا جائے" الحدیث،

اور بعض علماء کہتے ہیں کہ امام کو سزا میں اختیار ہے اور یہ قول لفظ او کے موافق ہے اور میرے نزدیک نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ قول "جماعت سے باہر ہونیوالا" اس بات کا احتمال رکھتا ہے کہ آپ نے اس میں دو علتوں کو جمع کیا ہے اور مراد یہ ہے کہ ان دونوں علتوں میں سے ہر علت مفید حکم ہے جس طرح رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث میں دو علتوں کو جمع کیا ہے پس آپ نے فرمایا "دو شخص پاخانہ کے لئے اس حالت میں باہر نہ جائیں کہ اپنا ستر کھولے ہوئے ہوں باتیں کرتے ہوں" پس برہنہ ہونا لعنت کا سبب ہے اور ایسی حالت میں باتیں کرنا بھی لعنت کا سبب ہے،

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "اے ایمان والو! شراب اور جوا اور بت اور تیر یہ سب ناپاک چیزیں ہیں شیطان کے اعمال سے ہیں پس ان سے پرہیز کرو تاکہ نجات پاؤ، شیطان تو یہ چاہتا ہے کہ شراب اور جوے کے سبب تمہارے آپس میں دشمنی اور رنجش ڈلوا دے اور تم کو خدا کی یاد سے اور نماز سے روکی دے پس کیا تم باز رہنے والے ہو؟"

میں کہتا ہوں اللہ تعالیٰ نے اس بات کو بیان فرمایا کہ شراب کے اندر دو قسم کی برائی ہے ایک تو لوگوں کے لیے برائی ہے کہ شراب کا پینے والا لوگوں سے لڑتا جھگڑتا ہے اور ان کو ستاتا ہے،

ومفسدة فيما يرجع الى تهذيب نفسه فان شاربها يغوص فى حالة بهيمية و يزول عقله الذى به قوام الاحسان، ولما كان قليل الخمر يدعو الى كثيره وجب عند سياسة الامة ان يدار التحريم على كونه مسكرة لا على وجود السكر فى الحال، ثم بين النبى صلى الله عليه وسلم ان الخمر ماهى، فقال كل مسكر خمر و كل مسكر حرام، وقال الخمر من هاتين الشجرتين النخلة والعنبة، وتخصيصهما بالذكر لما كان حال تلك البلاد، وسئل عليه السلام عن المزر والبتع فقال كل مسكر حرام، وقال صلى الله عليه و سلم ما اسكر كثيره فقليله حرام۔

اقول هذه الاحاديث مستفيضة، ولا ادرى اى فرق بين العنبى وغيره لان التحريم ما نزل الا للمفاسد التى نص القرآن عليها وهى موجودة فيهما وفيما سواهما سواء، قال صلى الله عليه و سلم من شرب الخمر فى الدنيا فمات وهو يدمنها لم يتب لم يشربها فى الآخرة

اقول وسبب ذلك ان الغائص فى الحالة البهيمية المدبر عن الاحسان ليس له فى لذات الجنان نصيب فجعل شرب الخمر وادمانها وعدم التوبة منها مظنة للغوص وادير الحكم عليها، و خص من لذات الجنان الخمر ليظهر تخالف اللذتين بادى الرأى، وايضا ان النفس اذا انهمكت فى اللذة البهيمية

اور ایک برائی کا انجام اس کی تہذیب نفس کی طرف رجوع کرتا ہے کیونکہ شراب کا پینے والا حالت بہیمیت میں غرق ہو جاتا ہے اور اس کی وہ عقل جس پر نیکی کا مدار ہے زائل ہو جاتی ہے اور چونکہ تھوڑی شراب پینے سے زیادہ شراب پینے کی خواہش ہوتی ہے اس لئے سیاست امت کے لحاظ سے ضرور ہوا کہ تحریم کا مدار اس کے نشہ آور ہونے پر کیا جائے اور فی الحال نشہ کے موجود ہونے پر نہ کیا جائے پھر نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا کہ شراب کی حقیقت کیا ہے، پس آپ نے فرمایا "ہر نشہ آور چیز شراب ہے اور ہر نشہ آور چیز حرام ہے" اور آپ نے فرمایا "شراب ان درختوں سے ہوتی ہے چھوارہ اور انگور" اور ان دونوں درختوں کو خاص طور پر اس لئے ذکر کیا کہ اس زمانہ میں عرب انہیں سے شراب بناتے تھے، اور کسی نے حضور صلے اللہ علیہ وسلم سے مزر[1] اور بتع کی بابت دریافت کیا تو آپ نے فرمایا "ہر نشہ آور چیز حرام ہے" اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جس کے زیادہ استعمال کرنے سے نشہ ہو وہ تھوڑی سی بھی حرام ہے"

میں کہتا ہوں یہ سب احادیث مستفیضہ ہیں اور میں اس بات کو نہیں جانتا کہ انگوری شراب اور غیر انگوری شراب میں کوئی فرق ہے کیونکہ شراب کی حرمت صرف ان خرابیوں کی وجہ سے نازل ہوئی جنکی قرآن میں تصریح ہے اور وہ سب خرابیاں انگوری و غیر انگوری قسم کی شرابوں میں ... برابر پائی جاتی ہیں، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جس نے دنیا میں شراب پی اور اس کا عادی ہوا اور بغیر توبہ کئے مرگیا تو وہ آخرت میں شراب نہیں پیے گا"

میں کہتا ہوں اس کا سبب یہ ہے کہ حالت بہیمیت میں غرق ہونے والے اور صفت احسان سے پشت پھیرنے والے کے لئے جنت کی لذائذ میں کوئی حصہ نہیں ہے پس شراب کے پینے کو اور اس کے عادی ہونے کو اور اس سے تائب نہ ہونے کو حالت بہیمیت میں غرق ہونے کا قوی سبب قرار دیکر اس پر حکم دائر کر دیا گیا اور جنت کے لذائذ میں سے شراب کو مخصوص کیا گیا تاکہ ظاہر میں دونوں لذتوں کا فرق معلوم ہو جائے،

اور نیز جب کسی فعل کے ضمن میں نفس لذت بہیمیہ میں منہمک ہو جا(تا)

[1] مزر اہل یمن کی شراب ہے جو جوار سے بنتی ہے اور بتع ان کی وہ شراب ہے جو نبیذ عسل سے تیار کی جاتی ہے ۱۲

فمن فعل تمثل هذا الفعل عنده اشبه الاشياء باللذة يتذكرها بتذكرها فلا يستحق ان تتمثل اللذة الاحسانية بصورتها، وايضا فاعلم الجزاء على المناسبة فمن عصى بالاقدام على شئ نجزاؤه ان يؤلم بفقد مثل تلك اللذة عند طلبه واستشرافه عليها، قال صلى الله عليه وسلم "ان على الله عهداً لمن شرب المسكر ان يسقيه من طينة الخبال وطينة الخبال عصارة اهل النار"

(اقول) السر فى ذلك ان القيح والدم اقبح الاشياء السيالة عندنا واحقرها واشدها نفرة بالنسبة للطبائع السليمة، والخمر شئ سيال فناسب ان يتمثل مقرونا بصفتها القديمة فى صورة طينة الخبال وطينة وذلك كما قالوا فى المنكر والنكير انهما انما كانا ازرقين لان العرب يكرهون الزرقة، وقد ذكرنا ان بعض الوقائع الخارجية بمنزلة المنام فى ذلك وقال صلى الله عليه وسلم "من شرب الخمر لم يقبل الله له صلاة اربعين صباحا فان تاب تاب الله عليه"

(اقول) السر فى عدم قبول صلاته ان ظهور صفة البهيمية وغلبتها على الملكية بالاقدام على المعصية اجترائه على الله وغمس نفسه فى حالة رذيلة تنافى الاحسان وتضاده، ويكون سببا لفقد استحقاق ان تنفع الصلاة فى نفسه نفع الاحسان وان تنقاد نفسه للحالة الاحسانية وكان الشارب يؤتى به الى النبى صلى الله عليه وسلم فيامر بضربه فيضرب بالنعال والاردية ثم اليد

تو اس کو وہ فعل اس لذت کی صورت میں نظر آتا ہے جس کے یاد کرنے سے لذت یاد آجاتی ہے پس وہ شخص اس بات کا مستحق نہیں ہے کہ احسانی لذت اس کی صورت میں ظاہر ہو اور نیز عمل کی سزا اس کی مناسبت سے ہوتی ہے پس جس شخص نے ایک چیز پر اقدام کیا ہے اسکی سزا یہ ہے کہ اسکی خواہش اور شوق کے وقت اس لذت کے معدوم کرنے سے اس کو تکلیف دی جاوے، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "اللہ تعالیٰ نے اس بات کا عہد کیا ہے کہ جو شخص نشہ آور چیز پیئے گا اس کو اللہ تعالیٰ طینۃ الخبال پلائے گا اور طینۃ الخبال دوزخیوں کا خون اور پیپ ہے"

میں کہتا ہوں اس میں راز یہ ہے کہ پیپ اور خون سیال چیزوں میں ہمارے نزدیک نہایت قبیح اور طبائع سلیمہ کے اعتبار سے نہایت حقیر اور نہایت قابل نفرت شے ہیں اور شراب بھی ایک سیال چیز ہے پس مناسب ہوا کہ سزا طینۃ الخبال کی صورت میں مکروہ حالت کے ساتھ متمثل ہو اور یہ ایسا ہی ہے جیسا کہ علماء نے منکر و نکیر کے باب میں فرمایا ہے کہ وہ نیلگوں آنکھوں میں ظاہر ہوتے ہیں کیونکہ عرب نیلگوں آنکھ ناپسند کرتے ہیں اور ہم بیان کر چکے ہیں کہ اس امر میں بعض خارجی حوادث بمنزلہ خواب کے ہوتے ہیں اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے شراب پی اللہ تعالیٰ اس کی چالیس روز کی نماز قبول نہیں کرے گا پس اگر وہ توبہ کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی توبہ قبول کرے گا"

میں کہتا ہوں اس کی نماز قبول نہ ہونے میں یہ راز ہے کہ صفت بہیمیت کا ظاہر ہونا اور کسی گناہ پر اقدام کرنے کی وجہ سے صفت ملکیت پر اس کو غالب کرنا اللہ تعالیٰ پر جرأت کرنا اور اپنے نفس کو ایسی رذیل حالت میں غرق کرنا ہے جو احسان کے منافی اور اسکے مخالف ہے اور اس بات کا سبب ہے کہ نماز سے جو اسکے نفس میں احسان کا نفع ہوتا تھا اور اسکا نفس جانب احسان کا تابع ہوتا تھا وہ اسکے حق میں معدوم ہو جائے اور جب کوئی شراب پینے والا نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش کیا جاتا تھا تو آپ اسکو مارنے کا حکم فرماتے تھے پس لوگ اسکو جوتوں سے اور چادر

کوڑوں سے اور ہاتھ سے مارتے تھے

حتى يبلغ اربعين ضربة، ثم قال بكتوه، فاقبلوا عليه يقولون ما اتقيت الله ما خشيت الله ما استحييت من رسول الله صلى الله عليه وسلم، وروى أنه صلى الله عليه وسلم اخذ ترابا من الارض فرمى به وجهه.

اقول السبب في اقتصار هذا الحد بالنسبة الى سائر الحدود ان سائر الحدود لوجود مفسدة بالفعل ان يكون سرقة متاعا او قطع طريق او زنى او نحو ذلك، واما هذا فانما هو بمظنة الفساد دون الفساد فلذلك نقص عن المائة وانما كان النبي صلى الله عليه وسلم يضرب اربعين لانه مظنة القذف والمظنة ينبغي ان تكون اقل من نفس الشيء بمنزلة نصفه، ثم لما كثر الفساد جعل الصحابة رضي الله عنهم حده ثمانين اما لانه اخف حد في كتاب الله فلا يجاوز في غير المنصوص عن اقل الحدود، واما لان الشارب يقذف غالبا ان لم يكن زنى او قتل، والغالب حكمه حكم المتيقن، واما سر التبكيت فقد ذكرنا من قبل، قال النبي صلى الله عليه وسلم انما هلك الذين من قبلكم انهم كانوا اذا سرق منهم الشريف تركوه واذا سرق منهم الضعيف اقاموا عليه الحد وايم الله لو ان فاطمة بنت محمد سرقت لقطعت يدها، وقال صلى الله عليه وسلم من حالت شفاعته دون حد من حدود الله فقد ضاد الله.

یہاں تک کہ چالیس ضربیں اس کو لگ گئے تھے پھر آپ فرماتے تھے کہ اس کو ڈانٹ دو تو لوگ اس کی طرف منہ پھیرتے تھے اور کہتے تھے کہ تجھ کو اللہ تعالیٰ کا خوف نہیں کہ تو اللہ سے نہیں ڈرا کیا تو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کچھ حیا نہ کی اور روایت میں مروی ہے کہ آپ صلے اللہ علیہ وسلم نے زمین سے مٹی اٹھا کر اس کے منہ پر پھینک دی ہے۔

میں کہتا ہوں بہ نسبت اور حدود کے اس حد کے کم ہونے میں یہ راز ہے کہ اور معاصی میں ان کے ارتکاب کے ساتھ ہی فساد موجود ہو جاتا ہے خواہ کسی کا مال چرانا یا رہزنی کرنا یا زنا کرنا یا زنا کی تہمت لگانا لیکن شراب پینا سو اس میں فساد کا احتمال ہے اور فساد موجود نہیں ہوتا اس واسطے کو سے کم شراب کی حد مقرر کی گئی اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم چالیس دُرّے اس واسطے لگواتے تھے کہ اس میں قذف کا احتمال ہے اور جو کسی چیز کا مظنہ ہوتا ہے اس کا اصل شئی سے نصف کے برابر کم ہونا مناسب ہے پھر جب فساد زیادہ پھیل گیا تو صحابہ رضی اللہ عنہم نے اسّی دُرّے شراب کی حد مقرر کی یا تو اس واسطے کہ کتاب الٰہی میں جس قدر حدود مذکور ہیں اسّی کی مقدار ان سب میں ادنیٰ درجہ کی ہے پس جس حد کی قرآن میں تصریح نہیں ہے وہ کمتر حد سے زیادہ نہیں ہونی چاہئے، یا اس واسطے کہ شراب پینے والا اکثر دوسروں کو زنا کی تہمت لگاتا ہے اگرچہ خود اس نے زنا یا قتل نہیں کیا ہے اور جو چیز غالب ہے اس کا حکم یقینی چیز کا حکم ہوتا ہے، اور توبیخ کرنے کی حکمت ہم پہلے بیان کر چکے ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم سے پیشتر لوگ اسی واسطے ہلاک ہو گئے کہ جب ان میں سے کوئی معزز شخص چوری کرتا تھا تو اس کو چھوڑ دیتے تھے اور اگر ناتوان آدمی چوری کرتا تھا تو اس پر حد قائم کرتے تھے اور خدا کی قسم اگر فاطمہ بنت محمد چوری کرتی تو میں اس کا بھی ہاتھ کاٹتا۔

اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے سفارش کرکے حدودِ الٰہی میں سے کسی حد کو قائم نہ ہونے دیا تو اس نے اللہ تعالیٰ سے مخالفت کی۔

اقول علم النبي صلى الله عليه وسلم
ان حفظ جاه الشرفاء والمسامحة معهم
والذب عنهم والشفاعة في امورهم امر قد توارد
عليه الامم وانقاد لها طوائف الناس من
الاولين والآخرين، فاكد في ذلك وسجل
فان الشفاعة والمسامحة بالشرفاء منافية
لشرع الله الحدود، ونهى رسول الله صلى الله
عليه وسلم عن لعن المحدود والوقوع فيه
لئلا يكون سببا لامتناع الناس من اقامة
الحد ولان الحد كفارة والشيء اذا تدورك
بالكفارة صار كأن لم يكن، وهو قوله صلى
الله عليه وسلم والذي نفسي بيده انه لفي
انهار الجنة منغمس بها، ويلحق بالحدود
مزجرتان اخريان احداهما عقوبة من هتك
حرمة الملة، والثانية الذب عن الامامة
والاصل في الاولى قوله صلى الله عليه و
سلم من بدل دينه فاقتلوه وذلك لانه
يجب ان يقام اللائمة الشديدة على
الخروج من الملة والا لانفتح باب هتك
حرمة الملة ومرضي الله تعالى ان تجعل
الملة السماوية بمنزلة الامر المجبول
عليه الذي لا ينفك عنه، وتثبت الردة
بقول يدل على نفي الصانع او الرسل او
تكذيب رسول او فعل تعمد به استهزاء
صريحا بالدين، وكذا انكار ضروريات
الدين، قال الله تعالى وطعنوا في دينكم
وكانت يهودية تشتم النبي صلى الله عليه
وسلم وتقع فيه فخنقها رجل حتى ماتت
فابطل النبي صلى الله عليه وسلم دمها

میں کہتا ہوں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ معلوم تھا کہ شرفاء کی عزت
کا لحاظ رکھنا اور ان کے ساتھ درگذر کرنا اور ان کے معاملہ میں
سفارش کرنا ایک ایسا امر ہے جو ہمیشہ سے امتوں میں چلا آتا ہے
اور سب اولین اور آخرین اس بات کے پیرو ہیں اس واسطے نبی
صلے اللہ علیہ وسلم نے اس امر میں تاکید فرمائی اور اہتمام کیا کیونکہ
شرفاء کے حق میں سفارش کرنا اور ان سے درگذر کرنا ان حدود کی
مخالفت کرنا ہے جن کو اللہ تعالیٰ نے مقرر فرمایا ہے، اور رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم نے محدود پر لعنت کرنے اور اس کے پیچھے پڑنے سے
منع کیا تاکہ وہ لوگوں کو حد قائم کرنے سے باز رکھنے کا باعث نہ ہو
جائے اور اس واسطے کہ حد گناہ کا کفارہ ہے اور جب ایک شی کا کفارہ
سے تدارک ہو گیا تو وہ شی کالعدم ہو گئی۔ چنانچہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا "قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے وہ یعنی
ماعز، جنت کی نہروں میں غوطے مار رہا ہے"

اور حدود کے ساتھ دو قسم کی زجر اور ملحق کی گئی ہیں ایک تو دین
کی ہتک حرمت کی سزا اور ایک امامت کی حفاظت۔ پہلے کی دلیل
نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ قول ہے "جو شخص اپنا دین بدلے اس کو
قتل کرو" اور اس کی وجہ یہ ہے کہ دین سے خارج ہونے پر کسی
سخت سزا کا قائم کرنا ضروری ہے ورنہ دین کی ہتک کا دروازہ
کھلتا ہے، اور خدا تعالیٰ کو منظور یہ ہے کہ ملت آسمانی بمنزلہ جبلی
امر کے قرار پا جائے جو جدا نہیں ہو سکتا، اور ارتداد اس قول
سے ثابت ہوتا ہے جو اللہ تعالیٰ یا رسولوں کی نفی یا کسی رسول
کی تکذیب پر دلالت کرے یا وہ ایسا فعل ہو جس سے دین کے
ساتھ صراحۃً ہنسی مقصود ہو اور اسی طرح ضروریات دین کے
انکار سے بھی ارتداد ثابت ہوتا ہے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "اور
انہوں نے دین کے اندر عیب نکالا"

اور ایک یہودی عورت نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو برا کہا
کرتی تھی پس ایک شخص نے اس کا گلا دبا دیا حتیٰ کہ وہ مر گئی
نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کے خون کو باطل کر دیا کیونکہ
دین اسلام میں طعن کرنے سے اور عیب جوئی کرنے سے

وذلك لانقطاع ذمة الذمي بالطعن في دين المسلمين والشتم والايذاء ونكاح

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم "انا بريءٌ من كل مسلم مقيم بين اظهر المشركين لا يتراءى ناراهما"

اقول السبب في ذلك ان الاختلاط معهم وتكثير سوادهم احدى النصرتين لهم، ثم ضبط النبي صلى الله عليه وسلم البعد من احياء الكفار بان يكون منهم بحيث لو اوقدت نار على ارفع مكان في بلدهم لم تظهر للآخرين، والاصل في الثانية قوله تعالى: (فان بغت احداهما على الاخرى فقاتلوا التي تبغي حتى تفيءَ الى امر الله)، وقوله صلى الله عليه وسلم "اذا بويع لخليفتين فاقتلوا الآخر منهما"

اقول السبب في ذلك ان الامامة مرغوب فيها طبعا ولا يخلو اجتماع الناس في الاقاليم من رجل يجترئُ لاجلها على القتال ويجتمع لنصرته الرجال فلو تركوا لكم يقتل لقتل الخليفة ثم قاتله آخر ثم فقتله وهلم جرا، وفيه فساد عظيم للمسلمين ولا يحسم باب هذه المفسدة الا ان تكون السنة بين المسلمين ان الخليفة اذا انعقدت خلافته ثم خرج آخر ينازعه حل قتله ووجب على المسلمين نصرة الخليفة عليه، ثم الذي خرج بتاويل لمظلمة يريد دفعها عن نفسه وعشيرته او لنقيصة يثبتها في الخليفة ويحتج عليها بدليل شرعي بعد ان لا يكون مسلما عند جمهور المسلمين

اور ظاہری ایذا رسانی سے ذمی کا عہد منقطع ہو جاتا ہے۔

رسول صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "میں ہر اس مسلمان سے بری ہوں جو مشرکین میں جا کر رہے وہ دونوں ایک دوسرے کی آگ نہ دیکھنے پائیں"۔

میں کہتا ہوں اس کا سبب یہ ہے کہ کفار کے ساتھ اختلاط کرنا اور ان کے گروہ کو بڑھانا ایک طرح سے ان کی مدد کرنا ہے پھر نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے کفار کی بستیوں سے دوری کو اس طرح منضبط کیا کہ ان سے اتنے فاصلہ پر رہے کہ اگر ان کے شہر یا منزل میں سے اونچی جگہ پر روشنی کی جائے تو دوسرے کو دکھائی نہ دے اور دوسرے کی دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے "پس اگر ایک فریق دوسرے پر زیادتی کرے تو زیادتی کرنے والے سے لڑو یہاں تک کہ وہ خدا کے حکم کی طرف لوٹ آئے" اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی یہ حدیث ہے "جب دو خلیفہ کی بیعت کی جائے تو ان میں سے دوسرے کو مار ڈالو"۔

میں کہتا ہوں اس کا سبب یہ ہے کہ امامت ایسی شئی ہے جس میں طبعی طور پر انسان کو رغبت ہوتی ہے اور مختلف ملکوں میں لوگوں کا اتفاق ایسے شخص پر ضرور ہوتا ہے جس کو امامت کی خاطر قتال پر جرأت ہوتی ہو اور لوگ اس کی مدد کیلئے متفق ہوتے ہیں پس اگر مقابل کو چھوڑ دیا جائے اور اسکو قتل نہ کیا جائے تو وہ ضرور خلیفہ کو قتل کر دیگا پھر کوئی اور اس سے قتال کریگا اور وہ اس کو قتل کر دیگا اور پھر اسی طرح سلسلہ جاری رہیگا اور اس میں مسلمانوں کے لئے بڑی خرابی ہے پس اس فساد کے بند کرنے کی یہی صورت ہے کہ مسلمانوں کے اندر ایک طریقہ مقرر کیا جائے کہ جب ایک خلیفہ کی خلافت منعقد ہو جائے پھر جو کوئی اسمیں جھگڑا کرنے کیلئے آمادہ ہو تو اسکو قتل کرنا جائز ہو اور اسکے مقابل میں خلیفہ کی مدد کرنا مسلمانوں پر واجب ہو اسکے بعد وہ شخص ہے جو اپنی ذات یا خاندان سے کسی تکلیف کے دفع کرنے کے ارادہ سے کسی تاویل سے خلیفہ کے خلاف کھڑا ہو یا خلیفہ کے اندر کوئی نقص ثابت کرے اور ایسی دلیل شرعی سے اس پر حجت کرے جو جمہور مسلمین کے نزدیک مسلم نہ ہو

ولا يكون امرا من الله فيه عندهم برهان لا يستطيعون انكاره فامره دون الامر الذي خرج يفسد في الارض ويحكم السيف دون الشرع فلا ينبغي ان يجعلا بمنزلة واحدة فلذلك كان الاولى ان يبعث الامام اليهم فطنا ناصحا عالما يكشف شبهتهم او يدفع عنهم مظلمتهم كما بعث امير المومنين علي رضي الله عنه عبد الله بن عباس رضي الله عنه الى الحرورية فان رجعوا الى جماعة المسلمين فبها و الا قاتلهم ولا يقتل من يوجد ولا اسيرهم ولا يجهز على جريحهم لان المقصود انما هو دفع شرهم وتفريق جماعتهم وقد حصل، واما الثاني فهو من المحاربين وحكمه حكم المحارب۔

اور نہ وہ خدا کی طرف سے ایسا حکم ہو جو لوگوں کے نزدیک قطعی دلیل ہو جس کا وہ انکار نہ کر سکیں پس ایسے شخص کا حال اس شخص سے کم درجہ کا ہے جو ملک میں فساد پھیلانے کی غرض سے کھڑا ہوا اور شریعت کو ترک کر کے تلوار کو حاکم قرار دے پس ان دونوں شخصوں کو ایک درجہ میں نہیں رکھنا چاہیے اس واسطے مناسب یہ ہے کہ امام ان کی طرف کسی دانا ناصح عالم کو بھیجے جو ان کے شبہ کو دور کرے یا ان کی تکلیف کو ان سے دور کرے جیسا امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عبد اللہ بن عباس کو حروریہ کی طرف بھیجا تھا پس اگر وہ جماعت مسلمین کی طرف رجوع کریں تو بہتر ورنہ امام کو ان سے قتال کرنا چاہیے لیکن ان میں سے جو شخص بھاگ جائے یا قید ہو جائے تو ان کو قتل نہیں کرنا چاہیے اور نہ ان کے زخمی کو ہلاک کرنا چاہیے کیونکہ مقصود ان کے شر کو دفع کرنا اور ان کی جماعت کو پراگندہ کرنا ہے اور وہ حاصل ہو گیا۔ لیکن دوسرا شخص سو وہ محاربین میں سے ہے اور اسکا حکم محارب کا حکم ہے۔

## القضاء

اعلم ان من الحاجات التي يكثر وقوعها وتشتد مفسدتها المناقشات في الناس فانها تكون باعثة على العداوة والبغضاء وفساد ذات البين وتهيج الشح على غمط الحق وان لا ينقادا دليل فوجب ان يبعث في كل ناحية من يفصل قضاياهم بالحق ويقهرهم على العمل به شاؤا وابوا، ولذلك كان النبي صلى الله عليه وسلم يعتني ببعث قضاة اعتناء شديدا ثم لم يزل المسلمون على ذلك، ثم لما كان القضاء بين الناس مظنة الجور و الحيف وجب ان يرهب الناس عن الجور

## فیصلہ جات کا بیان

واضح ہو کہ جو حاجات کثیر الوقوع ہیں اور جن کا فساد سخت ہے وہ لوگوں کے باہمی جھگڑے ہیں کیونکہ وہی باہمی عداوت اور بغض اور فساد کا باعث ہوتے ہیں اور وہی حق تلفی اور دلیل نہ ماننے کی رغبت دلاتے ہیں، پس ضروری ہوا کہ ہر طرف ایسے لوگ بھیجے جائیں جو انصاف سے ان کے مقدمات کا فیصلہ کریں اور اس فیصلہ پر عمل کرنے پر خواہ مخواہ ان کو مجبور کریں اور اسی وجہ سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم قاضیوں کے بھیجنے کا سخت اہتمام فرماتے تھے پھر آپ کے بعد مسلمان ایسا ہی کرتے رہے پھر چونکہ لوگوں کے فیصلہ کرنے میں ظلم اور زیادتی کا احتمال ہے اس واسطے ضروری ہوا کہ فیصلہ کے اندر ظلم و زیادتی کرنے سے لوگوں کو ڈرایا جائے اور ایسے کلیات منضبط کئے جائیں جن کی طرف احکام کا رجوع ہو،

فی القضاء و ان یضبط الکلیات التی یرجع
الیھا الاحکام رقال رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم من جعل قاضیا بین الناس
فقد ذبح بغیر سکین ؛

اقول ھذا بیان ان القضاء حمل
ثقیل وان الاقدام علیہ مظنۃ للھلاک
الا ان یشاء اللہ، وقال صلی اللہ علیہ و
سلم من ابتغی القضاء وسأل وکل الی
نفسہ ومن اکرہ علیہ انزل اللہ ملکا
یسددہ:

اقول السر فیہ ان الطالب لا یخلو
غالبا من داعیۃ نفسانیۃ من مال او
جاہ او التمکن من انتقام عدو ونحو ذلک
فلا یتحقق منہ خلوص النیۃ الذی ھو
سبب نزول البرکات، قال صلی اللہ علیہ
وسلم القضاۃ ثلاثۃ واحد فی الجنۃ و
اثنان فی النار فاما الذی فی الجنۃ فرجل
عرف الحق وقضی بہ، ورجل عرف الحق
فجار فی الحکم فھو فی النار، ورجل قضی
للناس علی جھل فھو فی النار ؛

اقول فی ھذا الحدیث انہ لا
یستوجب القضاء الا من کان عدلا بریئا
من الجور والمیل قد عرف منہ ذلک
وعالما یعرف الحق لا سیما فی مسائل
القضاء، والسر فی ذلک واضح فانہ لا
یتصور وجود المصلحۃ المقصودۃ الا
بھما، قال صلی اللہ علیہ وسلم لا یقضین
حکم بین اثنین وھو غضبان ؛

اقول السبب المقتضی لذلک ان

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، جو شخص لوگوں کے
اندر قاضی مقرر کیا گیا بلا شبہ وہ بغیر چھری کے ذبح
کیا گیا۔

اس حدیث سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ قضا بڑا
بھاری بوجھ ہے اور اس پر اقدام کرنے میں ہلاک ہونے کا
خطرہ ہے ہاں لیکن جس کو خدا تعالیٰ بچانا چاہے، اور نبی
صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جو شخص قضا کے عہدے کا طالب
ہو اور اس کی درخواست کرے تو اس کو اس کے نفس پر چھوڑ
دیا جاتا ہے اور جس کو زبردستی قاضی بنایا جائے تو خدا تعالیٰ
اس پر ایک فرشتہ نازل کرتا ہے جو اس کی رہنمائی کرتا ہے

میں کہتا ہوں اس میں راز یہ ہے کہ جو شخص عہدہ کا طالب
ہوتا ہے تو اکثر اس کے دل میں ایک خواہش نفسانی مال یا جاہ
کی ہوتی ہے یا کسی دشمن سے بدلہ لینے کی قدرت وغیرہ کا حاصل
کرنا ہوتا ہے پس خلوص نیت، جو نزول برکات کا سبب ہے
اس کی جانب سے نہیں پائی جاتی، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
"قاضی تین قسم کے ہیں ایک جنتی اور دو دوزخی ہیں، پس جنتی
وہ قاضی ہے جو حق کو پہچانے اور اسی کے موافق فیصلہ دے اور
جو قاضی حق کو پہچانے لیکن فیصلہ دینے میں ظلم کرے تو وہ دوزخی
ہے اور جو قاضی جاہل ہو اور لوگوں کا فیصلہ کرے تو وہ بھی دوزخی

میں کہتا ہوں اس حدیث سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ
قاضی ہونے کے قابل وہ شخص ہے جو عادل ہو اور ظلم سے اور
کسی طرف مائل ہونے سے بری ہو اور اس کی یہ بات لوگوں میں
مشہور ہو اور عالم ہو جو احکام حق خاصکر قضا کے مسائل
سے واقف ہو اور اس کا سبب ظاہر ہے کیونکہ قاضی بنانے
سے جو مصلحت مقصود ہے بغیر ان باتوں کے متصور نہیں
ہو سکتی، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا" کوئی حکم غصہ کی حالت
میں دو شخصوں کے درمیان ہرگز فیصلہ نہ کرے؛

میں کہتا ہوں اس کا سبب یہ ہے کہ جب ایک شخص
کا دل غصہ سے بھرا ہوا ہے تو وہ شخص دلائل اور قرائن میں

الذی اشتغل قلبہ بالغضب لا یتمکن من التأمل فی الدلائل والقرائن ومعرفۃ الحق وقال صلی اللہ علیہ وسلم اذا حکم الحاکم فاجتہد فاصاب فلہ اجران واذا حکم فاجتہد فاخطأ فلہ اجر واحد، اجتہد یعنی بذل طاقتہ فی اتباع الدلیل وذلک لان التکلیف بقدر الوسع وانما وسع الانسان ان یجتہد ولیس فی وسعہ ان یصیب الحق البتۃ، وقال صلی اللہ علیہ وسلم لعلی رضی اللہ عنہ اذا تقاضی الیک رجلان فلا تقض للاول حتی تسمع کلام الاٰخر فانہ احری ان یتبین لک القضاء۔

اقول وذلک لانہ عند ملاحظۃ الحجتین یظہر الترجیح، واعلم ان القضاء فیہ مقامان احدہما ان یعرف جلیۃ الحال التی تشاجرا فیہ، والثانی الحکم العدل فی تلک الحالۃ والقاضی قد یحتاج الیہما وقد یحتاج الی احدہما فقط فاذا ادعی کل واحد ان ہذا الحیوان مثلا ملکہ قد ولد فی یدہ، وان ہذا الحجر التقطہ من جبل احتیج الی الاشکال لمعرفۃ جلیۃ الحال، والقضیۃ التی وقعت بین علی وزید وجعفر رضی اللہ عنہم فی حضانۃ بنت حمزۃ رضی اللہ عنہ کانت جلیۃ الحال معلومۃ وانما کان المطلوب الحکم واذا ادعی واحد علی الاٰخر الغصب والمال متغیر صفتہ وانکر الاٰخر وقعت الحاجۃ اولا الی معرفۃ جلیۃ الحال ہل کان ہناک غصب اولا، وثانیا الی الحکم

غور کرے حق کو معلوم نہ کر سکے گا۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب کوئی حاکم اجتہاد کر کے فیصلہ کرے اور اس میں وہ درست ہو تو اس کے لئے دو اجر ہیں اور جب اجتہاد کر کے فیصلہ کرے اور اس میں وہ چوک جائے تو اس کے لئے ایک اجر ہے، اور اجتہاد کے معنی دلیل کے تلاش کرنے میں طاقت کا صرف کرنا ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ تکلیف بقدر وسعت کے ہے اور انسان کی وسعت میں صرف یہ ہے کہ کوشش کرے اور اس کے بس میں یہ نہیں ہے کہ ضرور بالضرور حق کو پہنچ جائے، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا جب دو شخص تیرے پاس کوئی مقدمہ لائیں تو جب تک کہ دوسرے کی بات نہ سن لے پہلے کے حق میں فیصلہ نہ کر کیونکہ دونوں کی بات سننے سے فیصلہ اچھی طرح ظاہر ہو جائے گا۔

میں کہتا ہوں یہ اس واسطے آپ نے فرمایا کہ دونوں کی دلیل کو بلاحظ کرنے سے ترجیح ظاہر ہو جاتی ہے۔

اور واضح ہو کہ قضاء کے دو درجے ہیں ایک تو یہ ہے کہ جس امر میں دونوں شخصوں کا جھگڑا ہے اس کی اصل حقیقت معلوم کرنا اور دوسرے اس مقدمہ میں انصاف سے حکم دینا ہے، اور قاضی کو کبھی ان دونوں کی ضرورت ہوتی ہے اور کبھی صرف ایک کی ضرورت ہوتی ہے پس جب دو قوی شخصوں میں سے ہر ایک اس بات کا دعوی کرے کہ یہ جانور مثلاً اس کی ملک ہے اور اسی کی ملک میں پیدا ہوا ہے یا اس پتھر کو وہ پہاڑ سے اٹھا کر لایا ہے تو حقیقت حال معلوم ہونے کی وجہ سے یہاں کوئی اشکال نہیں ہے اور حقیقت علی اور زید اور جعفر رضی اللہ عنہم کے درمیان حضرت حمزہ کی لڑکی کی پرورش کے بارے میں جو مقدمہ پیش تھا وہاں اصل حال تو معلوم تھا صرف حکم دینا مطلوب تھا، اور جب ایک شخص دوسرے پر غصب کا دعوی کرے اور مال کی حالت متغیر ہو اور دوسرا اس کا انکار کرے تو اولاً حقیقت حال معلوم کرنے کی ضرورت ہوگی کہ دراصل غصب ہوا ہے یا نہیں، اس کے بعد حکم دینے

هل يحكم برد عين المغصوب أو قيمته. وقد ضبط النبي صلى الله عليه وسلم كلا المقامين بضوابط كلية. أما المقام الأول فلا أحق فيه من الشهادات والأيمان فإنه لا يمكن معرفة الحال إلا بإخبار من حضرها أو بإخبار صاحب الحال مؤكداً بما يظن أنه لا يكذب معه، قال صلى الله عليه وسلم: «لو يعطى الناس بدعواهم لادعى ناس دماء رجال وأموالهم ولكن البينة على المدعي واليمين على المدعى عليه». فالمدعي هو الذي يدعي خلاف الظاهر ويثبت الزيادة، والمدعى عليه هو مستصحب الأصل والمتمسك بالظاهر، ولا عدل أقوم من أن يعتبر فيمن يدعي بينة وفيمن يتمسك بالظاهر ويدرأ عن نفسه اليمين إذا لم تقم حجة الآخر.

وقد أشار النبي صلى الله عليه وسلم إلى سبب مشروعية هذا الأصل حيث قال: «لو يعطى الناس» الحديث، فإنه كان سبباً للتظالم فلا بد من علاجه ثم لا بد أن يعتبر في الشاهد صفة تكونه مرضياً عنه لقوله تعالى: «ممن ترضون من الشهداء» وذلك بالعقل والبلوغ والضبط والنطق والإسلام والعدالة والمروءة وعدم التهمة، قال صلى الله عليه وسلم: «لا تجوز شهادة خائن ولا خائنة ولا زان ولا زانية ولا ذي غمر على أخيه» وترد شهادة القانع لأهل

کی ضرورت ہوگی کہ اس اصل مغصوب کو واپس کرنے کا حکم دیا جائے یا اس کی قیمت دینے کا حکم دیا جائے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے قضا کے دونوں مقاموں کو قواعد کلیہ سے منضبط فرما دیا ہے پس مقام اوّل میں شہادت اور قسم سے زیادہ مناسب کوئی چیز نہیں ہے کیونکہ حقیقت حال کی معرفت بجز اس صورت کے ممکن نہیں کہ جو شخص اس واقعہ میں موجود تھا اس کی خبر دے یا خود صاحب واقعہ ایسی تاکید سے اس کو بیان کرے کہ جس کے ساتھ کذب کا گمان نہ ہو۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اگر لوگوں کو صرف ان کے دعویٰ کرنے کی وجہ سے دلایا جاتا تو لوگ، خون اور اپنے مال کے دعوی غلط قائم کرتے لیکن مدعی پر گواہ اور مدعا علیہ پر قسم لازم ہے۔ پس مدعی وہ شخص ہے جو ظاہر کے خلاف دعوے کرکے کسی زیادت کو ثابت کرے اور مدعا علیہ وہ شخص ہے جو اصل کا پابند ہو اور ظاہر سے دلیل پکڑے، پس ایسی صورت میں اس سے بہتر عدل نہیں کہ مدعی کے حق میں گواہ اور اس شخص کے حق میں جو ظاہر سے دلیل پکڑتا ہے اور اپنے نفس کو بچاتا ہے قسم کا اعتبار کیا جائے جبکہ مدعی گواہ قائم نہ کر سکے۔ اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس قاعدہ کے مقرر ہونے کے سبب کی طرف اپنے اس قول میں اشارہ کر دیا ہے، "اگر لوگوں کو ان کے دعوے کے موافق دیا جاتا" الخ

یعنی وہ باہمی ظلم کا سبب ہے پس ایسی صورت میں علاج کا ہونا ضروری ہے پھر گواہ کے واسطے اس صفت کا ہونا معتبر ہے کہ لوگوں کے نزدیک وہ پسندیدہ ہو چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "ان گواہوں میں سے جن کو تم پسند کرو" اور یہ صفت عقل اور بلوغ اور اس کے واسطے ضبط اور گویائی اور اسلام اور عدالت اور مروت اور عدم تہمت سے حاصل ہوتی ہے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "خیانت کرنے والے مرد اور خیانت کرنے والی عورت کی شہادت درست نہیں۔ اور نہ زانی اور زانیہ کی اور نہ اس شخص کی جو اپنے بھائی سے دشمنی رکھتا ہو اور گھر والوں کے خادم کی شہادت رد کی جائے گی

البیت" وقال اللہ تعالیٰ فی القذف (ولا تقبلوا
لهم شهادة ابدا واولئك هم الفاسقون
الا الذين تابوا) الآية، وفي حكم القذف و
الزنا سائر الكبائر، وذلك لان الخبر يحتمل
في نفسه الصدق والكذب وانما يتوجه
احد المحتملين بالقرينة، وهي اما في المخبر
او في المخبر عنه او غيرهما، وليس شيء من ذلك
مضبوطا يحق ان يدار عليه الحكم التشريعي
الا صفات المخبر غير ما ذكرنا من الظاهر و
الاستصحاب، وقد اعتبر مرة حيث
شرع للمدعي البينة والمدعى عليه اليمين
ثم اعتبر عدد الشهود على اطوار
وزعها على انواع الحقوق، فالزنا لا يثبت
الا باربعة شهداء، والاصل فيه قوله
تعالى: (والذين يرمون المحصنات ثم لم
يأتوا باربعة شهداء) الآية. وقد ذكر
سبب مشروعية هذا من قبل، ولا يعتبر
في القصاص والحدود الا شهادة رجلين،
والاصل فيه قول الزهري رحمه الله تعالى:
"جرت السنة من عهد رسول الله صلى الله
عليه وسلم ان لا تقبل شهادة النساء في
الحدود"، ويعتبر في الحقوق المالية شهادة
رجل وامرأتين، والاصل فيه قوله تعالى:
(فان لم يكونا رجلين فرجل وامرأتان) و
قد نبه الله تعالى على سبب مشروعية الكثرة
في جانب النساء، فقال: (ان تضل احداهما
فتذكر احداهما الاخرى) يعني هن ناقصات
العقل، فلابد من جبر هذا النقصان بزيادة
العدد، وقضى رسول الله صلى الله عليه وسلم

اور تہمت کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: "اور کبھی ان کی شہادت
قبول نہ کرو اور یہی بدکردار ہیں ہاں جو اس کے بعد توبہ کرلیں"
الآیۃ، اور دیگر کبائر بھی قذف اور زنا کے حکم میں ہیں
اور اس کی وجہ یہ ہے کہ خبر فی نفسہ صدق اور کذب
دونوں کا احتمال رکھتی ہے اور ان دونوں میں سے ایک کی
کسی قرینہ سے ترجیح ہوتی ہے اور وہ قرینہ یا تو مخبر میں ہوتا ہے
یا اس میں جس سے خبر دی جاتی ہے یا کسی اور میں اور ان میں سے
کوئی چیز ایسی منضبط نہیں ہے جس پر حکم شرعی دائر کیا جائے الا
مخبر کی وہ صفات جن کو ہم نے ذکر کیا سوائے ظاہر حال اور
استصحاب[1] کے اس قابل ہیں اور ایک مرتبہ ان کا اعتبار کیا
گیا ہے جبکہ آپ نے فرمایا مدعی کے لئے بینہ ہے اور مدعا علیہ
کے لئے قسم ہے، پھر گواہوں کی تعداد ان اطوار مختلفہ کے اعتبار
سے مقرر کی گئی جن کو شارع نے مختلف حقوق کے اندر رکھا
ہے پس زنا کے ثبوت میں چار گواہ ضروری ہیں اور اس کی
دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے "اور جو لوگ پرہیزگار عورتوں
پر بدکاری کا الزام لگائیں اور اس پر چار گواہ نہ لائیں" الآیۃ اور
پیشتر اسکی مشروعیت کا سبب بیان کرچکے ہیں اور قصاص اور
حدود میں صرف دو آدمیوں کی شہادت کا اعتبار کیا گیا ہے اور
اسکی دلیل زہری رحمۃ اللہ کا یہ قول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم کے زمانہ سے برابر یہ دستور جاری ہے کہ حدود میں عورتوں کی
گواہی قبول نہیں کی جاتی اور حقوق مالیہ میں ایک مرد اور دو عورتوں
کی گواہی معتبر ہے، اور اس میں اصل اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے "پس
اگر دو مرد نہ ہوں تو ایک مرد اور دو عورتیں گواہی دیں" اور اللہ
تعالیٰ نے عورتوں کے بارے میں کثرت کی وجہ اپنے اس قول میں بیان
فرمادی "ان دونوں میں سے ایک چوک جائے تو ان میں سے ایک
دوسرے کو یاد دلادے" یعنی عورتیں ناقص العقل ہیں پس عدد
کی زیادتی سے اس کمی کو پورا کرنا ضروری ہوا اور نبی صلی اللہ
علیہ وسلم نے ایک دفعہ ایک گواہ اور ایک قسم سے فیصلہ دیدیا تھا
اور اسکی وجہ یہ ہے کہ شاہد عدل کے ساتھ جب قسم مل جائے تو

بشاهد ويمين، وذلك لان

[1] کسی شے کو اس کی حالت پر باقی رکھنا ۱۲

الشاهد العدل اذا لحق معه اليمين تأكد الامر، وامر الشهادات لابد فيه من توسعة وجرت السنة انه اذا كان ريب زكى الشاهد وذلك ان شهادتهما انما اعتبرت من جهة صفاتهما المرجحة للصدق على الكذب فلابد من تبينها، وجرت السنة انه اذا كان ريب غلظت الايمان بالزمان والمكان واللفظ، وذلك لان الايمان انما صارت دليلا على صدق المخبر من جهة اقتران قرينة تدل على انها لا يقدم على الكذب معها فكان حقها اذا كان زيادة ريب طلب قوة القرائن، فاللفظ زيادة الاسماء والصفات، الاصل فيه قوله صلى الله عليه وسلم احلف بالله الذى لا اله الا هو عالم الغيب والشهادة ونحو ذلك، والزمان ان يحلف بعد العصر لقوله تعالى تحبسونهما من بعد الصلاة والمكان ان يقام بين الركن والمقام ان كان بمكة وعند منبر رسول الله صلى الله عليه وسلم ان كان بالمدينة، وعند المنبر فى سائر البلدان لورود فضل هذه الامكنة وتغليظ الكذب عندها، ثم وقعت الحاجة ان يرهب الناس اشد ترهيب من ان يجترؤا على خلاف ما شرع الله لهم لفصل القضايا ومعرفة جلية الحال، والاصل فى تلك الترهيبات ثلاثة اشياء احدها ان الاقدام على فعل نهى الله تعالى عنه وغلظ فى النهى دليل قلة الورع والاجتراء على الله فادير حكم الاجتراء على هذه الاشياء واثبت لها اثره مثل وجوب دخول النار

اور شہادت پختہ ہو جاتا ہے اور شہادت کے باب میں وسعت ضروری ہے اور یہ سنت جاری ہے کہ جب گواہوں میں کوئی شک پیدا ہوتو ان کے چال چلن کو دریافت کر لیا جائے اس واسطے کہ ان کی گواہی کا اعتبار ان کی صفات کی وجہ سے ہے جو ان کی راست گوئی کو کذب پر ترجیح دینے کا باعث ہیں پس ان کے صفات کا ظاہر ہونا ضروری ہے، اور یہ سنت بھی جاری ہے کہ جب کوئی شبہ ہو تو زمان اور مکان اور لفظ سے قسم کو خوب مضبوط کیا جائے اس واسطے کہ قسم صدق خبر پر دلیل اس قرینہ کی وجہ سے ہوتی ہے جو اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ خبر دینے والا کذب پر اقدام نہیں کرسکتا پس مناسب ہوا کہ جب شبہ زیادہ ہو تو قرائن کو قوی کیا جائے پس لفظ کے اعتبار سے مضبوط کرنا یہ ہے کہ اسماء اور صفات زیادہ بیان کئے جائیں اور اسکی دلیل نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قول ہے "تو اس اللہ تعالیٰ کی قسم کھا جس کے سوا کوئی معبود نہیں اور جو پوشیدہ اور ظاہر بات کو جانتا ہے" اور زمانہ کے اعتبار سے مضبوط کرنا یہ ہے کہ عصر کے بعد قسم لیجائے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "اگر تم ان گواہوں کی نسبت کچھ شک ہو تو انکو عصر کی نماز کے بعد کھڑا کرو" اور جگہ کے اعتبار سے مضبوط کرنا یہ ہے کہ اگر مکہ معظمہ میں ہو تو رکن اور مقام کے درمیان کھڑا کرکے قسم لیجائے اور اگر مدینہ منورہ میں ہو تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منبر کے پاس کھڑا کرکے اس سے گواہی لیں اور دیگر شہروں میں جامع مسجد کے منبر کے پاس کھڑا کریں کیونکہ ان مقامات کی فضیلت شرع سے ثابت ہے اور ان مقامات میں جھوٹ بولنا نہایت گناہ سمجھا جاتا ہے پھر یہ ضرورت پیش آئی کہ لوگوں کو اللہ تعالیٰ کے ان احکام کی مخالفت کرنے کو جنکو اللہ تعالیٰ نے ان کے مقدمات کے فیصل کرنے اور حقیقت حال کے معلوم ہونے کیلئے مقرر فرمایا ہے نہایت خوف دلایا جائے۔ اور ان ترہیبات میں اصل تین چیزیں ہیں ایک یہ کہ جس فعل سے اللہ تعالیٰ نے ممانعت فرمائی ہے اس پر اقدام کرنا قلت ورع اور اللہ تعالیٰ کے سامنے جرأت کرنے کی دلیل ہے پس اس جرأت کا حکم ان چیزوں پر دائر کیا گیا اور ان کے لئے جرأت کا اثر مثل وجوب دخول نار ........

وتحريم الجنة ونحو ذلك، والثانى ان ذلك سعى فى الظلم وبمنزلة السرقة وقطع الطريق، او بمنزلة دلالة السارق على المال ليسرق او رِدء القاطع فتتوجه لعنة الله والملائكة والناس على السعاة فى الارض بالفساد الى هذا العاصى فاستحق النار، والثالث انه مخالفة لما شرع الله لعباده وسعى فى سد جريانه على ما اراد الله فى شرائعه فان اليمين انما شرعت معرفة للحق، والبينة انما شرعت مبينة لجلية الحال فان جرت السنة بزور الشهادة والايمان انسد باب المصلحة المرعية فمن ذلك كتمان الشهادة لقوله تعالى ومن يكتمها فانه آثم قلبه، ومنها شهادة الزور لعدّه عليه السلام من الكبائر شهادة الزور، ومنها اليمين الكاذبة لقوله عليه الصلاة والسلام من حلف على يمين صبر وهو فيها فاجر ليقتطع بها حق امرئ مسلم لقى الله تعالى يوم القيامة وهو عليه غضبان:

ومنها الدعوى الكاذبة لقوله صلى الله عليه وآله وسلم من ادعى ما ليس له فليس منا وليتبوأ مقعده من النار:

ومنها الاخذ لقضاء القاضى وليس له الحق لقوله صلى الله عليه وآله وسلم انما انا بشر مثلكم وانكم تختصمون الحديث، ومنها الاعتياد بالمجادلة ورفع القضية فان ذلك لا يخلو من افساد ذات البين لقوله صلى الله عليه وآله وسلم ان ابغض الرجال الى الله الالد الخصم، ورغب لمن ترك المخاصمة

اور تحریم جنت وغیرہ کے ثابت کیا گیا، دوسرے یہ کہ وہ ظلم کے اندر کوشش کرنا ہے اور اس کا حال ایسا ہے جیسے چوری کرنا اور رہزنی کرنا، یا وہ ایسا ہے جیسے چور کو مال بتلانا تاکہ وہ چوری کرے یا رہزن کو رہزنی پر آمادہ کرنا، پس اللہ تعالیٰ اور ملائکہ اور لوگوں کی لعنت جو زمین میں فساد کرنے والوں پر ہوتی ہے اس گناہ کرنے والے کی طرف متوجہ ہوتی ہے پس وہ نار کا مستحق ہو جاتا ہے، اور تیسرے یہ کہ اس میں اس حکم کی مخالفت کرنا ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کے لئے مقرر فرمایا ہے اور جو اللہ تعالیٰ کو اپنی شرائع میں مقصود ہے اس کے مطابق حکم کے جاری نہ ہونے میں کوشش کرنا ہے کیونکہ قسم حق کی معرفت کے لئے اور گواہی حقیقت حال بیان کرنے کیلئے مشروع ہوئی ہے پس اگر جھوٹی گواہی اور جھوٹی قسموں کا طریقہ جاری ہو جائے تو مصلحت مقصودہ کا دروازہ بند ہو جائے پس منجملہ ان کے گواہی کا چھپانا ہے اسکی نسبت اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اور جو شخص اسکو چھپائے تو اسکا دل گنہگار ہے

اور منجملہ ان کے جھوٹی گواہی ہے کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے جھوٹی گواہی کو کبائر میں شمار کیا ہے اور منجملہ ان کے جھوٹی قسم ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص قسم کھائے کہ اس پر حق لازم کرے اور وہ اس میں جھوٹا ہو اور اس کا مقصود اس سے کسی مسلمان کا مال تلف کرنا ہو تو وہ قیامت کے روز اللہ تعالیٰ سے ایسے حال میں ملیگا کہ اللہ تعالیٰ اس پر غضبناک ہوگا:

اور منجملہ ان کے جھوٹا دعویٰ ہے اس کی نسبت نبی صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں "جس نے ایسی چیز کا دعویٰ کیا جو اس کی نہیں ہے تو وہ شخص ہم میں سے نہیں ہے اور اسکو چاہیئے کہ وہ اپنی جگہ دوزخ میں بنائے":

اور منجملہ انکے بغیر حق کے حکم قاضی کی وجہ سے کسی چیز کا لے لینا ہے اسکی نسبت نبی صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں "میں بھی تمہاری مانند بشر ہوں اور تم میرے پاس جھگڑا پیش کیا کرتے ہو" الحدیث

اور منجملہ ان کے مقدمہ بازی اور عدالت میں دعاوی دائر کرنے کی عادت ڈال لینا ہے کیونکہ وہ بھی باہم فساد ڈالنے سے خالی نہیں ہے اسکی نسبت نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں لوگوں میں سب سے زیادہ مبغوض اللہ تعالیٰ کے نزدیک وہ شخص ہے جو بڑا جھگڑالو ہے اور نبی صلے اللہ

یعنی جو شخص چرب زبانی سے غالب آجاتے اور جیسا اس کیلئے حکم ہو وہ لے تو یہ جان لے کہ میں نے آگ کا ٹکڑا کاٹ کر اسکو دیا ہے وہ ہرگز نہ لے ۔

فی الحق والباطل جمیعاً فان ذلک مطاوعة لداعیة السماحة، وایضاً کثیراً ما لا یکون الحق له، ویظن ان الحق له فلا یخرج عن العهدة بالیقین الا اذا وطن نفسه علی ترک الخصومة فی الحق والباطل جمیعاً۔

فی الحدیث "ان رجلین تداعیا دابة فاقام کل واحد منهما البینة انها دابته نتجها فقضی بها رسول الله صلی الله علیه وسلم للذی فی یده"۔

اقول: والسر فی ذلک ان الحجتین لما تعارضتا تساقطتا فبقی المتاع فی ید صاحب القبض لعدم ما یقتضی رده، او نقول اعتضدت احدی البینتین بالدلیل الظاهر وهو القبض فرجحت، واما المقام الثانی فشرع النبی صلی الله علیه وسلم فیه اصولاً یرجع الیها، والجملة فی ذلک ان جلیة الحال اذا کانت معلومة فالنزاع یکون اما فی طلب کل واحد شیئاً هو مباح فی الاصل وحکمه ابداً الترجیح اما بزیادة صفة یکون فیها نفع للمسلمین ولذلک الشیء، او سبق احدهما الیه او بالقرعة، مثاله قضیة زید وعلی وجعفر رضی الله عنهم فی حضانة بنت حمزة رضی الله عنه فقضی بها لجعفر رضی الله عنه، وقال "الخالة ام"، وقوله صلی الله علیه وسلم فی الاذان "لاستهموا" وکان صلی الله علیه وسلم اذا اراد سفراً اقرع بین نسائه، واما ان یکون هنالک سابقة من عقد او غصب یدعی کل واحد انه احق، ویکون

کیونکہ اس میں صفت سماحت کی اتباع ہے اور نیز بسا اوقات ایک شخص کا حق نہیں ہوتا اور وہ یہ سمجھتا ہے کہ حق اس کا ہے پس یقینی طور پر ذمہ داری سے جب ہی بری ہو سکتا ہے کہ وہ حق و ناحق دونوں میں ترک مخاصمت کا عادی ہو جائے، اور حدیث میں وارد ہے کہ "دو شخصوں نے ایک چوپایہ پر دعویٰ کیا پس ان میں سے ہر ایک نے اس بات پر شہادت قائم کر دی کہ وہ چوپایہ اسی کے یہاں پیدا ہوا ہے پس نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے وہ چوپایہ اسی کو دلایا جس کے قبضہ میں تھا":

میں کہتا ہوں اس میں یہ راز ہے کہ جب دونوں حجتوں میں تعارض ہوا تو دونوں ساقط اور بے اعتبار ہو گئیں پس جس کا قبضہ ہے اس کے ہاتھ میں وہ شے باقی رہی کیونکہ اس کے رد کرنے کا کوئی سبب نہیں پایا گیا، یا ہم یہ کہتے ہیں کہ دونوں دلیلوں میں سے ایک دلیل کو قرینہ ظاہری یعنی قبضہ سے تائید حاصل ہو گئی اس واسطے اس کو ترجیح دی گئی لیکن قضا کا مقام ثانی سو اس میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے چند اصول بیان کئے ہیں جن کی طرف رجوع کیا جاتا ہے اور اجمالاً اس کا بیان یہ ہے کہ جب حقیقت حال معلوم ہو تو اب نزاع ایسی شے میں ہوگا جو مباح الاصل ہے اور ہر شخص اس کو طلب کرتا ہے اور اس کا حکم یہ ہے کہ ترجیح ظاہر ہو یا تو وہ ترجیح کسی ایسی صفت سے ہو جس میں مسلمانوں کو اور اس شے کو نفع ہو یا ترجیح کی یہ صورت ہو کہ ان دونوں میں سے ایک کا قبضہ بہ نسبت دوسرے کے پیشتر ہو یا قرعہ سے وہ ترجیح حاصل ہو اسکی مثال وہ قضیہ ہے جو زید اور علی اور جعفر رضی اللہ عنہم کے درمیان حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی بیٹی کی پرورش کے بارے میں ہوا تھا پس نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ لڑکی حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کو دلائی اور فرمایا "خالہ بھی ماں ہوتی ہے" اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اذان کے بارے میں فرمایا تھا "اگر لوگوں کو اذان اور صف اول کی فضیلت معلوم ہو جائے تو بغیر قرعہ ڈالے چارہ نہ ہو" اور نیز رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب سفر کا ارادہ فرماتے تھے تو ازواج مطہرات میں قرعہ اندازی کرتے تھے اور یا ترجیح کی یہ صورت ہو کہ کوئی سابقہ عقد یا غصب چلا آتا ہو اور ہر شخص یہ دعویٰ کرتا ہو۔۔۔

لکل واحد شبهة وحكمة اتباع العرف والعادة المسلمة عند جمهور الناس يفسر الاقارير والفاظ العقود بما عند جمهورهم من المعنى ويعرف الاضرار وغيره بما عندهم، مثاله قضية البراء بن عازب دخلت ناقته حائطاً فافسدت فيه، وادعى كل واحد انه معذور فقضى بما هو المعروف من عادتهم من حفظ اهل الحوائط اموالها بالنهار وحفظ اهل المواشي مواشيها بالليل

ومن القواعد المبنية عليها كثيرا من الاحكام ان الغنم بالغرم، واصله ما قضى النبي صلى الله عليه وسلم ان الخراج بالضمان وذلك لعسر ضبط المنافع، وان قسم الجاهلية ودماءها وما كان فيها لا يتعرض بها، وان الامر مستانف بعدها، وان اليد لا تنقض الا بيد لبيل آخر وهو اصل الاستصحاب وانه ان انسد باب التفتيش فالحكم ان يكون ما يريده صاحب المال او يترادا، والاصل فيه قوله صلى الله عليه وسلم "البيعان اذا اختلفا بينهما والسلعة قائمة" الحديث وان الاصل في كل عقد ان يوفى لكل واحد على كل احد ما التزمه بعقده الا ان يكون عقداً نهى الشرع عنه، وهو قوله صلى الله عليه وسلم: "المسلمون على شروطهم الا شرطاً احل حراما او حرم حلالاً". فهذا انبذ مما شرع النبي صلى الله عليه وسلم في المقام الثاني.

کہ وہ اس کا حقدار ہے اور اس میں ہر ایک کے لئے شبہ ہو پس اس کا حکم یہ ہے کہ لوگوں میں جو دستور وعرف جاری ہے اس کا اتباع کیا جائے اقرارات اور عقود کے الفاظ کی تفسیر انہی معنی سے کی جائے جو جمہور کے نزدیک ان کے معنی ہیں اور ضرر رسانی امور کو بھی انہی کے دستور سے معلوم کیا جائے، اس کی مثال براء بن عازب کا قضیہ ہے کہ ان کی اونٹنی ایک باغ میں چلی گئی اور اس نے باغ کا کچھ نقصان کر دیا اور فریقین میں سے ہر ایک نے یہ دعویٰ کیا کہ میں معذور ہوں پس نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کی عادت معروفہ کے موافق فیصلہ کیا اور عادت معروفہ یہ ہے کہ باغ والے دن کو اپنے باغ کی نگہبانی کیا کرتے ہیں اور مویشی پالنے والے رات میں اپنے مویشیوں کو حفاظت میں رکھا کرتے تھے۔ اور منجملہ ان قواعد کے جن پر بہت سے احکام مبنی ہیں ایک قاعدہ ہے کہ نفع تاوان کے ساتھ ہوتا ہے اور اس کی اصل وہ ہے جو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ آمدنی تاوان کے ساتھ ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ منافع کا انضباط دشوار ہے اور یہ کہ جاہلیت کی قسمیں اور خون اور جو کچھ اس وقت میں ہوا اس سے تعرض نہ کیا جائیگا اور جاہلیت کے بعد ہر امر نئے سرے سے معتبر ہوگا۔ اور یہ کہ قبضہ بغیر کسی دلیل کے توڑا نہ جائے گا اور استصحاب[1] کی اصل یہی ہے، اور یہ کہ اگر تفتیش کا دروازہ بند ہو جائے تو حکم وہ ہوگا جو مال والا چاہیگا یا اس معاملہ کو دونوں واپس لے لینگے اور اسکی اصل یہ حدیث ہے کہ "جب بائع اور مشتری اختلاف کریں اور مال موجود ہو تو بائع کا قول معتبر ہوگا یا وہ دونوں بیع کو فسخ کردیں" اور یہ کہ ہر عقد میں اصل یہ ہے کہ ہر ایک کے لئے پورا پورا حق دلایا جائے اور عقد سے جو شخص جس چیز کا التزام کرے وہ اس پر لازم ہے بجز اس عقد کے جس سے شارع نے منع فرمایا ہو چنانچہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "مسلمانوں کو اپنی شروط کا پابند ہونا ضروری ہے بجز اس شرط کے جو اللہ تعالیٰ کی حرام کی ہوئی چیز کو حلال کرے یا حلال کی ہوئی چیز کو حرام کرے" پس یہ قدر ان احکام کا بیان ہے جن کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مقام ثانی کے بارے میں بیان فرمایا ہے

[1] کسی شے کو اس کی حالت پر باقی رکھنا ۱۲

ومن القضايا التي قضى فيها رسول الله صلى الله عليه وسلم قضية بنت حمزة رضي الله عنه في الحضانة حيث قال علي رضي الله عنه بنت عمي وانا اخذتها، وقال جعفر رضي الله عنه بنت عمي وخالتها تحتي، و قال زيد رضي الله عنه بنت اخي فقضى بها لجعفر رضي الله عنه. وقال الخالة بمنزلة الام وقضية ابن وليدة زمعة في الدعوة حيث قال سعد ان اخي قد عهد الي فيه، و قال عبد بن زمعة ابن وليدة ابي ولد على فراشه، فقال صلى الله عليه وسلم هو لك يا عبد بن زمعة الولد للفراش وللعاهر الحجر، وقضية زبير رضي الله عنه والانصاري في شراج الحرة فاشار صلى الله عليه وسلم الى امر لهما فيه سعة اسق يا زبير ثم ارسل الى جارك فغضب الانصاري، فاستوعى للزبير حقه قال احبس الماء حتى يرجع الى الجدر وقضية ناقة براء بن عازب رضي الله عنه دخلت حائطا لرجل من الانصار فافسدت فيه فقضى صلى الله عليه وسلم ان على اهل الاموال حفظها بالنهار وعلى اهل المواشي حفظها بالليل، وقضى صلى الله عليه وسلم بالشفعة فيما لم يقسم فاذا وقعت الحدود وصرفت الطرق فلا شفعة، و قد ذكرنا فيما سبق وجوه هذه القضايا وقال صلى الله عليه وسلم اذا اختلفتم في الطريق جعل عرضه سبعة اذرع ؏

قول وذلك ان الناس اذا عمروا

اور منجملہ ان فیصلوں کے جن میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے احکام صادر کئے ہیں وہ فیصلہ ہے جو حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی بیٹی کی پرورش کے باب میں واقع ہوا چنانچہ حضرت علیؓ نے فرمایا وہ میرے چچا کی بیٹی ہے اور میں نے اس کو لیا ہے، اور حضرت جعفر رضی اللہ عنہ نے فرمایا وہ میرے چچا کی بیٹی ہے اور اس کی خالہ میری بیوی ہے، اور حضرت زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا وہ میرے بھائی کی بیٹی ہے، پس نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کا فیصلہ حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کے حق میں فرمایا اور یہ فرمایا کہ "خالہ بمنزلہ ماں کے ہوتی ہے" اور ایک فیصلہ زمعہ کی باندی کے بچہ کا ہے جو دعویٰ نسب میں ہوا تھا چنانچہ سعد نے کہا کہ میرے بھائی نے اس کے بارے میں مجھ سے یہ عہد کیا ہے، اور عبد بن زمعہ نے کہا کہ وہ میرے باپ کی باندی ولیدہ کا بیٹا ہے جو اس کے بستر پر پیدا ہوا ہے تب نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اے عبد بن زمعہ یہ بچہ تیرے لئے ہے بچہ ماں کا ہے اور زانی کے لئے پتھر ہے، اور ایک فیصلہ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ اور ایک انصاری کا ہے جو باغ میں پانی دینے کی بابت ہوا پس نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا حکم دیا تھا جس میں دونوں کے لئے آسانی تھی کہ اے زبیر تو پانی دے لے پھر نالہ کو انصاری کے لئے چھوڑ دے، پس انصاری اس فیصلہ سے ناخوش ہوا تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت زبیرؓ کو پورا حق دلایا اور فرمایا کہ اے زبیرؓ تو اتنا پانی لے کہ باغ کی دیواروں کی جڑ تک پہنچ جائے" اور ایک فیصلہ براء بن عازب رضی اللہ عنہ کی اونٹنی کا ہے جو ایک انصاری کے باغ میں داخل ہوگئی اور اس کا نقصان کیا تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ فیصلہ کیا کہ مال والے دن میں اپنے مال کی حفاظت کریں اور مویشیوں کے مالک رات میں اپنے مویشیوں کی حفاظت کریں اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس زمین میں جو تقسیم نہیں ہوئی تھی شفعہ کا حکم فرمایا پس جب حدیں پڑ جائیں اور راستے علیحدہ علیحدہ ہو جائیں تو اس میں شفعہ نہیں، اور ان قضایا کے وجوہات ہم پہلے بیان کرچکے ہیں، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جب راستہ کے بارے میں تمہارا

؏ اختلاف ہو تو اسکی چوڑائی سات گز کیجائے ___ میں کہتا ہوں اس کی وجہ یہ ہے کہ جب لوگ بعد منزل جدید کو

والرجل وبلاؤه، والرجل وعياله والرجل وحاجته، والاصل في كل ما كان مثل هذا من الاختلاف ان يحمل على انه انما فعل ذلك على الاجتهاد فتوخى كل المصلحة بحسب ما رأى في وقته والاراضي التي غلب عليها المسلمون للامام فيها الخيار ان شاء قسمها في الغانمين وان شاء اوقفها على الغزاة كما فعل رسول الله صلى الله عليه وسلم بخيبر قسم نصفها ووقف نصفها، ووقف عمر رضي الله عنه ارض السواد، وان شاء اسكنها الكفار ذمة لنا وامر النبي صلى الله عليه وسلم معاذا رضي الله عنه ان يأخذ من كل حالم دينارا او عدله معافر، وفرض عمر رضي الله عنه على الموسر ثمانية واربعين درهما، وعلى المتوسط اربعة وعشرين، وعلى الفقير المعتمل اثني عشر.

ومن هنا يعلم ان قدره مفوض الى الامام يفعل ما يرى من المصلحة ولذلك اختلفت سيرهم، وكذلك الحكم عندي في مقادير الخراج وجميع ما اختلفت فيه سير النبي صلى الله عليه وسلم وخلفائه رضي الله عنهم، وانما اباح الله لنا الغنيمة والفيء لما بينه النبي صلى الله عليه وسلم حيث قال لم تحل الغنائم لاحد من قبلنا ذلك بان الله رأى ضعفنا وعجزنا فاحلها لنا، وقال صلى الله عليه وسلم ان الله فضل امتي على الامم واحل لنا

اور اس کی مصیبت اور عیال داری اور اس کی ضرورت کا لحاظ کیا جاتا تھا، اور ایسے اختلافات میں اصل یہ ہے کہ یہ اس بات پر محمول ہیں کہ ہر ایک نے اپنے اجتہاد کے موافق کیا اور اپنے وقت میں جیسی مصلحت مناسب سمجھی اس پر عمل کیا اور جن اراضی پر مسلمانوں کا غلبہ ہوگیا ان میں امام کو اختیار ہے چاہے مجاہدین میں تقسیم کردے اور چاہے ان اراضی کو غازیوں پر وقف کردے جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر میں کیا تھا کہ نصف زمین کو تقسیم کردیا تھا اور نصف کو وقف کردیا تھا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ارض سواد کو وقف کیا تھا اور اگر امام چاہے تو مسلمانوں کی رعیت بنا کر کفار کو وہاں رہنے دے، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے معاذ رضی اللہ عنہ کو یہ حکم دیا تھا کہ ہر بالغ سے ایک دینار یا اس کے برابر یمنی کپڑا اخذ کریں، اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مالداروں پر اڑتالیس درہم اور متوسط لوگوں پر چوبیس درہم اور غریبا پر جو مزدوری کرتا ہو بارہ درہم مقرر کئے تھے۔

اور یہاں سے معلوم ہوتا ہے کہ اس امر میں اندازہ امام کی رائے پر موقوف ہے جیسی مصلحت دیکھے عمل میں لائے اور اسی لئے اس امر میں ان کے عمل مختلف پائے گئے ہیں، اور میرے نزدیک یہی حکم مقادیر خراج اور ان سب امور میں ہے جن میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم اور آپ کے خلفاء رضی اللہ عنہم کی عادات مختلف پائی گئی ہیں، اور اللہ تعالیٰ نے ہمارے لئے غنیمت اور فئی کو اسی وجہ سے مباح کیا ہے جس کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا کہ "ہم سے پیشتر کسی کے لئے غنیمت حلال نہ تھی اس واسطے کہ جب اللہ تعالیٰ نے ہمارے اندر ضعف اور عجز کو دیکھا تو غنائم کو ہمارے لئے حلال کردیا۔

اور آپ نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ نے میری امت کو تمام امتوں پر فضیلت دی اور ہمارے لئے غنائم کو حلال کردیا۔

الغنائم وقد شرحنا هذا في القسم الأول فلا نعيده، والأصل في المصارف أن أمهات المقاصد أمور، منها إبقاء ناس لا يقدرون على شيء لزمانة أو لاحتياج مالهم أو بعده منهم، ومنها حفظ المدينة عن شر الكفار بسد الثغور ونفقات المقاتلة والسلاح والكراع، ومنها تدبير المدينة وسياستها من الحراسة والقضاء وإقامة الحدود والحسبة، ومنها حفظ الملة بنصب الخطباء والأئمة والوعاظ والمدرسين، ومنها منافع مشتركة ككري الأنهار وبناء القناطير ونحو ذلك، وأن البلاد على قسمين، قسم يتجرد لأهل الإسلام كالحجاز أو غلب عليه المسلمون، وقسم أكثر أهله الكفار تغلب عليهم المسلمون بعنوة أو صلح، والقسم الثاني يحتاج إلى شيء كثير من جمع الرجال وإعداد آلات القتال ونصب القضاة والحرس والعمال والأول لا يحتاج إلى هذه الأشياء كاملة وافرة، وأراد الشرع أن يوزع بيت المال المجتمع في كل بلد على ما يلائمها فجعل مصرف الزكاة والعشر ما يكون فيه كفاية المحتاجين أكثر من غيرها، ومصرف الغنيمة والفيء ما يكون فيه إعداد المقاتلة وحفظ الملة وتدبير المدينة أكثر، ولذلك جعل سهم اليتامى والمساكين والفقراء من الغنيمة والفيء أقل من سهمهم من الصدقات، وسهم

اور قسم اول میں ہم اس کی شرح کر چکے ہیں پس اب ہم اسکا اعادہ نہیں کرتے اور مصارف میں اصل یہ ہے کہ اصول مقاصد کے چند امر ہیں ازاں جملہ ان لوگوں کا باقی رکھنا جو کسی چیز پر قادر نہیں ہیں خواہ اپاہج ہونے کی وجہ سے یا تنگدست ہونے کی وجہ سے یا اس وجہ کر وہ اپنے مال سے بعید ہو گئے ہیں

اور ازاں جملہ شہر کی سرحدیں محفوظ کر کے اور لشکر اور ہتھیار اور گھوڑوں کا خرچ برداشت کر کے کفار کے شر سے محفوظ رکھنا

اور ازاں جملہ شہر کا انتظام کرنا اور نگہبان اور قاضی اور محتسبین مقرر کر کے اور سرحدیں قائم کر کے شہر کا بند و بست کرنا

اور ازاں جملہ خطیب اور واعظین اور ائمہ اور مدرسین مقرر کر کے دین کی حفاظت کرنا ہے

اور ازاں جملہ منافع مشترکہ ہیں مثلاً نہروں کا کھدوانا اور پل تعمیر کرانا وغیرہ

دوسرے یہ کہ شہر دو قسم کے ہیں ایک تو وہ شہر ہیں جنمیں صرف اہل اسلام رہتے ہیں جیسے زمین حجاز یا وہاں دوسری قوموں کے مقابلہ میں اہل اسلام کی کثرت ہے، دوسرے وہ شہر ہیں جن کے باشندے اکثر کفار ہیں اور تلوار کی طاقت سے یا صلح کر کے مسلمانوں نے ان شہروں کو فتح کر لیا ہے دوسری قسم کے شہروں کے لئے فوج رکھنے کی اور ہتھیاروں کے جمع کرنے کی اور قاضی اور پولیس اور عمال مقرر کرنے کی زیادہ ضرورت ہوتی ہے اور پہلی قسم کے شہروں کو ان چیزوں کی بہت زیادہ ضرورت نہیں پڑتی ہے اور شرع یہ چاہتی ہے کہ بیت المال میں جو کچھ جمع ہے وہ ان شہروں پر مناسب طریقہ پر اور حسب حاجت تقسیم کیا جائے پس زکوٰۃ اور عشر کا مصرف وہ مقرر کیا گیا جس میں دوسری چیزوں کی بہ نسبت محتاجوں کی کفایت زیادہ ہو اور غنیمت اور فی کا مصرف وہ قرار دیا گیا جس میں لشکر اسلام کی تنخواہ اور دین کی حفاظت اور شہر کا انتظام زیادہ تر ہے اسی وجہ سے غنیمت اور فی میں سے یتیم، مسکین اور فقیر کا حصہ بہ نسبت ان کے صدقات کے حصہ کے کم مقرر کیا گیا اور مجاہدین کا حصہ بہ نسبت صدقات

الغزاة منها اكثر من سهمهم منها ثم
الغنيمة انما تحصل بماناة وايجاف خيل
وركاب. فلا تطيب قلوبهم الا بان
يعطوا منها، والنواميس الكلية المضروبة
على كافة الناس لابد فيها من النظر الى
حال عامة الناس، ومن ضم الرغبة
الطبيعية الى الرغبة العقلية ولا يرغبون
الا بان يكون هناك ما يجدونه بالقتال
فلذلك كان اربعة اخماسها للغانمين
والفئ انما يحصل بالرعب دون مباشرة
القتال فلا يجب ان يصرف على ناس
مخصوصين فكان حقه ان يقدم فيه
الاهم فالاهم، والاصل فى الخمس انه
كان المرباع عادة مستمرة فى الجاهلية يأخذ
رئيس القوم وعصبته فتمكن ذلك فى
علومهم وما كانوا يجدون فى انفسهم
حرجا منه، وفيه قال القائل. شعر

وان لنا المرباع من كل غارة
تكون بنجد او بارض التهائم

فشرع الله تعالى الخمس لحوائج المدينة
والملة نحوا مما كان عندهم كما انزل
الآيات على الانبياء عليهم السلام نحوا مما
كان شائعا ذائعا فيهم، وكان المرباع
لرئيس القوم وعصبته تنويها بشأنهم
ولانهم مشغولون بامر العامة محتاجون
الى نفقات كثيرة فجعل الله الخمس لرسول
الله صلى الله عليه وسلم لانه عليه السلام
مشغول بامر الناس لا يتفرغ ان يكتسب
لاهله، فوجب ان تكون نفقته فى مال

کے حصہ کے غنیمت اور فئی میں سے زیادہ مقرر کیا گیا، پھر چونکہ
غنیمت بغیر مشقت برداشت کئے اور بغیر گھوڑے دوڑائے اور فوج
کو لڑائے حاصل نہیں ہوتی اس واسطے ان کے دل بغیر اس کے
خوش نہیں ہو سکتے کہ غنیمت میں سے ان کو حصہ دیا جائے، اور شرائع
کلیہ میں جو سب لوگوں پر مقرر کی گئی ہیں یہ بات ضروری ہے کہ عامۃ الناس
کے حال پر نظر کیجائے اور رغبت عقلیہ کے ساتھ رغبت طبعیہ کو بھی
ملایا جائے اور ان کی رغبت طبعی اس میں ہوتی ہے کہ ان کو قتال کے
عوض کچھ مال ملے. پس اسی وجہ سے مال غنیمت کے پانچ حصوں میں
سے چار حصے غازیوں کے لئے مقرر ہوئے اور فئی بغیر جنگ کے
صرف رعب سے حاصل ہوتی ہے پس مخصوص لوگوں پر اس کا
صرف کرنا ضروری نہیں ہے اس واسطے اس میں مناسب یہ ہے
کہ اہم امور کو مقدم کیا جائے اور خمس میں اصل یہ ہے کہ ایام جاہلیت
میں چوتھائی حصہ لینے کا قدیمی دستور تھا جس کو رئیس القوم اور
اس کی جماعت لیتی تھی پس یہ بات ان کے دلوں میں جگہ پکڑ گئی
تھی اور وہ اس سے اپنے دلوں میں کوئی تنگی بھی نہیں پاتے تھے
اور اسی کے بیان میں ایک شاعر کہتا ہے. شعر:-

ہر لوٹ میں ہمارا چہارم عنصر ہے
خواہ وہ نجد میں ہو خواہ تہائم کی زمین میں ہو

پس اللہ تعالیٰ نے شہر اور دین کی ضروریات کے لئے
ان کی عادت کے قریب قریب خمس کو مقرر فرمایا جس طرح
اللہ تعالیٰ نے انبیاء علیہم السلام پر ان کی عادت شائعہ ذائعہ
کے قریب قریب آیات کو نازل فرمایا، اور وہ چوتھائی حصہ قوم
کے سردار اور اس کی جماعت کو ان کی عظمت ثابت کرنے کے
لئے ملا کرتا تھا اور نیز اس وجہ سے ملتا تھا کہ وہ عام لوگوں کے
امور میں مصروف رہتے تھے اور ان کو بہت سے اخراجات کی ضرورت
رہتی تھی پس اللہ تعالیٰ نے وہ پانچواں حصہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ
وسلم کیلئے مقرر فرمایا کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو لوگوں کے کاموں میں
مشغول ہونے کی وجہ سے اتنی فراغت حاصل نہ ہوتی تھی کہ اپنے اہل عیال کے
لئے کسب کرتے اس واسطے ضروری ہوا کہ آپ کا نفقہ مسلمانوں کے مال میں مقرر کیا

المسلمون، ولان النصرة حصلت بدعوة النبی صلے اللہ علیہ وسلم والرعب الذی اعطاہ اللہ ایاہ، فکان کحاضر الوقعۃ، ولذی القربی لانھم اکثر الناس حمیۃ للاسلام حیث اجتمع فیھم الحمیۃ الدینیۃ الی الحمیۃ النسبیۃ فانہ لا فخر لھم الا بعلو دین محمد صلے اللہ علیہ وسلم ولان فی ذلک تنویہ اھل بیت النبی صلے اللہ علیہ وسلم وذلک مصلحۃ راجعۃ الی الملۃ، واذا کان العلماء والقراء یکون توقیرھم تنویھا بالملۃ یجب ان یکون توقیر ذوی القربی کذلک بالاولی، وللمحتاجین وضبطھم بالمساکین والفقراء والیتامی، وقد ثبت ان النبی صلے اللہ علیہ وسلم اعطی المؤلفۃ قلوبھم وغیرھم من الخمس ؛

وعلی ھذا فتخصیص ھذہ الخمسۃ بالذکر للاھتمام بشانھا، والتوکید ان لا یتخذ الخمس والفیٔ اغنیاؤھم دولۃ فیھملوا جانب المحتاجین، ولسد باب الظن السیٔ بالنسبۃ الی النبی صلے اللہ علیہ وسلم وقرابتہ وانما شرعت الانفال والارضاخ لان الانسان کثیرا ما یقدم علی مھلکۃ الا لشیٔ لا یطمع فیہ، وذلک دیدن وخلق للناس لابد من رعایتہ، وانما جعل للفارس ثلاثۃ اسھم وللراجل سھم لان غناء الفارس عن المسلمین اعظم ومؤنتہ اکثر ان رایت حال الجیوش لم تشکک ان الفارس لا یطیب قلبہ ولا تکفی مؤنتہ اذا جعلت جائزتہ دون ثلاثۃ اضعاف سھم

اور نیز فتح نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی دعا اور آپ کے رعب کی وجہ سے جو اللہ تعالیٰ نے آپ کو عطا فرمایا تھا حاصل ہوئی تھی پس آپ کا حال ایسا ہوا جیسے کہ آپ ہر جنگ میں موجود رہے اور وہ پانچواں حصہ آپکے اقارب کے لئے بھی ہے کیونکہ سب لوگوں سے زیادہ ان میں اسلام کی حمیت ہے اس واسطے کہ ان میں حمیت دینی کے ساتھ حمیت نسبی بھی موجود ہے کیونکہ ان کا ساط فخر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے دین کے بلند ہونے میں ہے اور نیز اس میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت کی تعظیم پائی جاتی ہے اور یہ ایسی مصلحت ہے جو دین سے متعلق ہے اور جب علماء اور قراء کی توقیر مجددین کی تعظیم ہے تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اقارب کی تعظیم میں بدرجہ اولیٰ دین کی تعظیم ہے، اور وہ پانچواں حصہ محتاجوں کے لئے بھی ہے۔ اور اللہ تعالیٰ نے محتاجوں کا انضباط مساکین اور فقراء اور یتامیٰ کے ساتھ فرمایا، اور یہ بھی ثابت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے پانچویں حصہ میں سے مؤلفۃ القلوب[1] وغیرہم کو بھی دیا ہے، اس تقدیر پر ان پانچ مصارف کا خاص طور پر قرآن کے اندر ذکر کرنا ان کے اہتمام شان کی وجہ سے اور اس بات کی تاکید کرنے کے لئے ہے کہ خمس اور فیٔ کو یکے بعد دیگرے مالدار لوگ محتاجوں کی پرواہ نہ کرکے نہ لے لیا کریں اور تاکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم اور آپکے اقارب کی نسبت بدگمانی کا باب بند ہو جائے اور انعامات اور بخشش اس واسطے مقرر کی گئی کہ بسا اوقات انسان بغیر طمع کے ہلاکت کی جگہ میں اپنے آپ کو نہیں ڈالتا ہے، اور یہ ایسی خصلت اور لوگوں میں طبعی شیٔ ہے جس کی رعایت ضروری ہے، اور گھوڑے سوار کے لئے تین حصے اور پیدل کے لئے ایک حصہ اس لئے مقرر کیا گیا کہ سوار مسلمانوں کی طرف سے بہت کام آتا ہے اور اس کو زیادہ مشقت جھیلنی پڑتی ہے اور اگر تم لشکروں کا حال دیکھو تو تم کو اس بات میں کچھ شک نہ ہوگا کہ اگر سوار کو پیدل کے حصہ سے سہ چند نہ دیا جائے اور کچھ کمی کی جائے تو اس کا دل خوش نہ ہوگا اور اس کی

[1] یہ وہ لوگ ہیں جو دین میں سست ہیں ان کی تالیف قلوب اس لئے کی جاتی ہے کہ دین پر قائم اور مستحکم ہو جائیں ۱۲

الرجل لا يختلف فيه طوائف العرب والعجم على اختلاف احوالهم وعاداتهم، قال صلى الله عليه وسلم لئن عشت ان شاء الله لاخرجن اليهود والنصارى من جزيرة العرب واوصى باخراج المشركين منها ؞

اقول عرف النبي صلى الله عليه وسلم ان الزمان دول وسجال فربما ضعف الاسلام وانتشر شمله فان كان العدو في مثل هذا الوقت في بيضة الاسلام ومشهده افضى ذلك الى هتك حرمات الله او قطعها فامر باخراجهم من حوالي دار العلم ومحل بيت الله وايضا المخالطة مع الكفار تفسد على الناس دينهم وتغير نفوسهم ولما لم يكن بد من المخالطة في الاقطار امر بتنقية الحرمين منهم وايضا انكشف عليه صلى الله عليه وسلم ما يكون في آخر الزمان فقال ان الدين ليأرز الى المدينة الحديث، ولا يتم ذلك الا بان لا يكون هناك من اهل سائر الاديان والله اعلم

# من ابواب المعيشة

اعلم ان جميع سكان الاقاليم الصالحة اتفقوا على مراعاة آدابهم في مطعمهم ومشربهم وملبسهم وقيامهم وقعودهم وغير ذلك من الهيئات والاحوال وكان ذلك كالامر المفطور عليه الانسان عند سلامة مزاجه وظهور مقتضيات نوعه عند اجتماع افراد منه، وتراءى بعضها لبعض وكانت لهم مذاهب في ذلك فكان منهم من يسويها على قواعد الحكمة الطبيعية

مشقت کے اعتبار سے وہ نا کافی ہوگا۔ تمام عرب و عجم باوجود اختلاف احوال و عادات کے اس بات پر متفق ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "اگر میں انشاء اللہ زندہ رہا تو جزیرۂ عرب سے یہود و نصاریٰ کو نکال دوں گا اور مشرکین کو وہاں سے نکال دینے کی میں وصیت کرتا ہوں"۔ میں کہتا ہوں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ معلوم تھا کہ زمانہ کا حال یکساں نہیں رہتا بس ایک وقت ایسا آئیگا کہ اسلام میں ضعف آجائیگا اور اس کی جمعیت منتشر ہوجائیگی بس ایسے وقت میں دشمن کا اسلام کے مرکز میں اور اس کے گھر میں اگر قیام رہا تو وہ حرمات الٰہی کی ہتک اور ان کی قطع کا باعث ہوگا اس واسطے آپ نے دار العلم کے حوالی اور محل بیت اللہ سے نکالنے کا حکم دیا، اور نیز کفار کے ساتھ مخالطت سے دین کی خرابی اور نفس میں تغیر ہوتا ہے اور چونکہ تمام ملکوں میں اختلاط ضروری تھا اس واسطے صرف حرمین شریفین کو ان سے پاک کرنے کا حکم فرمایا، اور نیز اخیر زمانہ میں دین کا جو حال ہونے والا تھا آپ پر وہ ظاہر ہوگیا چنانچہ آپ نے فرمایا "دین مدینہ کی طرف سمٹ کر آئے گا" الحدیث، اور یہ بات بغیر اس کے پوری نہیں ہوسکتی کہ مدینہ میں دیگر مذاہب کا کوئی آدمی نہ رہے، واللہ اعلم ؞

# معیشت سے متعلق چند ابواب

واضح ہو کہ تمام اقالیم صالحہ کے باشندے اپنے کھانے پینے اور پہننے اور قیام و نشست اور دیگر ہیئات و احوال میں آداب کے ملحوظ رکھنے میں متفق ہیں اور یہ ایک ایسا امر ہے کہ بوقت سلامت مزاج اور ظہور مقتضیات نوع بوقت اجتماع افراد اور ایک دوسرے کے دیکھا دیکھی کے لحاظ سے گویا انسان کی فطرت میں داخل ہے، اور ان آداب کے لحاظ رکھنے میں لوگوں کے طریقے مختلف ہیں، پس ان میں سے بعض ایسے ہیں جو حکمت طبعیہ کے قواعد کے موافق ان آداب کو ملحوظ رکھتے ہیں پس تمام احوال و افعال میں ان آداب کو اختیار کرتے ہیں کہ طب اور تجربہ کے اعتبار سے ان میں نفع کی امید ہوتی ہے اور

فيختار في كل ذلك ما يرجى نفعه ولا يخشى
ضرره بحكم الطب والتجربة ومنهم من
يسويها على قوانين الاحسان حسبما تعطيه
ملته، ومنهم من يريد محاكاة ملوكهم
وحكمائهم وربانهم، ومنهم من يسويها
على غير ذلك، وكان في بعض ذلك منافع
يجب التنبيه عليها والامر به لاجلها، و
في البعض الآخر مفاسد يجب ان ينهى عنها
لاجلها وينبه عليها، والبعض الآخر غفل
من المصلحتين يجب ان يبقى على الاباحة
ويرخص فيه فكان تنقيحها والتفتيش
عنها احد المصالح التي بعث النبي صلى
الله عليه وسلم لها والعمدة في ذلك
امور، فمنها ان الاشتغال بهذه الاشغال
ينسي ذكر الله ويكدر صفاء القلب فيجب
ان يعالج هذا السم بترياق وهو ان يسن
قبلها وبعدها ومعها اذكار تردع النفس
عن امعانها بان يكون فيها ما يذكر المنعم
الحقيقي ويميل الفكر الى جانب القدس
ومنها ان بعض الافعال والهيآت تناسب
امزجة الشياطين من حيث انهم لو تمثلوا
في منام احد او يقظته لتلبسوا ببعضها
لا محالة، فتلبس الانسان بها معد للتقرب
منهم وانطباع الوانها الخسيسة في نفوسهم
فيجب ان يمنع عنها كراهة او تحريما
حسبما يحكم به المصلحة كالمشي في نعل
واحدة والاكل باليد اليسرى، وبعضها
مطردة للشياطين مقربة من الملائكة
كالذكر عند ولوج البيت والخروج منه

ضرر کا خوف نہیں ہوتا اور بعض احسان کے قوانین کے موافق
جس طرح ان کا مذہب ان کو حکم کرتا ہے آداب کو عمل میں لاتے
ہیں اور بعض کو اپنے بادشاہوں اور حکما اور درویشوں
کے آداب کی نقل مقصود ہوتی ہے اور بعض دیگر طریقوں سے
ان آداب کو عمل میں لاتے ہیں اور ان میں سے بعض آداب
میں منافع ہیں جن پر آگاہ کرنا اور ان منافع کے لحاظ کر ان کا
حکم دینا ضروری ہے، اور بعض آداب میں مفاسد ہوتے ہیں
جن کی وجہ سے ان سے منع کرنا اور ان پر آگاہ کرنا ضروری
ہے اور بعض آداب میں دونوں باتوں میں سے ایک بات
بھی نہیں پائی جاتی اس واسطے ان کو مباح رکھنا اور ان میں
اجازت دینا ضروری ہے پس ان آداب سے بحث کرنا اور انکی
تفتیش کرنا منجملہ ان مصلحتوں کے ایک مصلحت ہے جن کے لئے نبی
صلے اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے ہیں اور اس کے اندر
اصل چند امور ہیں، از آں جملہ یہ ہے کہ ان اشغال میں مصروف
ہونے سے ذکر الٰہی سے نسیان ہوتا ہے اور دل کی صفائی میں
کدورت پیدا ہوتی ہے پس ضرور ہے کہ اس زہر کا علاج کسی
تریاق سے کیا جائے اور وہ تریاق یہ ہے کہ ان اشغال سے
پہلے اور ان کے بعد اور ان کے ساتھ ایسے اذکار مسنون کئے
جائیں جو نفس کو ان اشغال میں منہمک ہونے سے باز رکھیں اس
طور پر کہ ان اذکار میں وہ باتیں ہوں جو منعم حقیقی کو یاد دلائیں
اور جانب قدس کی طرف فکر کو متوجہ کریں،
اور از آں جملہ یہ ہے کہ بعض افعال و ہیئات شیاطین کے مزاجوں
کے ساتھ مناسبت رکھتے ہیں اس طور پر کہ وہ شیاطین کسی شخص کے
خواب یا بیداری کی حالت میں نظر آئیں تو ان افعال میں سے بعض کے
ضرور مرتکب ہوں پس انسان کا ایسے افعال کے ساتھ متلبس ہونا
شیاطین سے قرب کا اور شیاطین کے اوصاف قبیحہ کا لوگوں
کے دلوں میں منقش ہونے کا سبب ہے پس ضروری ہے کہ ان افعال کو منع
کیا جائے خواہ نہی بطور کراہت ہو یا بطور تحریم جس طرح مصلحت کا مقتضی
ہو اور وہ افعال ہیں مثلاً ایک جوتا پہنکر چلنا اور بائیں ہاتھ سے کھانا
اور اسی طرح بعض اذکار ایسے ہوتے ہیں جنکی وجہ سے شیاطین دور ہوتے ہیں اور ملائکہ سے قرب ہوتا ہے مثلاً گھر میں داخل ہوتے وقت

ويجب ان يحض عليها. ومنها الاحتراز عن هيآت يتحقق فيها التأذي بحكم التجربة كالنوم على سطح غير محجور، وترك المصابيح عند النوم، وهو قوله صلى الله عليه وسلم فان الفويسقة تضرم على اهلها. ومنها مخالفة الاعاجم فيما اعتادوه من الترفه البالغ والتعمق في الاطمئنان بالحياة الدنيا فانساهم ذكر الله واوجب الاكثار من طلب الدنيا وتشبح اللذات في نفوسهم فيجب ان يخص رؤوس تعمقاتهم بالتحريم كالحرير والقسي والمياثر والارجوان والثياب المصنوعة فيها الصور والاواني الذهب والفضة والمعصفر والخلوق ونحو ذلك، وان يحرم سائر عاداتهم بالكراهية ويستحب ترك كثير من الارفاه، ومنها الاحتراز عن هيآت تنافي الوقار وتلحق الانسان باهل البادية ممن لم يتفرغ للاحكام النوعية لتحصل التوسط بين الافراط والتفريط.

نکلتے وقت اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنا۔ پس ایسے افعال پر رغبت دلانا ضروری ہے، اور از آں جملہ ان ہیئات سے اجتناب کرنا ہے جن میں تجربہ سے لوگوں کو ایذا پہنچتی ہے جیسے بغیر پردہ کے چھت پر سونا اور سوتے وقت چراغ گل نہ کرنا چنانچہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں چوہا اس کو کھینچتا ہے اور گھر کو آگ لگا دیتا ہے، اور از آں جملہ عجمیوں کے ساتھ ان امور میں مخالفت کرنا ہے جن کے وہ عادی ہو گئے ہیں جیسے حد سے زیادہ تکلف کرنا اور دنیاوی زندگی پر بدرجہ مطمئن ہونا جو لوگوں کو ذکر الٰہی سے غافل کر دے اور طلب دنیا کی از حد حرص پیدا کر دے اور لذات کو ان کے نفوس پر منقش کر دے پس ضروری ہے کہ لوگوں کے تکلفات میں جو سب سے بڑھکر ہیں ان کو خاص طور پر حرام قرار دیا جائے جیسے حریر اور قسی اور میاثر اور ارجوان اور وہ کپڑے جن میں تصاویر بنی ہوں اور سونے چاندی کے برتن اور زعفران کے رنگے ہوئے کپڑے اور غازہ وغیرہ ذالک۔ اور ان کی دیگر عادات کو عام طور پر مکروہ قرار دیا جائے اور عیش کی اکثر چیزوں کے ترک کرنے کو مستحب قرار دیا جائے اور از آں جملہ ان ہیئات سے بچنا ہے جو وقار کے منافی ہیں اور انسان کو دیہاتیوں میں لاحق کر دیتی ہیں ان لوگوں میں سے جو احکام نوعیہ کی طرف فارغ نہیں ہوئے ہیں تاکہ افراط اور تفریط میں متوسط درجہ حاصل ہو۔

## الاطعمة والاشربة

اعلم انه لما كانت سعادة الانسان في الاخلاق الاربعة التي ذكرناها وشقاوته في اضدادها وجب حفظ الصحة النفسانية وطرد المرض النفساني ان يفحص عن اسباب تغير مزاجه الى احدى الجهتين فمنها افعال تتلبس بها النفس وتدخل في جذر جوهرها، وقد بحثنا عن جملة صالحة من هذا الباب. ومنها امور تولد في النفس هيآت دنية توجب مشابهة الشياطين

## کھانے اور پینے کی چیزوں کا بیان

واضح ہو کہ جب انسان کی سعادت ان اخلاق اربعہ میں ہے جنکو ہم نے ذکر کیا ہے اور اس کی شقاوت انکے اضداد میں ہے اور یہ تو حفظ صحت نفسانیہ اور دفع امراض نفسانیہ نے واجب کر دیا کہ ان اسباب کو تلاش کیا جائے جن سے اس کا مزاج دونوں جہتوں میں سے ایک کی طرف متغیر ہوتا ہے پس منجملہ ان کے وہ افعال ہیں جن کے ساتھ نفس متصف ہوتا ہے اور وہ افعال نفس کی ذات میں پیوست ہو جاتے ہیں ان اسباب کی کافی مقدار سے ہم بحث کر چکے ہیں۔

اور ان میں سے ایک وہ امور ہیں جو نفس کے اندر ہیئات دنیہ پیدا کرتے ہیں جو شیاطین کے ساتھ مشابہت ـــ

والبعد من الملائكة وتحقق اضداد الاخلاق
الصالحة من حيث يشعرون ومن حيث
لا يشعرون، فتلعنت النفوس اللاحقة
بالملأ الاعلى التاركة للالواث البهيمية من
حظيرة القدس ببشاعة تلك الامور كما
تلقى الطبيعة كراهية المر والبشع واوجب
لطف الله ورحمته بالناس ان يكلفهم
بردس تلك الامور، والذي هو منضبط
منها واثرها جلي غير خاف فيهم، ولما كان
اقوى اسباب تغير البدن والاخلاق الماكول
وجب ان يكون رؤوسها من هذا الباب۔
فمن اشد ذلك اثرا تناول الحيوان الذي
مسخ قوم بصورته، وذلك ان الله تعالى
اذا لعن الانسان وغضب عليه اورث
غضبه ولعنه فيه وجود مزاج هو من
سلامة الانسان على طرف شاسع وصقع
بعيد حتى يخرج من الصورة النوعية
بالكلية فذلك احد وجوه التعذيب
في بدن الانسان ويكون خروج مزاجه
عند ذلك الى مشابهة حيوان خبيث
يتنفر منه الطبع السليم فيقال في مثل
ذلك مسخ الله قردة وخنازير فكان في
حظيرة القدس علم متمثل ان بين هذا
النوع من الحيوان وبين كون الانسان مغضوبا
عليه بعيدا من الرحمة مناسبة خفية
وان بينه وبين الطبع السليم الباقي على نظرته
بونا بائنا فلاجرم ان تناول هذا الحيوان
وجعله جزء بدنه اشد من مخامرة النجاسات والا
فعال المهيجة ....

اور ملائکہ سے بُعد ہونے کا سبب ہوتے ہیں اور اخلاق حمیدہ کے
خلاف صفات پیدا کرتے ہیں خواہ ان کو اس بات کا شعور ہو یا نہ ہو
پس وہ نفوس ملأ اعلیٰ سے ملحق ہیں اور الواث بہیمیہ سے دور ہیں ملأ
اعلیٰ کی جانب سے ان امور کی کراہت کا ادراک اس طرح کرتے ہیں جس طرح طبیعت تلخ اور
کسیلی چیز کی کراہت کا ادراک کرتی ہے، اور اللہ تعالیٰ کا لطف اور اس کی رحمت لوگوں کے ساتھ
اس کا مقتضی یہ ہے کہ ان امور کے اصول سے لوگوں کو مکلف کیا
جائے جو ان میں سے منضبط ہیں اور ان کا اثر ظاہر ہے کسی پر مخفی
نہیں ہے اور چونکہ بدن کے تغیر اور اخلاق کے تغیر کے اسباب میں کی
زیادہ تر قوی سبب غذا ہے اس واسطے ضروری ہوا کہ وہ اصول
غذا کے لحاظ سے ہوں پس ان میں سب سے زیادہ مؤثر ایسے
جانور کا کھانا ہے جس کی صورت میں کوئی قوم مسخ کی گئی ہے اس
واسطے کہ جب اللہ تعالیٰ کسی انسان پر لعنت کرتا ہے اور اس پر
ناراض ہوتا ہے تو اس کے غضب اور لعنت سے انسان کے اندر
ایسا مزاج پیدا ہو جاتا ہے جو سلامت مزاج انسانی سے نہایت
دور اور بعید ہوتا ہے یہاں تک کہ وہ شخص انسان کی صورت
نوعیہ سے بالکل خارج ہو جاتا ہے پس وہ بدن انسان کو
عذاب دینے کی صورتوں میں سے ایک صورت ہے اور ایسے
وقت میں اس کا مزاج انسانی صورت سے نکل کر کسی خبیث
جانور کے مشابہ ہو جاتا ہے جس سے طبیعت سلیمہ نفرت کرتی
ہے پس ایسے حال میں اس کے لئے یہ کہا جاتا ہے کہ اس کو اللہ
تعالیٰ نے بندر اور سور کی صورت میں مسخ کر دیا اور حظیرۃ القدس
میں یہ علم متمثل ہوتا ہے کہ حیوان کی اس نوع میں اور انسان کے
مغضوب علیہ اور بعید از رحمت ہو جانے میں مناسبت
خفیفہ ہے اور اس میں اور اس طبیعت سلیمہ میں جو اپنی فطرت
پر باقی ہے نہایت درجہ بعد ہے پس ضرور ایسے جانور کو
کھانا اور اس کو اپنے جسم کا جز بنانا نجاستوں کے ساتھ
آلودہ ہونے سے اور غضب الٰہی کو بھڑکانے والے افعال
سے زیادہ برا ہے۔

الغضب ولذلك لم يزل تراجمة حظيرة
القدس نوح فمن بعده من الانبياء
عليهم الصلاة والسلام يحرمون الخنزير
ويأمرون بالتبعد منه الى ان ينزل
عيسى عليه السلام فيقتله، ويشبه ان
الخنزير كان يأكله قوم فنطقت الشرائع
بالنهى عنه وهجر امره اشد ما يكون،
والقردة والفارة لم تكن تؤكل قط
فكفى ذلك عن التأكيد الشديد، وهو
قوله صلى الله عليه وآله وسلم فى الضب
ان الله غضب على سبط من بنى اسرائيل
فمسخهم دواب يدبون فى الارض فلا
ادرى لعل هذا منها، وقال الله تعالى
وجعل منهم القردة والخنازير وعبد
الطاغوت، ونظيرها ورد من كراهية
المكث بارض وقع فيها الخسف او العذاب
وكراهية هيئات المغضوب عليهم فان
مخامرة هذه الاشياء ليست ادنى من
مخامرة النجاسات والتلبس بها ليس
اقل تأثيرا من التلبس بالهيئات التى
يقتضيها مزاج الشيطان ويتلوه تناول
حيوان جبل على الاخلاق المضادة للاخلاق
المطلوبة من الانسان حتى صار كالمندفع
اليها بضرورة، وصار يضرب به المثل،
وصارت الطبائع السليمة تستخبثه تعافى
تناوله اللهم الا قوم لا يعبأ بهم، والذى
تكامل فيه هذا المعنى وظهر ظهورا بينا
انقاد له العرب والعجم جميعا اشياء
منها السباع المخلوقة على الخدش والجرح

اسی وجہ سے حظیرۃ القدس کے ترجمان حضرت نوح اور ان کے بعد
تمام انبیاء علیہم السلام خنزیر کو حرام کرتے آئے ہیں اور اس سے دور
رہنے کی تاکید کرتے رہے ہیں حتیٰ کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا
نزول ہوگا اور وہ اس کو قتل ہی کر ڈالیں گے۔ اور غالباً خنزیر کو
کوئی قوم کھاتی تھی پس شرائع نے اس سے منع کیا اور اس کو ترک
کا شدت کے ساتھ حکم دیا گیا۔ اور بندر اور چوہا ایسے جانور ہیں
کہ کبھی ان کو کسی قوم نے نہیں کھایا اس واسطے ان سے نہی کرنے
تاکید شدید کی حاجت نہ ہوئی اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے گوہ کے
بارے میں فرمایا "اللہ تعالیٰ بنی اسرائیل کے کسی قبیلہ پر ناراض ہوا
پس انکو ان جانوروں کی صورتوں میں مسخ کر دیا جو زمین پر چلتے ہیں پس
مجھے معلوم نہیں کہ گوہ بھی شاید انہیں میں کی ہو" اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا
"ان میں سے کر دیا بندر اور خنزیر اور شیطان کی پرستش کرنے والے"
اور اسی کے مثل وہ ہے جو وارد ہوا ہے کہ جس زمین میں خسف یا عذاب
نازل ہوا ہے اس زمین میں ٹھہرنا مکروہ ہے اور اسی طرح اس
قوم کی صورت بنانا بھی مکروہ ہے جن میں غضب الٰہی
ہوا کیونکہ ان اشیاء کے ساتھ اختلاط کرنا نجاسات کے ساتھ
اختلاط کرنے سے کم نہیں ہے اور ان اشیاء کے ساتھ تلبس کا اثر ان ہیئات
کے اثر سے کم نہیں جن کا مزاج شیطانی تقاضا کرتا ہے اور اس کے بعد ان
جانوروں کا کھانا ہے جن کی فطرت میں ایسے اخلاق
پائے جاتے ہیں جو ان اخلاق کے برخلاف ہیں جو انسان
سے مطلوب ہیں حتیٰ کہ ان کی طرف کسی ضرورت سے متوجہ ہوتے
ہیں اور وہ ضرب المثل ہیں اور طبائع سلیمہ ان کو خبیث جانتی
ہیں اور ان کے کھانے سے اعراض کرتی ہیں ہاں مگر وہ
لوگ جو کسی شمار میں نہیں ہیں۔

اور وہ جانور جس میں یہ معنی پورے پائے جاتے ہیں
اور اس میں اس کا ظہور بیّن ہے اور تمام عرب و عجم نے
اس کو مان لیا ہے وہ چند ہیں۔

ازاں جملہ وہ درندے جانور ہیں جن کی جبلت
میں پھاڑنا زخمی کرنا حملہ کرنا اور سخت دلی ہے

والصولة وقسوة القلب، ولذلك قال
عليه السلام في الذئب او يأكله احد
ومنها الحيوانات المجبولة على ايذاء
الناس والاختطاف منهم وانتهاز الفرص
الاغارة عليهم وقبول الهام الشياطين
في ذلك كالغراب والحدياة والوزغ
والذباب والحية والعقرب ونحو ذلك
ومنها حيوانات جبلت على الصغار و
الهوان والتستر في الاخدود كالفارة
وخشاش الارض، ومنها حيوانات تتعيش
بالنجاسات او الجيفة ومخامرتها و
تناولها حتى امتلأت ابدانها بالنتن،
ومنها الحمار فانه يضرب به المثل
في الحمق والهوان وكان كثير من اهل
الطبائع السليمة من العرب يحرمونه
ويشبه الشياطين، وهو قوله صلى الله
عليه وسلم اذا سمعتم نهيق الحمار
فتعوذوا بالله من الشيطان فانه رأى
شيطانا، وايضا قد اتفق الاطباء ان
هذه الحيوانات كلها مخالفة لمزاج نوع
الانسان لا يسوغ تناولها طبا،

واعلم ان ههنا امورا مبهمة تحتاج
الى ضبط الحدود وتمييز المشكل، منها
ان المشركين كانوا يذبحون لطواغيتهم
يتقربون به اليها وهذا نوع من الاشراك
فاقتضت الحكمة الالهية ان ينهى عن
هذا الاشراك ثم يؤكد التحريم بالنهي عن
تناول ما ذبح لها ليكون كابحا عن ذلك الفعل
وايضا فان قبح الذبح يسري في المذبوح

اسی وجہ سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا اس کو بھی
کوئی کھاتا ہے منجملہ ان کے وہ حیوانات ہیں جنکی جبلت
تک آدمیوں کو ایذا دینا اور ان سے کسی چیز کا اچک لینا اور حملہ
کرنے کیلئے فرصت کا منتظر رہنا ہے اور اس میں الہام شیطانی
قبول کرنا ہے جیسے کوا اور چیل اور چھپکلی اور مکھی اور سانپ اور
بچھو وغیرہ،

اور ازآں جملہ وہ حیوانات ہیں جن کی جبلت میں رذالت
اور ذلت اور سوراخوں میں چھپنا ہے جیسے چوہا اور حشرات الارض،
اور ازآں جملہ وہ حیوانات ہیں جو نجاستوں اور ناپاکیوں پر
اپنی زندگی بسر کرتے ہیں اور اسی میں ملوث رہتے ہیں اور اسی کو
کھاتے ہیں یہاں تک کہ ان کے جسم گندگی کے ساتھ بھرے رہتے ہیں،
اور ازآں جملہ گدھا ہے کہ جس کے ساتھ حماقت اور ذلت
میں مثال دی جاتی ہے، اور بہت سے عرب کے لوگ جنکی طبائع
سلیم تھیں اس کو حرام جانتے تھے اور شیاطین کے ساتھ اس کو
مشابہت دیتے تھے چنانچہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم
گدھے کا چیخنا سنو تو اللہ تعالیٰ کے ساتھ شیطان سے پناہ مانگو
کیونکہ اس نے شیطان کو دیکھا ہے "

اور نیز تمام اطبا کا اس بات پر اتفاق ہے کہ یہ سب جانور بالا
ستثناء مزاج نوع انسان کے مخالف ہیں لہذا طب کے اعتبار سے بھی
ان کو نہیں کھانا چاہئے،

واضح ہو کہ اس جگہ چند مبہم امور ہیں جنکی حدود کے ضبط کرنے
کی اور مشکل کے تمیز کرنے کی ضرورت ہے ازآں جملہ یہ ہے کہ مشرکین
اپنے معبودوں کی عبادت کے لئے ذبح کیا کرتے تھے تاکہ ان کی طرف
تقرب حاصل کریں اور یہ شرک کی ایک قسم ہے پس حکمت الٰہیہ کا مقتضا
ہوا کہ اس شرک سے منع کیا جاتے پھر اس تحریم کی اس طرح
تاکید کی جائے کہ بتوں کے لئے جو جانور ذبح کیا جائے اس کے کھانے سے
لوگوں کو منع کیا جائے تاکہ اس فعل سے رک جائیں، اور نیز
ذبح کرنے کی قباحت مذبوح میں اثر کر جاتی ہے جیسا کہ ہم
صدقہ میں بیان کر چکے ہیں، پھر بتوں کے لئے ذبیحہ چونکہ ایک امر

لما ذکرنا فی الصدقۃ ثم الذبح للطواغیت امر مبهم ضبط بما اهل لغیر اللہ بہ، وبما ذبح علی النصب، وبما ذبحہ غیر المتدینین بتحریم الذبح بغیر اسم اللہ وهم المسلمون واهل الکتاب، وجر ذلک ان یوجب ذکر اسم اللہ عند الذبح لانہ لا یتحقق الفرقان بین الحلال والحرام بادی الرای الا عند ذلک، وایضا فان الحکمۃ الالٰهیۃ لما اباحت لهم الحیوانات التی هی مثلهم فی الحیاۃ وجعل لهم الطول علیها اوجبت ان لا یغفلوا عن هذہ النعمۃ عند ازهاق ارواحها، وذلک ان یذکروا اسم اللہ علیها، وهو قولہ تعالی لیذکروا اسم اللہ علی ما رزقهم من بهیمۃ الانعام ؛

ومنها ان المیتۃ حرام فی جمیع الملل والنحل، اما الملل فاتفقت علیها لما تلقے من حظیرۃ القدس من انها من الخبائث، واما النحل علما ادرکوا ان کثیرا منها یکون بمنزلۃ السم من اجل انتشار اخلاط سمیۃ تنافی المزاج الانسانی عند النزع، ثم لابد مع تمییز المیتۃ من غیرها فضبط بما قصد ازهاق روحہ للاکل فجر ذلک الی تحریم المتردیۃ والنطیحۃ وما اکل السبع فانها کلها خبائث موذیۃ ؛

ومنها ان العرب والیهود کانوا یذبحون وینحرون وکان المجوس یخنقون ویبعجون والذبح والنحر سنۃ الانبیاء علیهم السلام توارثوهما، وفیهما مصالح منها اراحۃ الذبیحۃ فانہ اقرب طریق لازهاق الروح

تھا اس واسطے ما اہل لغیر اللہ بہٖ کے ساتھ اور ما ذبح علی النصب کے ساتھ اور اس ذبیحہ کے ساتھ جس کو ایسا شخص ذبح کرے جو ان لوگوں کے دین میں نہیں ہے جو غیر اللہ کے نام کے ساتھ ذبح کرنے کو حرام سمجھتے ہیں اس کو منضبط فرمایا اور وہ مسلمان اور اہل کتاب ہیں، اور اس سے یہ بات لازم ہوئی کہ ذبح کرتے وقت اللہ تعالیٰ کے نام کا ذکر کرنا واجب ہو کیونکہ بظاہر حلال وحرام میں اس کی بغیر تمیز نہیں ہوتی اور نیز جب حکمت الٰہیہ نے ان حیوانات کو جو زندگی میں انسان کے برابر تھے اس کے لئے مباح کر دیا اور ان حیوانات پر اس کو قدرت عطا فرمائی اس واسطے واجب ہوا کہ ان کی روح نکالتے وقت اس نعمت سے غافل نہ ہونے کی صورت یہ ہے کہ ذبح کرتے وقت اللہ تعالیٰ کا نام ذکر کریں چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "تاکہ اللہ تعالیٰ کا نام ذکر کریں ان مویشیوں پر جو اللہ تعالیٰ نے ان کو عطا فرمائے ہیں"۔

اور از آں جملہ یہ ہے کہ تمام مذاہب حقہ اور مذاہب باطلہ میں مردہ جانور حرام ہے پس مذاہب حقہ کا اس کے حرام ہونے پر اس وجہ سے اتفاق ہے کہ ان مذاہب والوں کو حظیرۃ القدس سے یہ بات حاصل ہوئی ہے کہ یہ چیز پلید ناپاک ہے، اور مذاہب باطلہ کے ماننے والوں کا اس وجہ سے اتفاق ہے کہ انہوں نے یہ معلوم کر لیا کہ اکثر ان چیزوں میں زہر کا اثر ہوتا ہے کیونکہ مرتے وقت ایسے خلاط پیدا ہو کر ان میں پھیل جاتے ہیں جو انسان کے مزاج کے منافی ہیں، پھر مردار کو غیر مردار سے تمیز دینا ضروری ہے پس اس کا انضباط اس طور سے کیا گیا کہ وہ جانور حلال ہے جس کی روح کھانے کی غرض سے نکالی جائے پس اس سے یہ بات ضروری ہوگئی کہ وہ جانور حرام ہے جو سینگ لگ کر یا گر کر مر جائے اور وہ جانور حرام ہے جس کو کسی درندہ نے پھاڑ کھایا ہو کیونکہ یہ سب ناپاک اور موذی چیزیں ہیں،

اور از آں جملہ یہ ہے کہ عرب اور یہود ذبح اور نحر کیا کرتے تھے اور مجوس گلا گھونٹتے اور پیٹ پھاڑ ڈالتے تھے، اور ذبح اور نحر انبیاء علیہم السلام کی سنت ہے جو ابتداء سے چلی آرہی ہے، اور اس میں بہت سی مصلحتیں ہیں، منجملہ یہ ہے کہ اس میں ذبیحہ کو نسبتاً آرام پہنچتا ہے کیونکہ روح نکالنے کا سب سے آسان طریقہ یہی ہے،

وهو قوله صلى الله عليه وسلم فليرح ذبيحته وهو سر النهى عن شريطة الشيطان ومنها ان الدم احد النجاسات التى يغسلون الثياب اذا اصابها ويتحفظون منها والذبح تطهير الذبيحة منها، والخنق والبعج تنجيس لها ومنها انه صار الذبح احد شعائر الملة الحنفية يعرف به الحنيفى من غيره فكان بمنزلة الختان وخصال الفطرة، فلما بعث النبى صلى الله عليه وسلم مقيما للملة الحنيفية وجب الحفظ عليه، ثم لا بد من تمييز الخنق والبعج من غيرهما ولا يتحقق الا بان يوجب البعض دون ان يوجب الحلق واللبة فهذا ما نهى عنه لاجل حفظ صحة النفس والمصلحة الملية، اما الذى ينهى عنه لاجل الصحة البدنية كالسموم والمفترات فحالها ظاهر۔

واذا تمهدت هذه الاصول حان ان نشتغل بالتفصيل فنقول ما نهى الله عنه من الماكول صنفان صنف نهى عنه لمعنى فى نوع الحيوان وصنف نهى عنه لفقد شرط الذبح، والحيوان على اقسام، اهلى يباح منه الابل والبقر والغنم وهو قوله تعالى احلت لكم بهيمة الانعام وذلك لانها طيبة معتدلة المزاج موافقة لنوع الانسان واذن يوم خيبر فى الخيل ونهى عن الحمر، وذلك لان الخيل يستطيبه العرب والعجم وهو افضل الدواب عندهم ويشبه الانسان، والحمار يضرب به المثل فى الحمق والهوان وهو يرى الشيطان

چنانچہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے، پس اپنے ذبیحہ کو آرام دینا چاہیے اور ناقص ذبح کرکے چھوڑ دینے سے جو آپ نے منع فرمایا ہے، اس میں یہی راز ہے اور منجملہ ان کے یہ ہے کہ خون نجاستوں میں سے ایک نجاست ہے کہ جب وہ کپڑے کو لگ جاتی ہے تو لوگ اس کو دھوتے ہیں اور اس سے بچتے ہیں اور ذبح کرنا ذبیحہ کو اس سے پاک کرتا ہے اور گلا گھونٹنا اور پیٹ پھاڑنا ذبیحہ کو خون کے ساتھ نجس کر دیتا ہے اور منجملہ یہ ہے کہ ذبح کرنا ملت حنیفیہ کے شعائر میں سے ایک ہے جس کی وجہ سے حنیفی غیر حنیفی سے ممتاز ہو جاتا ہے، پس ذبح کرنا ختنہ اور دیگر خصال فطرت کے مانند ہے، پھر چونکہ اللہ تعالیٰ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ملت حنیفیہ کے قیام کے لئے مبعوث فرمایا تھا، اس واسطے اس کی حفاظت آپ پر ضروری ہو گئی، پھر گلا گھونٹنا اور پیٹ پھاڑنے سے تمیز ضروری ہوئی اور اس کی یہی صورت ہوگی کہ کسی تیز چیز سے کاٹنا اور حلق اور اس کی رگوں کا کاٹنا ضروری قرار دیا جائے، پس یہ وہ چیزیں ہیں جن سے ممانعت صحت نفسانیہ کی حفاظت کی وجہ سے اور مصلحت ملیہ کی وجہ سے ہے، اور وہ چیزیں جن سے صحت بدنی کی وجہ سے منع کیا ہے جیسے زہر اور سستی کرنے والی چیزیں سو ان کا حال ظاہر ہے

اور جب ان اصول کی تمہید ہو چکی تو اب ہم تفصیل سے بیان کرتے ہیں، پس ہم کہتے ہیں جن چیزوں کے کھانے سے اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا اس کی دو قسمیں ہیں، ایک تو وہ قسم ہے جس سے منع کرنے کی وجہ کوئی ایسی چیز ہے جو حیوان کی اس قسم میں پائی جاتی ہے اور ایک قسم وہ ہے جس سے منع کرنے کی وجہ یہ ہے کہ شرط ذبح کا معدوم ہونا ہے، پس حیوانات کی چند اقسام ہیں، ایک تو گھریلو ہیں ان میں سے اونٹ گائے اور بکری مباح ہیں چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے احلت لکم بہیمۃ الانعام، اور اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ جانور پاک معتدل المزاج اور نوع انسانی کے موافق ہیں اور جنگ خیبر کے دن گھوڑے کے کھانے کی اجازت دی گئی اور گدھے کے کھانے سے ممانعت کی گئی اس لئے کہ تمام عرب اور عجم گھوڑے کو پاکیزہ سمجھتے ہیں اور تمام حیوانات میں گھوڑے کو فضیلت دیتے ہیں اور وہ انسان کے مشابہ ہے اور گدھا حماقت اور ذلت میں ضرب المثل ہے اور وہ شیطان کو دیکھ کر

فيهم وقد حرمه من العرب اذكاهم فطرة واطيبهم نفسا، واكل رسول الله صلى الله عليه وسلم لحم الدجاج، وفي معناها الاوز والبط لانها من الطيبات، والديك يرى الملك فيصفق، ويحرم الكلب السنور لانهما من السباع ويأكلان الجيف، والكلب شيطان، وحشي يحل منه ما يشبه بهيمة الانعام في اسمها ووصفها كالظباء والبقر الوحشي والنعامة، واهدى له صلى الله عليه وسلم لحم الحمار الوحشي فاكله والارنب فقبله واكل الضب على مائدته لان العرب يستطيبون هذه الاشياء، واعتذر في الضب تارة بانه لم يكن بارض قومي فاجدني اعافه وتارة باحتمال المسخ ونهى عنه تارة، وليس فيها عندي تناقض لانه كان فيه وجهان جميعا كل واحد كاف في العذر، لكن ترك ما فيه الاحتمال ورع من غير تحريم، واراد بالنهي الكراهة التنزيهية، ونهى عن كل ذي ناب من السباع لخروج طبيعتها من الاعتدال والمشاكلة اخلاقها وقسوة قلوبها، وطير يباح منه الحمام والعصفور لانهما من المستطاب، ونهى عن كل ذي مخلب سمي بعضها فاسقا فتحريم تناوله ويكره ما يأكل الجيف والنجاسات وكل ما يستخبثه العرب لقوله تعالى يحرم عليهم الخبائث واكل الجراد في عهده صلى الله عليه وسلم لان العرب يستطيبونه ‌:

وبحري يباح منه ما يستطيبه العرب

اور عرب کے اندر جو لوگ فطرتاً ذکی اور پاکیزہ نفس تھے وہ بھی اسکو حرام سمجھتے تھے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مرغی کا گوشت کھایا ہے اور مرغابی اور بطخ اسی کے مثل ہے کیوں کہ یہ بھی پاکیزہ چیزیں ہیں، اور مرغ فرشتہ کو دیکھکر بانگ کہتا ہے اور کتا اور بلی حرام ہیں کیونکہ وہ بھی درندے ہیں اور مردار کھاتے ہیں اور کتا شیطان ہے اور دوسری قسم وحشی یعنی جنگلی جانور ہیں ان میں سے وہ جانور حلال ہیں جو نام اور وصف میں ڈنگروں سے مشابہ ہیں جیسے ہرن اور نیل گائے اور شتر مرغ اور کسی نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو گورخر کا گوشت ہدیۃً بھیجا تو آپ نے اس کو کھا لیا اور کسی نے خرگوش کا گوشت آپ کو بھیجا تو آپ نے اس کو قبول فرما لیا اور ایک مرتبہ آپ کے دسترخوان پر گوہ کا گوشت کھایا گیا کیوں کہ عرب لوگ ان چیزوں کو پاکیزہ جانتے تھے اور ایک مرتبہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے گوہ کے نہ کھانے کی نسبت یہ عذر پیش کیا کہ یہ میرے ملک میں نہیں ہوتا اس واسطے مجھے اس سے کراہت معلوم ہوتی ہے اور ایک مرتبہ احتمال مسخ کے ساتھ معذرت فرمائی اور ایک دفعہ اس کے کھانے سے منع کیا اور میرے نزدیک ان میں کچھ تناقض نہیں ہے کیوں کہ اس میں دو وجہ تھیں جن میں سے ہر ایک عذر کے لئے کافی تھی لیکن جس چیز میں احتمال ہو اس کا ترک کرنا پرہیزگاری ہے نہ کہ اسکو حرام قرار دینا اور نہی سے آپ کی مراد کراہت تنزیہی ہے اور آپ نے تمام درندوں کے کھانے سے ممانعت فرمائی ہے کیوں کہ ان کی طبیعت اعتدال سے خارج اور ان کی عادات بد اور ان کے دل سخت ہوتے ہیں اور پرندوں میں سے کبوتر اور چڑیا کو جائز کیا کیونکہ وہ پاکیزہ سمجھے جاتے ہیں اور ہر شکار کرنے والے پرندہ کے کھانے سے آپ نے نہی فرمائی ہے اور انہیں سے بعض کا نام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فاسق رکھا ہے ایسی ان کو کھانا بھی ناجائز ہے اور جو پرند مردار اور نجاست کھاتا ہے اور ہر وہ چیز جس کو عرب لوگ خبیث جانتے ہیں اس کا کھانا مکروہ ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ان پر خبیث چیزیں حرام کی گئی ہیں۔ اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں ٹڈی کو کھایا جاتا تھا کیوں کہ عرب اس کو پاکیزہ سمجھتے تھے۔

اور ایک قسم دریائی جانور ہیں ان میں سے جس کو عرب کے لوگ پاکیزہ سمجھے

كالسمك والعنبر، واما ما يستخبثه العرب و يسميه باسم حيوان محرم كالخنزير ففيه تعارض الدلائل والتعفف افضل، وسئل صلى الله عليه وسلم عن السمن ماتت فيه الفارة فقال القوها وما حولها وكلوه، وفي رواية اذا وقعت الفارة في السمن فان كان جامدا فالقوها وما حولها وان كان مائعا فلا تقربوه؛

اقول الجيفة وما تأذى منها خبيث في جميع الامم والملل فاذا تميز الخبيث من غيره القي الخبيث واكل الطيب وان لم يمكن التميز حرم كله، ودل الحديث على حرمة كل نجس ومتنجس، ونهى عليه السلام عن اكل الجلالة والبانها؛

اقول ذلك لانها لما شربت اعضاؤها النجاسة وانتشرت في اجزائها كان حكمها حكم النجاسة او حكم من يتعيش بالنجاسة قال صلى الله عليه وسلم احلت لنا ميتتان ودمان اما الميتتان الحوت والجراد والدمان الكبد والطحال؛

اقول الكبد والطحال عضوان من اعضاء بدن البهيمة لكنهما يشبهان الدم فازاح النبي صلى الله عليه وسلم الشبهة فيهما وليس في الحوت والجراد دم مسفوح فلذلك لم يشرع فيهما الذبح، وامر صلى الله عليه وسلم بقتل الوزغ وسماه فاسقا وقال كان ينفخ على ابراهيم وقال من قتل وزغا في اول ضربة كتب له كذا وكذا وفي الثانية دون ذلك وفي الثالثة دون ذلك؛

تھے اس کا کھانا مباح کیا گیا ہے جیسے مچھلی اور عنبر، اور جس کو وہ ناپاک سمجھتے ہیں اور حرام جانور کے نام کے ساتھ اس کا نام لیتے ہیں جیسے خنزیر پس اس میں دلائل متعارض ہیں اور اس سے بچنا افضل ہے اور ایک دفعہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے گھی کے متعلق جس میں چوہا مرگیا تھا سوال کیا گیا تو آپ نے فرمایا، چوہے اور اس کے آس پاس کے گھی کو نکال ڈالو اور باقی کو کھالو۔ اور ایک روایت میں ہے، گھی کے اندر جب چوہا مرجائے تو اگر وہ گھی جما ہوا ہے تو چوہے اور اس کے آس پاس کے گھی کو نکال دو اور اگر وہ گھی پگھلا ہوا ہے تو اس کو استعمال نہ کرو۔

میں کہتا ہوں مردار اور وہ چیز جس میں اس کا اثر ہوجائے، تمام امتوں اور ملتوں میں ناپاک ہے، پس جب وہ ناپاک چیز پاک چیز سے جدا ہوسکے تو ناپاک کو پھینک دیا جائے اور پاک کو کھایا جائے اور اگر الگ نہ ہوسکے تو وہ سب حرام ہے اور حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ ہر نجاست اور ہر وہ چیز جس میں نجاست پڑی ہے حرام ہے، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر اس جانور کے کھانے اور اس کا دودھ پینے سے منع فرمایا ہے جو نجاست کھاتا ہے۔

میں کہتا ہوں اس کی وجہ یہ ہے کہ جب اس کے اعضاء میں نجاست پیوست ہوگئی اور اس کے تمام اعضاء میں پھیل گئی تو اس کا حکم نجاستوں کے حکم میں ہوگیا یا اس جانور کے حکم میں ہوگیا جو نجاست کھاکر زندگی گذارتا ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، ہمارے لئے دو مردار اور دو خون حلال کئے گئے ہیں، لیکن دو مردار تو مچھلی اور ٹڈی ہیں اور وہ دو خون جگر اور تلی ہیں

میں کہتا ہوں جگر اور تلی بدن حیوان کے اعضاء میں سے دو عضو ہیں لیکن وہ دونوں خون کے ساتھ مشابہ ہیں پس ان کے اندر شبہ کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دور کردیا اور مچھلی اور ٹڈی میں بہتا ہوا خون نہیں ہے، پس اس لئے اس میں ذبح کرنا مقرر نہ ہوا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے گرگٹ کے مار ڈالنے کا حکم فرمایا اور اس کو فاسق کہا ہے اور آپ نے فرمایا، وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی آگ پر پھونک مارتا تھا" اور آپ نے فرمایا، جو پہلے ہی ضربہ میں گرگٹ کو مار دے تو اس کے لئے اتنا اتنا ثواب لکھا جائیگا اور جو دوسرے ضربہ میں مارے تو اس سے کم، اور جو تیسرے ضربہ میں مارے تو اس کو اس سے بھی کم ثواب ملیگا

اقول بعض الحیوان جبل بحیث یصدر منہ افعال وھیئات شیطانیۃ وھو اقرب الحیوان شبھا بالشیطان الغم لوسوستہ وقد علم النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان منہ الوزغ ونبہ علی ذلک بانہ کان ینفخ علی ابراھیم لا نفخا ذا اثر بل بحسب الطبیعۃ لوسوسۃ الشیطن وان لم ینفعہ نفخہ فی النار شیئا وانما رغب فی قتلہ لمعنیین،

احدھما ان فیہ دفع ما یؤذی نوع الانسان نسلہ کمثل قطع اشجار السموم من البلدان ونحو ذلک مما فیہ جمع شملھم، والثانی ان فیہ کسر جند الشیطان ونقض وکر وسوستہ وذلک محبوب عند اللہ وملائکتہ المقربین وانما کان القتل فی اول ضربۃ افضل من قتلہ فی الثانیۃ لما فیہ من الحذاقۃ والسرعۃ الی الخیر، واللہ اعلم۔

قال اللہ تعالی حرمت علیکم المیتۃ والدم ولحم الخنزیر وما اھل لغیر اللہ بہ والمنخنقۃ والموقوذۃ والمتردیۃ والنطیحۃ وما اکل السبع الا ما ذکیتم وما ذبح علی النصب وان تستقسموا بالازلام ذلکم فسق۔

اقول فالمیتۃ والدم لانھما نجسان والخنزیر لانہ حیوان مسخ بصورتہ قوم وما اھل لغیر اللہ بہ، وما ذبح علی النصب یعنی الاصنام قطعا لابواب الشرک، ولان قبح الفعل یسری فی المفعول بہ، والمنخنقۃ ھی التی تخنق فتموت والمتردیۃ وھی التی تقع من الاعلی الی الاسفل ثم النطیحۃ وھی التی

میں کہتا ہوں بعض حیوانوں کی جبلت ایسی ہوتی ہے ان سے شیطانی افعال اور ہیئات صادر ہوتے ہیں اور وہ سب حیوانات میں شیطان کے ساتھ شابہت میں زیادہ قریب ہوتے ہیں اور اس کے وسواسہ کو ماننے والے ہوتے ہیں اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اس بات کا علم تھا کہ گرگٹ انہیں حیوانات میں سے ہے اور اس بات پر آپ نے تنبیہ فرمائی کہ وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی آگ کو پھونکتا تھا کیونکہ باعتبار طبیعت کے وہ شیطانی وسوسہ کا تابع تھا، اگرچہ اس کا آگ پر پھونک مارنا کچھ مؤثر نہ تھا اور اس کو قتل کرنے میں آپ نے دو وجہ سے رغبت دلائی، ایک تو یہ کہ اس کے قتل کرنے میں نوع انسانی کی ایذا رسانی کو دفع کرنا ہے، بس اس کی مثال ایسی ہے جیسے شہروں سے سمی درختوں کا قطع کرنا ہے اور اسی طرح کے ایسے امور جن ان شہر میں جمعیت ہے اور دوسری وجہ یہ ہے کہ اس کے قتل کرنے میں شیطانی لشکر کا توڑنا اور اس کے وسوسہ کے مقام کو اجاڑ دینا ہے اور یہ بات اللہ تعالی اور ملائکہ مقربین کے نزدیک پسندیدہ ہے اور پہلی ضرب میں اس کا مار ڈالنا دوسری ضرب میں مار ڈالنے سے افضل اس لئے ہے کہ اس میں حذاقت اور نیکی کی طرف سرعت پائی جاتی ہے واللہ اعلم

اللہ تعالی فرماتا ہے "تم پر مرا ہوا جانور اور بہتا لہو اور سور کا گوشت اور جس چیز پر اللہ تعالی کے سوا کسی اور کا نام پکارا جائے، اور جو جانور گلا گھٹ کر مر جائے اور جو چوٹ لگ کر مر جائے اور جو گر کر مر جائے اور جو سینگ لگ کر مر جائے یہ سب حرام ہیں اور وہ جانور بھی جسکو درندے پھاڑ کر کھائیں مگر جسکو تم مرنے سے پہلے ذبح کر لو اور وہ جانور بھی جو تھان پر ذبح کیا جائے اور یہ بھی کہ پانسوں سے قسمت معلوم کرو یہ سب گناہ کے کام ہیں"

میں کہتا ہوں مردار اور خون اس لئے حرام ہوئے کہ وہ دونوں نجس ہیں اور خنزیر اس لئے حرام ہوا کہ یہ ایسا جانور ہے کہ اس کی صورت پہ ایک قوم مسخ ہو چکی ہے اور جن پر غیر اللہ کا نام لیا گیا اور جو تھانوں پر ذبح کئے جاتے ہیں، اس لئے حرام ہوئے تاکہ شرک کی جڑ کٹ جائے اور اس لئے کہ فعل کی برائی مفعول بہ میں سرایت کر جاتی ہے اور منخنقہ یعنی وہ جانور جس کو گلا گھونٹ کر مارا جائے اور متردیہ یعنی وہ جانور جو اوپر سے نیچے کی طرف گر جائے اور نطیحہ یعنی وہ جانور

تناطحت لطحا بالقرون وما اكل السبع فبقي منه لانه ضبط الذبح الطيب بما قصد ازهاق الروح باستعمال المحدد في حلقه او لبته فجر ذلك الى تحريم هذه الاشياء ؎

وايضا فان الدم المسفوح ينتشر فيه ويتنجس جميع البدن الا ما ذكيتم اي وجدتموه قد اصيب ببعض هذه الاشياء وفيه حياة مستقرة فذبحتموه فكان ازهاق روحه بالذبح وان تستقسموا بالازلام اي تطلبوا علم ما قسم لكم من الخير والشر بالقداح التي كان اهل الجاهلية يجيلونها في احدها افعل والثاني لا تفعل والثالث غفل فان ذلك افتراء على الله واعتماد على جهل ونهى رسول الله صلى الله عليه وسلم ان تصبر بهيمة وعن اكل المصبورة ؎

اقول كان اهل الجاهلية يصبرون البهائم يرمونها بالنبل، وفي ذلك ايلام غير محتاج اليه ولانه لم يصر قربانا الى الله ولا شكرا لنعم الله، قال صلى الله عليه وسلم ان الله كتب الاحسان على كل شيء فاذا قتلتم فاحسنوا القتلة واذا ذبحتم فاحسنوا الذبحة وليحد احدكم شفرته وليرح ذبيحته ؎

اقول في اختيار اقرب طريق لازهاق الروح اتباع داعية الرحمة وهي خلة يرضى بها رب العالمين ويتوقف عليها اكثر المصالح المنزلية والمدنية، وقال صلى الله عليه وآله وسلم ما يقطع من بهيمة وهي حية فهي ميتة ؎

جو سینگ کھا کر مر جائے اور وہ جانور جس کو درندے پھاڑ کھائیں اور اس میں سے کچھ باقی رہ جائے یہ سب کے سب اس لئے حرام ہوئے کہ پاک ذبح کا انحصار اس میں ہو گیا ہے کہ جس کے حلق یا گردن پر دھار دار چیز کا استعمال جان نکالنے کے قصد سے کیا جائے پس اس سے یہ بات لازم ہوئی کہ یہ سب چیزیں حرام کی جائیں۔

اور دوسری وجہ یہ بھی ہے کہ ان سب میں بہتا ہوا خون تمام بدن کے اندر پھیل جاتا ہے اور اس کا گوشت ناپاک ہو جاتا ہے الا ما ذکیتم یعنی ان چیزوں میں سے جو کوئی جانور تم کو ایسا ملے کہ اس میں جان باقی ہو اور تم اس کو اس طرح ذبح کرو کہ اس کی جان کا نکلنا ذبح کی وجہ سے ہو تو وہ حلال ہے وان تستقسموا بالازلام یعنی تمہاری قسمت میں جو بھلائی اور برائی ہے تیروں کے ذریعہ تم اس کو معلوم کرنا چاہو جس کا زمانہ جاہلیت میں اس طرح رواج تھا کہ ایک تیر پر "اِفْعَلْ" یعنی کر اور دوسرے پر "لَا تَفْعَلْ" یعنی نہ کر اور تیسرے پر "غُفْلٌ" یعنی غافل لکھ کر ان کو پھراتے تھے پس ہر کام کے کرنے نہ کرنے پر انہیں کی حرکات کے مطابق بھلائی اور برائی سمجھتے تھے پس یہ اللہ تعالیٰ پر افترا اور اپنے جہل پر اعتماد کرنا ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے منع فرمایا ہے کہ جانور کو باندھ کر تیر مارے جائیں یہاں تک کہ مر جائے اور ایسے جانور کا گوشت کھانے سے بھی منع فرمایا۔

میں کہتا ہوں اہل جاہلیت جانوروں کو باندھ کر ان پر تیر مارا کرتے تھے اور اس میں بلا ضرورت جانور کو تکلیف دینا تھا اور نیز اس میں نہ تقرب الٰہی تھا اور نہ اس کی نعمت کا شکریہ، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، اللہ تعالیٰ نے ہر چیز کے ساتھ بھلائی کرنے کا حکم فرمایا ہے پس جب تم قتل کرو تو اچھی طرح سے قتل کرو اور جب تم ذبح کرو تو اچھی طرح ذبح کرو اور اپنی چھری کو تیز کر لیا کرو اور اپنے ذبیحہ کو آرام پہنچاؤ۔

میں کہتا ہوں آسان طور پر روح نکالنے کے طریقے کو اختیار کرنے میں داعیۂ رحمت کا اتباع ہے۔ یہ وہ خصلت ہے جس سے پروردگار عالم خوش ہوتا ہے اور جس پر اکثر مصالح منزلیہ اور مدنیہ موقوف ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، جس زندہ جانور کا کوئی عضو کاٹ لیا جائے تو وہ عضو مردار ہے۔"

اقول كانوا يجبون اسنمة الابل ويقطعون اليات الغنم وفى ذلك تعذيب ومناقضة لما شرع الله من الذبح، فنهى عنه، قال صلى الله عليه وآله وسلم من قتل عصفورًا فما فوقه بغير حقه سأل الله عز وجل عن قتله، قيل يا رسول الله وما حقه؟ قال ان يذبحه فيأكله ولا يقطع رأسه فيرمى به ٭

اقول ههنا شيئان مشتبهان لابد من التمييز بينهما، احدهما الذبح للحاجة واتباع داعية اقامة مصلحة نوع الانسان والثانى السعى فى الارض بافساد نوع الحيوان واتباع داعية قسوة القلب ٭

واعلم انه كان الاصطياد دينًا للعرب وسيرة فاشية فيهم حتى كان ذلك احد المكاسب التى عليها معاشهم فاباحه النبى صلى الله عليه وسلم وبين ما فى اكثاره بقوله من اتبع الصيد لها، واحكام الصيد تبتنى على انه محمول على الذبح فى جميع الشروط الا فيما يعسر الحفظ عليه ويكون اكثر سعيهم انه شترط باطلا فيشترط التسمية على ارسال الجارح والرمى ونحوها ويشترط اهلية الصائد ولا يشترط الذبح ولا الحلق واللبة وعلى تحقيق ذاتيات الاصطياد كارسال الجارح المعلم قصدًا والا كان ظفرا بالصيد اتفاقا فلا اصطيادا وكون الجارح لم يأكل منه فان اكل فادرك حيا فذكى حل والا لا، وذلك تحقيقا لمعنى المعلم وتمييز الما اكل السبع، وسئل

میں کہتا ہوں اہل جاہلیت اونٹوں کے کوہان اور دنبوں کی چکتیاں کاٹ لیا کرتے تھے اور اس میں عذاب دینا تھا اور اس طریقہ کے خلاف تھا جو اللہ تعالیٰ نے مقرر کیا تھا اس واسطے آپ نے اس سے منع فرمایا، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جو شخص چڑیا یا اس سے بڑے جانور کو ناحق قتل کریگا تو اللہ عزوجل اس سے اس کے قتل کے متعلق باز پرس کریگا آپ سے عرض کیا گیا کہ یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور ان کا حق سے قتل کرنا کیا ہے آپ نے فرمایا کہ اس کو ذبح کرکے کھالے اور یہ نہ کرے کہ اس کا سر کاٹ کر اسکو پھینک دے"

میں کہتا ہوں اس جگہ دو چیزیں باہم مشابہ ہیں ان میں فرق کرنا ضروری ہے ایک تو یہ ہے کہ ذبح کرنا حاجت کی وجہ سے ہو اور اس داعیہ کا اتباع ہو جو مصلحت نوع انسان کے متعلق ہو، اور دوسرا یہ ہے کہ زمین میں نوع حیوان کے فاسد کرنے میں سعی ہو اور سخت دلی کے داعیہ کا اتباع ہو،

واضح ہو کہ شکار کرنا عرب کی عادت اور وہاں کی عام خصلت تھی یہاں تک کہ وہ ان کے ان پیشوں میں سے ایک تھا جن پر ان کی زندگی اور معاش موقوف تھی پس اسکو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے جائز قرار دیا اور اس کے زیادہ مصروف ہونے میں جو برائی تھی اس کو اپنے اس قول کے ساتھ ظاہر کر دیا "جو شکار کے پیچھے پڑا وہ لہو میں پڑا"، اور شکار کے احکام اس بات پر مبنی ہیں کہ وہ تمام شروط میں ذبح کرنے پر محمول ہو بجز اس شرط کے جسکی پابندی دشوار ہو اور اس شرط کے لگانے میں اکثر کوشش شکار کرنے کی بیکار جاتی ہو اسواسطے شکاری جانور چھوڑتے وقت یا تیر پھینکتے وقت اللہ کا نام لینا شرط کیا گیا اور شکاری کا ذبح کا اہل ہونا بھی شرط کیا گیا، اور ذبح کرنا اور حلق اور گردن کا کاٹنا شرط نہیں کیا گیا، اور ایک اس بات پر مبنی ہیں کہ شکار کرنے کی ذاتیات اس میں پائی جائیں مثلاً سکھائے ہوئے جانور کا قصداً شکار پر چھوڑنا اور اگر یہ بات نہ ہوئی تو اتفاق سے اس شکار کا دبا لینا ہوگا اور شکار کرنا نہ ہوگا، اور یہ بھی شرط ہے کہ وہ شکاری جانور کچھ نہ کھائے اور اگر اس نے کچھ کھا لیا ہو تو اگر وہ شکار زندہ رہا اور ذبح کر لیا گیا تب تو وہ حلال ہے ورنہ حرام ہے اور یہ اس لئے کہ سکھلائے ہوئے کے معنی پائے جائیں اور اس کا اور درندوں کے کھائے ہوئے میں فرق ہو جائے،

رسول الله صلى الله عليه وسلم عن احكام الصيد والذبائح فاجاب بالتخريج على هذه الاصول. قيل انا بارض قوم اهل كتاب افنأكل في آنيتهم؟ وبارض صيد اصيد بقوسي وبكلبي الذي ليس بمعلم وبكلبي المعلم فما يصلح لي؟ قال صلى الله عليه وسلم اما ما ذكرت من آنية اهل الكتاب فان وجدتم غيرها فلا تأكلوا فيها وان لم تجدوا فاغسلوها وكلوا فيها وما صدت بقوسك فذكرت اسم الله فكل وما صدت بكلبك المعلم فذكرت اسم الله فكل وما صدت بكلبك غير المعلم فادركت ذكاته فكل، قوله صلى الله عليه وسلم فان وجدتم غيرها فلا تأكلوا فيها۔

اقول ذلك تحريا للمختار وراحة للقلب من الوساوس، وقيل يا رسول الله انا نرسل الكلاب المعلمة قال صلى الله عليه وسلم اذا ارسلت كلبك فاذكر اسم الله فان امسك عليك فادركته حيا فاذبحه وان ادركته قد قتل ولم يأكل منه فكله فان اكل فلا تأكل فانما امسك على نفسه وان وجدت مع كلبك كلبا غيره وقد قتل فلا تأكل فانك لا تدري ايهما قتل، قيل يا رسول الله ارمي الصيد فاجد فيه من الغد سهمي قال صلى الله عليه وسلم اذا علمت ان سهمك قتله ولم تر فيه اثر سبع فكل وفي رواية واذا رميت سهمك فاذكر اسم الله فان غاب عنك يوما فلم تجد فيه الا اثر سهمك فكل ان شئت وان وجدته

اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے شکار اور ذبائح کے احکام دریافت کئے گئے تو آپؐ نے انہی قواعد سے مسائل کا استنباط کر کے جواب ارشاد فرمایا۔ کسی نے عرض کیا ہم اہل کتاب کے ملک میں رہتے ہیں کیا ہم ان کے برتنوں میں کھا لیا کریں؟ اور ہم شکار کی جگہ رہتے ہیں اپنی کمان اور اپنے سکھلائے ہوئے کتے اور غیر سکھلائے ہوئے کتے سے شکار کرتے ہیں پس ان میں سے کون سی بات ہمارے لئے درست ہے؟ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا: اہل کتاب کے برتنوں کا جو تم نے ذکر کیا پس اگر تم کو ان کے سوا اور برتن میسر ہوں تو ان کے برتنوں میں نہ کھاؤ اور اگر تم کو اور برتن میسر نہ ہوں تو ان کے برتنوں کو دھو لو اور ان میں کھا لو اور جس شکار کو تم نے کمان سے مارا ہے اور اللہ کا نام بھی لیا ہو تو اسے کھا لو اور سدھائے ہوئے کتے سے جو تم شکار کرو اور اس پر تم نے اللہ کا نام بھی لے لیا ہو تو اسکو کھا لیا کرو اور جو بغیر سدھائے کتے سے شکار کرو اور اس شکار کو زندہ پالو تو اس کو ذبح کر کے کھا لو۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ جو فرمایا کہ "اگر تم کو ان کے علاوہ اور برتن مل سکیں تو انہیں مت کھاؤ" میں کہتا ہوں اس میں پسندیدہ بات کا قصد کرنا اور دل کو وسوسوں سے راحت دینا ہے، اور کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہم سدھائے ہوئے کتے چھوڑا کرتے ہیں تو آپؐ نے فرمایا کہ جب تم اپنا کتا چھوڑو تو اللہ کا نام لے لیا کرو پس اگر اس نے تمہارے لئے شکار کو پکڑ رکھا ہو اور تم نے اس کو زندہ پایا ہو تو اس کو ذبح کر لو اور اگر تم نے اس کو مردہ پایا ہو اور اس میں سے اس نے کچھ نہیں کھایا تو تم اس کو کھا لیا کرو اور اگر اس نے کچھ کھا لیا ہو تو مت کھاؤ کیونکہ اس نے وہ شکار اپنے لئے پکڑا تھا اور اگر تم اپنے کتے کے ساتھ کوئی اور کتا بھی دیکھو اور شکار مر چکا ہو تو اس کو مت کھاؤ کیونکہ تم کو معلوم نہیں کہ ان دونوں میں سے کس نے اس کو مارا ہے۔ کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ میں شکار کی طرف تیر پھینکتا ہوں اور دوسرے دن اس جانور میں اپنا تیر لگا پاتا ہوں، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر تم کو یقین ہو کہ تمہارے تیر سے وہ مرا ہے اور اس میں تم نے درندہ کا کوئی اثر نہیں پایا تو تم اسکو کھا لو۔ اور ایک روایت میں آیا ہے کہ جب تم اپنے تیر کو پھینکو تو اللہ کا نام لے لیا کرو پس اگر ایک دن تک وہ شکار تم کو نہ ملے اور دوسرے روز تمکو سوائے تیر کے اثر کے اور کچھ نہ معلوم ہو تو اگر تم چاہو تو اس کو کھا لو اور اگر تم

النومة فتقبض الامانة من قلبه فيظل اثرها مثل اثر الوكت ثم ينام النومة فتقبض الامانة فيبقى اثرها مثل اثر المجل كجمر دحرجته على رجلك فنفط فتراه منتبرا

اقول لما اراد الله ظهور ملة الاسلام اختار قوما وحرضهم للانقياد والاذعان وجمع الهمة على موافقة حكم الله ثم كانت الاحكام المفصلة فى الكتاب والسنة تفصيلا لذلك الاذعان الاجمالى، ثم انها تخرج من جذورهم على غفلة منها وذهول شيئا فشيئا فيرى الانسان اظرف ما يكون واعقله وليس فى قلبه مقدار شئ من الامانة لا بالنسبة الى دين الله ولا بالنسبة الى معاملات الناس، وقال حذيفة رضى الله عنه قلت يا رسول الله ايكون بعد هذا الخير شر كما كان قبله شر؟ قال نعم، قلت فما العصمة؟ قال السيف، قلت وهل بعد السيف بقية؟ قال نعم يكون امارة على اقذاء وهدنة على دخن قلت ماذا؟ قال ثم ينشأ دعاة الضلال فان كان لله فى الارض خليفة جلد ظهرك واخذ مالك فاطعه والا فمت وانت عاض على جذل شجرة؛

اقول الفتنة التى يكون العصمة فيها السيف ارتداد العرب فى ايام ابى بكر رضى الله عنه، واما امارة على اقذاء فالمشاجرات التى وقعت فى ايام عثمان وعلى رضى الله عنهما، وهدنة على دخن الصلح الذى وقع بين معاوية والحسن

پس اسکے دل سے امانت قبض کرلیجاتی ہے اور اس کا اثر مثل داغ کے رہ جاتا ہے پھر وہ سوجاتا ہے تو امانت قبض کرلیجاتی ہے پس اس کا اثر مثل آبلہ کے رہ جاتا ہے جیسے تو اپنے پاؤں پر انگارہ رکھے اور اس سے آبلہ پڑ جائے اور تو اسکو ابھرا ہوا دیکھے"

میں کہتا ہوں جب اللہ تعالیٰ نے ارادہ کیا کہ ملت اسلام کا غلبہ ہو تو ایک قوم کو اس نے پسند کیا اور ان کو فرمانبرداری اور اذعان کا عادی بنایا اور حکم الٰہی کے موافق انکی ہمت اور قصد کو جمع کیا پھر اس اذعان اجمالی کی تفصیل کتاب سنت میں مفصل احکام کے ذریعہ ہوگئی اسکے بعد یہ اذعان لوگوں کے دلوں سے رفتہ رفتہ غفلت اور نسیان میں نکلتا ہے پس آدمی بڑا عالی ظرف اور عقل مند دکھائی دیتا ہے مگر اس کے دل میں امانت کا ایک ادنیٰ حصہ بھی نہیں ہوتا نہ تو دین الٰہی کے اعتبار سے اور نہ لوگوں کے باہمی معاملات کے اعتبار سے، حضرت حذیفہؓ فرماتے ہیں کہ "میں نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا اس خیر یعنی اسلام کے بعد شر یعنی کفر پھیل جائیگا جس طرح اسلام سے پہلے کفر پھیلا ہوا تھا آپؐ نے فرمایا ہاں، میں نے عرض کیا اس سے نجات کی کیا صورت ہے آپؐ نے فرمایا تلوار نجات دے سکے گی، میں نے عرض کیا کہ کیا بعد تلوار کے بھی کچھ شر باقی رہیگا؟ آپؐ نے فرمایا ہاں زبردستی اور ناخوشی کی حکومت ہوگی اور مکر و فساد سے صلح ہوگی، میں نے عرض کیا پھر کیا ہوگا؟ آپؐ نے فرمایا اس کے بعد گمراہی کی طرف بلانے والے لوگ پیدا ہوں گے پس اگر دنیا میں اللہ کا کوئی ایسا خلیفہ بھی موجود ہو جو تیری پشت پر کوڑے مار کر تیرا مال چھینے تو اس کی اطاعت کیجیو ورنہ تو کسی درخت کی جڑ کے نیچے افسوس و غم کی حالت میں مرجائیو"

میں کہتا ہوں وہ فتنہ جس سے نجات تلوار کے ذریعہ ہوئی ابوبکر رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں اہل عرب کا مرتد ہونا تھا اور زبردستی کی حکومت سے مراد وہ جھگڑے ہیں جو حضرت عثمان اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کے زمانہ میں پیش آئے اور مکر و فریب کی وہ صلح تھی جو امیر معاویہ اور حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کے درمیان واقع ہوئی

ابن علي رضي الله عنهما، ودعاة الضلال
يزيد بالشام ومختار بالعراق ونحو ذلك
حتى استقر الامر على عبد الملك، وذكر
صلى الله عليه وسلم فتنة الاحلاس،
قيل وما فتنة السراء، دخنها من تحت
قدمي رجل من اهل بيتي يزعم انه
مني وليس مني انما اوليائي المتقون،
ثم يصطلح الناس على رجل كورك على
ضلع، ثم فتنة الدهيماء لاتدع احدا من
هذه الامة الا لطمته لطمة، فاذا قيل
انقضت تمادت ::

اقول يشبه والله اعلم ان تكون
فتنة الاحلاس قتال اهل الشام عبد
الله ابن الزبير بعد هربه من المدينة،
وفتنة السراء اما تغلب المختار وافراطه
في القتل والنهب يدعو ثارا هل البيت
فقوله عليه السلام يزعم انه مني معناه
من حزب اهل البيت وناصريهم، ثم
اصطلحوا على مروان واولاده، او خروج
ابي مسلم الخراساني لبني العباس يزعم
انه يسعى في خلافة اهل البيت، ثم اصطلحوا
على السفاح، والفتنة الدهيماء تغلب
الجنكيزية على المسلمين ونهبهم بلاد
الاسلام، وبين النبي صلى الله عليه و
سلم اشراط الساعة وهي ترجع الى انواع
والفتن التي عود ذكرها وشيوعها وكثرتها
فان التلف من القرف، وانما يجيء النقصان
من حيث يجيء الهلاك، وشرح هذا يطول ::

اور گمراہی کیطرف بلانے والے ملک شام میں یزید اور عراق میں مختار وغیرہ یہانتک کہ عبد الملک کی حکومت قائم ہو گئی، نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فتنۂ احلاس[1] کا ذکر فرمایا کسی نے عرض کیا کہ فتنۂ احلاس کیا ہے؟ آپ نے فرمایا یہ وہ فتنہ ہے جس میں لوٹ مار اور جھگڑا ہو گی آپ نے فرمایا اسکے بعد فتنۂ سراء ہوگا اس کا ظہور ایسے شخص کے قدموں کے نیچے سے ہوگا جو میرے اہل بیت سے ہوگا وہ گمان کریگا کہ وہ مجھ میں سے ہے حالانکہ وہ مجھ میں سے نہیں ہوگا یقیناً میرے دوست متقی لوگ ہیں اس کے بعد تمام لوگ ایک ایسے شخص سے صلح کرلیں گے جس کی حالت غیر مستقیم ہو گی، اس کے بعد فتنۂ دہیماء ہوگا کہ اس امت کا کوئی شخص اس کے طمانچہ سے نہ بچے گا جب لوگ کہیں گے کہ وہ ختم ہو گیا وہ اور زیادہ طویل ہو جائے گا،

میں کہتا ہوں ہو سکتا ہے کہ فتنۂ احلاس سے مراد (واللہ اعلم) وہ ہو جس میں اہل شام نے عبد اللہ بن زبیر سے جنگ کی تھی جبکہ وہ مدینہ سے بھاگ کر مکہ میں آ گئے تھے، اور فتنۂ سراء سے مراد یا تو مختار کا غلبہ اور قتل و غارت گری میں زیادتی کرنا ہے جو وہ اہل بیت کے قصاص کے بہانہ سے کرتا تھا، نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمانا کہ "وہ یہ گمان کریگا کہ وہ مجھ سے ہے" اس کے معنی یہ ہیں کہ وہ اہل بیت کے گروہ اور انصار میں سے ہوگا، اس کے بعد مروان اور اولاد مروان پر صلح ہو گئی تھی، یا اس فتنہ سے مراد ابو مسلم خراسانی کا عباسیوں کے مقابلہ کے لئے خروج کرنا ہے کیونکہ وہ بھی یہی کہتا تھا کہ میں اہل بیت کے لئے خلافت چاہتا ہوں، اس کے بعد لوگوں نے سفاح کی خلافت پر صلح کر لی، اور فتنۂ دہیماء سے چنگیز خانیوں کا مسلمانوں پر چیرہ دستی کرنا اور ممالک اسلام میں غارت گری کرنا مراد ہے، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کی علامات بیان فرمائی ہیں ان علامات کی انتہاء ان مختلف فتنوں پر ہوتی ہے جنکا بیان اور ان کے اقسام اور انکی کثرت پہلے گذر چکی کیونکہ ہلاکت مرض کے قریب ہونے سے ہوتی ہے اور نقصان اسی مقام سے آتا ہے جہاں کہ ہلاکت آتی ہے اور اس کی شرح طویل ہے۔

[1] احلاس حلس کی جمع بمعنی ٹاٹ، یعنی اس زمانہ میں گھر میں ٹاٹ کی طرح پڑا رہنا بہتر ہے ۱۲

قال صلے اللہ علیہ وسلم ان من اشراط الساعۃ ان یرفع العلم ویکثر الجھل ویکثر الزنا ویکثر شرب الخمر ویقل الرجال ویکثر النساء حتی یکون لخمسین امرأۃ القیم الواحد۔

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "قیامت کی علامت میں سے ہے کہ علم اٹھ جائیگا جہالت بڑھ جائیگی زنا اور شراب نوشی کی کثرت ہوگی مرد کم ہو جائیں گے اور عورتیں زیادہ ہو جائیں گی یہانتک کہ پچاس عورتوں کا انتظام ایک شخص کے سپرد ہوگا"

والحشر فی لسان الشریعۃ مقول علی معنیین حشر الناس الی الشام، وھو واقعۃ قبل القیامۃ حین یقل الناس علی وجہ الارض یحشر بعضھم بتقریبات وبعضھم بنار تسوقھم وحشر ھو البعث بعد الموت وقد ذکرنا من قبل اسرار المعاد واللہ اعلم۔

شریعت کی زبان میں حشر کے دو معنی ہیں ایک لوگوں کا ملک شام میں جمع ہونا اور یہ واقعہ قیامت سے پیشتر ہوگا جب زمین پر لوگوں کی قلت ہو جائے گی بعض لوگ تقریبات کی وجہ سے وہاں جمع ہو جائیں گے اور بعض کو آگ گھیر کر وہاں لے آئے گی، اور دوسرے معنی حشر کے ہیں مرنے کے بعد زندہ ہونا اور ہم اس سے قبل معاد کے اسرار بیان کر چکے ہیں واللہ اعلم۔

الفتن العظیمۃ التی اخبر بھا النبی صلے اللہ علیہ وسلم اربع الاولی فتنۃ امارۃ علی اقذاء وذلک صادق بمشاجرات الصحابۃ بعد مقتل عثمان رضی اللہ عنہ الی ان استقرت خلافۃ معاویۃ وھی التی اشیر الیھا بقولہ ھدنۃ علی دخن وھو الذی یعرف امرہ وینکر لانہ کان علی سیرۃ الملوک لا علی سیرۃ الخلفاء قبلہ، الثانیۃ فتنۃ الاحلاس وفتنۃ الدعاۃ الی ابواب جھنم، وذلک صادق باختلاف الناس وخروجھم طالبین الخلافۃ بعد موت معاویۃ الی ان استقرت خلافۃ عبد الملک، والثالثۃ فتنۃ السراء والجبریۃ والعتو، وذلک صادق بخروج بنی العباس علی بنی امیۃ الی ان استقرت خلافۃ العباسیۃ ومھدوھا علی رسوم الاکاسرۃ

وہ بڑے فتنے جن کی نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے خبر دی ہے چار ہیں اول فتنہ زبردستی کی حکومت کا قائم ہونا ہے اور یہ فتنہ صحابہ کے درمیان ان شورشوں پر صادق آتا ہے جو حضرت عثمان کی شہادت کے بعد خلافت معاویہ کے استحکام تک وقوع میں آئیں اور اسی کی طرف نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس قول میں اشارہ کیا ہے کہ "ایک صلح فریب سے ہوگی" اور معاویہ وہ شخص ہیں جن کے کام کو بھلا بھی کہا جاتا ہے اور برا بھی کیونکہ ان کی حکومت بادشاہوں کے طرز پر تھی نہ کہ ان خلفاء کے طرز پر جو ان سے پہلے گذرے ہیں، دوسرا فتنہ احلاس اور جہنم کے دروازوں کی طرف بلانے والوں کا فتنہ ہے اور یہ فتنہ اس زمانہ پر صادق ہے کہ معاویہ کے انتقال کے بعد لوگوں میں اختلاف ہوا اور خلافت کی آرزو میں انہوں نے آپس میں جنگ کی یہانتک کہ عبد الملک کی حکومت جم گئی، تیسرا فتنہ سراء ہے جو زبردستی اور سرکشی کا زمانہ ہے اور وہ اس چڑھائی پر صادق آتا ہے جو عباسیوں نے بنی امیہ پر کی یہانتک کہ خلافت عباسیہ قائم ہو گئی، انہوں نے خلافت کو شاہان عجم کے رسوم پر قائم کیا

واخذوا بجبرية وعتو. الرابعة فتنة تلطم جميع الناس اذا قيل انقضت تمادت حتى رجع الناس الى فسطاطين وذلك صادق بخروج الاتراك الجنكيزية وابطالهم خلافة بنى العباس ومزقهم على وجهها الفتن، والاحاديث الواردة فى الفتن اكثرها مرت من قبل، وقال رسول الله صلى الله عليه وسلم تدور رحى الاسلام بخمس وثلاثين او ست وثلاثين فان يهلكوا فسبيل من هلك، وان يقم لهم دينهم يقم لهم سبعين عاما قلت امما بقى او مما مضى؟ قال مما مضى. فمعنى قوله تدور رحى الاسلام اى يقوم امر الاسلام باقامة الحدود والجهاد فى هذه الامة وذلك صادق من ابتداء وقت الجهاد واوائل الهجرة الى مقتل سيدنا عثمان رضى الله عنه والشك فى خمسة وثلاثين واخواتها لان الله تعالى اوحى اليه مجملا، وقوله فان يهلكوا بيان لصعوبة الامور وان الا يصير الى حالة لو نظر فيها الناظر ليشك فى هلاك الامة وبطلان امورهم، قوله سبعين عاما ابتداؤها من البعثة وتمامها موت معاوية رضى الله عنه وبعده قامت فتنة دعاة الضلال، وقوله سبعين عاما معناه تحويل الامر وانه يكون تحت بطن الباطن فيه، وانه لا يكون بعد

اور سختی اور ظلم شروع کیا، چوتھے وہ فتنہ ہے جو سب کو طمانچے مارے گا جب لوگ کہیں گے کہ وہ گذر گیا تو وہ اور طویل ہو جائے گا یہاں تک کہ لوگ دو حصوں میں منقسم ہو جائیں گے اور وہ فتنہ چنگیز خانی ترکوں کے اس حملہ پر صادق ہے جو انہوں نے عباسیوں کی خلافت پر کیا اور اس کو بالکل مٹا دیا، اور جو احادیث فتنوں کے باب میں وارد ہیں ان میں سے اکثر پہلے بیان ہو چکی ہیں، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "اسلام کی چکی کی گردش پینتیس[۳۵] یا چھتیس[۳۶] برس تک رہے گی پس اگر لوگ ہلاک ہوئے تو ان کی بلا کی ایسی ہوگی جیسے اگلوں کی ہوئی اور اگر ان کا دین قائم رہا تو ستر برس قائم رہے گا، راوی کہتا ہے میں نے کہا یہ مدت آئندہ سے ہے یا گذشتہ سالوں کو ملا کر؟ آپ نے فرمایا ان گذشتہ کو ملا کر پس نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اس قول کے معنی کہ "اسلام کی چکی گردش کرتی رہے گی" یہ ہیں کہ اسلام حدود اور جہاد قائم رہنے کی حالت میں اس امت میں اتنی مدت تک رہے گا سو یہ حالت ابتداء وقت جہاد اور اوائل ہجرت سے لیکر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے وقت تک قائم رہی، اور پینتیس[۳۵] اور چھتیس[۳۶] کے عدد میں شبہہ کی وجہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس کے متعلق اجمالی وحی کی تھی، اور آپ کا یہ قول کہ "اگر سب ہلاک ہو جائیں" اس کے معنی یہ ہیں کہ مصائب اور دشواریاں پیش آئیں گی اور حالت یہ ہو جائے گی کہ دیکھنے والا اگر بغور مطالعہ کرے گا تو اس کو شک ہوگا کہ قریب ہے کہ تمام امت تباہ ہو جائے اور ان کے تمام امور برباد ہو جائیں، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا قول "ستر برس" اس کی ابتداء آپ کی بعثت اور اس کی انتہاء امیر معاویہؓ کی موت ہے اور ان کے بعد گمراہ کرنے والوں کا فتنہ قائم ہو گیا، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ قول کہ "اگر قائم رہا تو ستر برس تک" اس کے معنی یہ ہیں کہ خوف طاری ہوگا اور دین پست ہو جائے گا اور اس مدت کے بعد

هذه استقامة الامر والله اعلم.

وقال رسول الله صلى الله عليه وسلم يقاتلكم قوم صغار الاعين يعني الترك تسوقونهم ثلاث مرات الحديث معناه ان العرب يجاهدونهم ويغلبونهم فيصير ذلك سببا لاحقاد وضغائن حتى يؤول الامر الى ان يذبوا العرب من بلادهم ثم لا يقتصرون على ذلك بل يدخلون بلاد العرب، وهذا هو المراد من قوله حتى تلحقوهم بجزيرة العرب، اما في السياقة الاولى فينجو من العرب من هرب من قتالهم بان يفر من بين ايديهم، وذلك صادق بقتال الجنكيزية فهلك العباسية الذين كانوا ببغداد ونجا العباسية الذين فروا الى مصر، واما في السياقة الثانية ذلك صادق بوطء تيمور ديار الشام واهلاك امر العباسية، واما في الثالثة فيصطلمون وذلك صادق بغلبة العثمانية على جميع الملك والله اعلم

دین کی استقامت نہیں رہے گی، واللہ اعلم۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "تم سے ایسی قوم جنگ کرے گی جس کی آنکھیں چھوٹی ہوں گی" اس قوم سے مراد ترک ہیں "وہ تم کو تین بار ہٹائیں گے" الحدیث، اس کے معنی یہ ہیں کہ عرب ترکوں سے جہاد کریں گے اور ان پر غالب آجائیں گے جس سے باہم کینہ اور عداوت پیدا ہوگی، انجام کار یہ ہوگا کہ وہ عربوں کو اپنے ملک سے باہر کر دیں گے اور اسی پر اکتفا نہیں کریں گے بلکہ بلاد عرب میں داخل ہو جائیں گے، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اس قول سے کہ "تم ان کو جزیرہ عرب میں پاؤ گے" یہی مراد ہے، پس ان کے پہلے حملہ میں وہ عرب نجات پائیں گے جو ان سے قتال نہیں کریں گے اور ان کے سامنے سے بھاگ جائیں گے چنانچہ یہ بات مقاتلہ چنگیز خانی پر صادق ہوئی کہ عباسیوں میں سے جو لوگ بغداد میں تھے ہلاک ہو گئے اور جو مصر کی طرف بھاگ گئے تھے وہ بچ گئے اور دوسرے حملہ میں بعض بچ جائیں گے اور بعض ہلاک ہو جائیں گے اور یہ بات تیمور کے حملہ پر صادق ہے جس نے ملک شام کو برباد کیا اور عباسیوں کو تہ وبالا کر دیا، اور تیسرے حملہ میں وہ سب کو برباد کر دیں گے، یہ بات حکومت عثمانیہ پر صادق ہے جو تمام امور سلطنت پر غالب آگئے، واللہ اعلم۔

# المناقب

الاصل في مناقب الصحابة رضي الله عنهم امور، منها ان يطلع النبي صلى الله عليه وسلم على هيئة نفسانية تعد الانسان لدخول الجنان كما اطلع على ابي بكر رضي الله عنه انه ليس فيه خيلاء وانه ممن اكمل الخصال التي

# مناقب کا بیان

صحابہ رضی اللہ عنہم کے مناقب چند امور پر مبنی ہیں:

ازاں جملہ یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کسی کی اس نفسانی ہیئت اور حالت پر مطلع ہو جائیں جس کی وجہ سے آدمی جنت میں داخل ہونے کے قابل ہو جاتا ہے جیسے آپ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے حال سے واقف ہو گئے کہ ان میں تکبر نہیں ہے، اور انہوں نے ان خصائل واوصاف کو مکمل کر لیا ہے جو

تکون ابواب الجنة تمثالا لها فقال ارجو
ان تکون منهم یعنی الذین یدعون من
الابواب جمیعا ؛

وقال صلی الله علیه وسلم لعمر
رضی الله عنه ما لقیك الشیطان سالکا
فجا قط الا سلك فجا غیر فجك ؛

وقال صلی الله علیه وسلم ان
یك من امتی احد من المحدثین فانه
عمر، ومنها ان یری فی المنام او ینفث
فی روعه ما یدل علی رسوخ قدمه فی
الدین کما رأی بلالا رضی الله عنه یتقدمه
فی الجنة، ورأی قصر العمر رضی الله
عنه فی الجنة ورآه قمص بقمیص سابغ
وانه صلی الله علیه وسلم اعطاه
سؤره من اللبن فعبر بالدین والعلم
ومنها حب النبی صلی الله علیه وسلم
ایاهم وتوقیرهم ومواساته معهم
وسوابقهم فی الاسلام، فذلك کله
ظاهر انه لم یکن الا لامتلاء القلب
من الایمان، واعلم ان فضل بعض
القرون علی بعض لا یمکن ان یکون
من جهة کل فضیلة، وهو قوله صلی
الله علیه وسلم مثل امتی مثل المطر
لا یدری اوله خیر ام آخره، وقوله صلی
الله علیه وآله وسلم انتم اصحابی
واخوانی الذین یأتون بعد وذلك ان
الاعتبارات متعارضة والوجوه متجاذبة
ولا یمکن ان یکون تفضیل کل احد
من القرن الفاضل علی کل احد من القرن

جنت کے دروازوں کی صورت میں ظاہر ہوں گے پس آپ نے
فرمایا "میں امید کرتا ہوں کہ تو ان لوگوں میں سے ہے" یعنی ان
لوگوں میں سے جو جنت کے تمام دروازوں کو بلائے جائیں گے،

نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا
"تم کو کبھی راستہ میں چلتا ہوا شیطان نہیں ملا مگر وہ تمہارا راستہ
چھوڑ کر دوسرے راستہ پر ہو لیتا ہے"

اور نیز نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "میری امت میں
اگر کوئی محدَّث[۱] ہے تو وہ عمر ہے"

اور از آں جملہ یہ ہے کہ خواب میں آپ کو معلوم ہو جائے
یا آپ کے دل میں ایسی بات کا القاء ہو جائے جو کسی شخص کے
راسخ فی الدین ہونے پر دلالت کرے جیسے آپ نے حضرت بلال
رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ جنت میں وہ آپ سے آگے آگے چلتے ہیں،
اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے لئے جنت میں ایک محل دیکھا اور ان کو
لمبی چوڑی قمیص پہنے ہوئے دیکھا اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم
نے ان کو اپنا پس خوردہ دودھ عطا کیا پس آپ نے اس کی تعبیر
دین اور علم کے ساتھ فرمائی، از آں جملہ یہ ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ و
سلم ان سے محبت کریں، ان کی توقیر کریں اور ان کے ساتھ سلوک
اور ہمدردی کریں اور ان کا اسلام میں پیش قدمی کرنا پایا جاتا
ہو پس ان سب امور سے ظاہر ہے کہ یہ سب باتیں ان میں اسی لئے
پائی گئیں کہ ان کے دل نور ایمانی سے پُر تھے،

واضح ہو کہ ایک زمانہ کی دوسرے زمانہ پر فضیلت اور فوقیت
ہر جہت اور ہر اعتبار سے ممکن نہیں ہے چنانچہ نبی صلے اللہ علیہ و
سلم نے فرمایا "میری امت کی مثال بارش کی سی ہے نہیں معلوم
کہ اس کا اول اچھا ہے یا اخیر" نیز آپ نے فرمایا "تم میرے اصحاب
ہو اور میرے بھائی وہ ہیں جو میرے بعد آئیں گے"، اور اس کی
وجہ یہ ہے کہ اعتبارات مختلف ہوتے ہیں اور فضیلت کی جہتیں
ہر زمانہ میں مختلف ہیں، اور یہ بھی ممکن نہیں ہے کہ عمدہ زمانہ
کے ہر شخص کو کم رتبہ زمانہ کے ہر شخص پر فضیلت ہو۔

[۱] وہ شخص جس کو غیبی انکشاف ہوتا ہے ۱۲

المفضول كيف ومن القرون الفاضلة اتفاقا من هو منافق او فاسق، ومنها الحجاج ويزيد بن معاوية ومختار وغلمة من قريش الذين يهلكون الناس وغيرهم ممن بين النبي صلى الله عليه وسلم سوء حالهم، ولكن الحق ان جمهور القرن الاول افضل من جمهور القرن الثاني ونحو ذلك، والملة انما تثبت بالنقل والتوارث ولا توارث الا بان يعظم الذين شاهدوا مواقع الوحي وعرفوا تاويله وشاهدوا سيرة النبي صلى الله عليه وسلم ولم يخالطوا معها تعمقا ولا تهاونا ولا ملة اخرى وقد اجمع من يعتد به من الامة على ان افضل الامة ابو بكر الصديق، ثم عمر رضي الله عنهما ذلك لان امر النبوة له جناحان تلقي العلم عن الله تعالى وبثه في الناس، اما التلقي عن الله فلا يشرك النبي صلى الله عليه وسلم في ذلك احد، واما بثه فانما تحقق بسياسة وتاليف ونحو ذلك، ولا شك ان الشيخين رضي الله عنهما اكثر الامة لهذه الامور في زمان النبي صلى الله عليه وسلم وبعده، والله اعلم۔

وليكن هذا اخر ما اردنا ايراده في كتاب حجة الله البالغة، والحمد لله تعالى اولا واخرا وظاهرا وباطنا وصلى الله على خير خلقه محمد وآله واصحابه اجمعين۔

یہ کیسے ہو سکتا ہے حالانکہ جو قرون بالاتفاق عمدہ تھے ان زمانوں میں ایسے لوگ بھی ہوئے جو منافق یا فاسق تھے انہیں میں سے حجاج اور یزید بن معاویہ اور مختار اور قریش کے وہ نوجوان تھے جو لوگوں کو ہلاک کرتے تھے اور ان کے علاوہ اور بھی تھے جن کی بدعملی کو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمایا لیکن یہ بالکل یقینی امر ہے کہ قرن اول کے جمہور قرن ثانی کے جمہور سے افضل تھے، اور اسی طرح سے فضیلت درجہ بدرجہ ہے اور مذہب کا ثبوت نقل اور توارث سے ہوتا ہے اور توارث اس کے بغیر ممکن نہیں ہے کہ ان لوگوں کی تعظیم کیجائے جنہوں نے مواقع وحی کو دیکھا اور اس کی تاویل کو پہچانا، اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی سیرت کا مشاہدہ کیا اور اس کے ساتھ تعمق اور سستی کو مخلوط نہیں کیا اور نہ اس میں کسی دوسرے مذہب کی آمیزش کی اور امت میں جو قابل اعتماد لوگ ہیں ان کا اس پر اتفاق ہے کہ تمام امت میں سب سے افضل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور ان کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ ہیں اس لئے کہ امر نبوت کے دو بازو ہیں پہلا علم کو اللہ تعالیٰ کی جانب سے حاصل کرنا اور دوسرا اس کو لوگوں میں پھیلانا پس پہلے امر میں اللہ کی جانب سے علم حاصل کرنے میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا کوئی بھی شریک نہیں ہے لیکن دوسرا امر یعنی اس کا پھیلانا تو وہ انتظام وتالیف قلوب وغیرہ امور کے بغیر پایا نہیں جاتا اور اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ ان امور میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں اور آپ کے بعد شیخین رضی اللہ عنہما تمام امت سے زاید ہیں، واللہ اعلم۔

ہم نے اپنی کتاب حجۃ اللہ البالغہ میں جس قدر بیان کرنے کا قصد کیا تھا یہ اس کا آخر ہے والحمد للہ تعالیٰ اولاً وآخراً وظاہراً وباطناً وصلے اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین۔



# حرفِ آخر

از مترجم

فقیر حقیر ابو محمد عبد الحق بن محمد میر یہ کہتا ہے کہ الحمد للہ آج بیسویں ربیع الثانی سنہ ۱۳۰۲ھ کو اس کتاب کے ترجمہ سے فراغت اور اس ذریعہ عقبیٰ کو تمام کر کے سعادت پائی، قلم برداشتہ باوجود مشاغلِ قویہ و موانعِ ظاہریہ و معنویہ کے ترجمہ کیا ہے، تصنع اور تکلف کو راہ نہ دیا ہے۔ تقدیم و تاخیرِ عبارتِ اصل کو خیال نہ کر کے اصل مطلب کی توضیح پر نظر رکھی ہے، میری لیاقت تو معلوم، مگر محض فضلِ باری فیضِ روح القدس جاری ہے، اہلِ بصیرت جو کہیں میری خطا یا غلطی پر اطلاع پاویں بحکم الدین النصیحۃ اصلاح فرما دیں اور جو اس سے فیض اٹھاویں۔

مترجم اور حضرت مصنف کو دعاءِ خیر سے یاد فرماویں،

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۞